# مجلہ مکتبہ

## (خاص اشاعت)

## افسانے

**تصاویر** (۱) مسٹر وصنپت رائے بی۔ اے "منشی پریم چند" (۲) منشی سدرشن (۳) سلطان ابوالحسن تاناشاہ۔
(۴) غواصی (۵) خطاطی کا ایک شہکار۔

**جلد (۵) بابتہ مئی سنہ ۱۹۳۰ء م خورداد سنہ ۱۳۳۹ف شمارہ (۱)**

# فہرست

# شذرات

یہ غیر معمولی اشاعت "مکتبہ" کی دو سالہ زندگی کی یادگار اور نئی جلد کے آغاز کی تقریب میں ہے ۔ خدا کا شکر ہے کہ کم و بیش بروقت شایع ہوتے ہوئے "مکتبہ" نے اپنی زندگی کے بچپن کے دو پرآشوب سال ختم کئے ۔

پچھلے سالوں پر ایک اچٹتی نظر ڈالنے سے معلوم ہوگا کہ جو علمی خدمات "مکتبہ" نے انجام دی ہیں، وہ ہمارے معیار کے لحاظ سے ناقابل تعریف سہی، لیکن تقابلی حیثیت سے وہ دکن اور شمالی ہند کے اکثر مشہور رسالوں سے کسی طرح بھی پیچھے نہیں رہا ۔ بلند پایہ اور مقبول ہر طرح کے مضامین اس میں شایع ہوتے رہے ۔ اچھے افسانوں کے پڑھنے اور لکھنے کا تو "مکتبہ" نے گویا ایک ذوق ملک بھر میں پیدا کر دیا ہے ۔ شاعری ابھی تک ہماری زندگی کا ایک اہم جزو بنی ہوئی ہے لیکن شاعروں کی کثرت کے باوجود غیر فانی شعری کارنامے بہت کم پیدا ہو رہے ہیں ۔ اس لئے چند نظموں کے سوا، "مکتبہ" کو عام رسالوں کے مقابلے میں کچھ زیادہ امتیاز حاصل نہیں رہا ۔ کوئی تعجب نہیں کہ یہ قحط شعری، ہماری قدیم شاعری کے غیر مقبول ہونیکے ساتھ ہی ساتھ جدید شعری فضا کے انتشار کا ایک ثبوت ہو ۔

---

جس ہمدردی اور دلچسپی کے ساتھ رسالے کے پچھلی جلدوں کے مضمون نگاروں نے ہاتھ بٹایا وہ بے حد قابل ستایش ہے ۔ اس احسان سے ہم کبھی سبکدوش نہیں ہو سکتے ۔ خصوصاً جناب ڈاکٹر اعظم کروی، مرزا ناصر علی بیگ بی ۔ اے ام، اسلم صاحب ۔ جناب راز چاندپوری، جناب صفی حیدرآبادی وغیرہ خاص طور سے شکریہ کے مستحق ہیں ۔

---

یہ اشاعت خاص ادبی ہے اور صرف افسانوں پر مشتمل افسانہ ادبیات کا مہتم بالشان جزو ہے ۔ اس کی خدمت ادب کی قابل قدر خدمت ہے ۔ یہ افسانے زیادہ تر ایسی زبانوں کے شاہکار کے ہیں جو اب تک اردو سے روشناس نہیں ہوئے ۔ "سحر طراز" "دوزخ حرام" "محبت بنام شرافت" "ہنگامہ رقص" "فاتح" وغیرہ اسی قبیل سے ہیں ۔

---

خاص اشاعتوں کا دستور یورپ کے بلند پایہ اور مقبول رسالوں کے ساتھ عام ہے حیات انسانی اسقدر یکساں اور مکررات سے مملو ہے کہ جدت تھوڑی سی کیوں نہ ہو، بڑی خوش آئند ہوجاتی ہے ۔ اکثر یورپی رسالوں کا مطمح نظر عموماً تفریح ہوتا ہے اس لئے اس کے ساتھ کی جدتیں نہایت مستحسن ہیں ان رسالوں کا ایک بڑا مقصد چونکہ عوام

اور نسبتاً کم تعلیم یافتہ طبقہ کو سنوارنا ہوتا ہے، اس لئے اس کی تکمیل کا اس سے بہتر ذریعہ انہیں مل سکتا ہے۔ دلچسپ سے دلچسپ چیزیں بھی جب ہر ائی جاتی ہیں تو اپنا سحر کھو بیٹھتی ہیں۔ یہ بھی ایک عذر خاص نمبروں کی اشاعت کا ہو سکتا ہے۔

گذشتہ موقع سے ہم نے ہر نئی جلد کے آغاز پر ایک غیر معمولی اشاعت کا طریقہ اختیار کیا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ اس دفعہ گذشتہ سے زیادہ تیاری ہو سکی لیکن ہمارے خیال کے موافق یہ بھی نہیں امید ہے کہ آئندہ ہم اس سے زیادہ انتظام کر سکیں گے۔

---

مسٹر راما نند چٹرجی، مدیر "ماڈرن ریویو" نے اپریل ۱۹۳۰ء کے رسالے میں ایک بڑی خوبی کی بات بتلائی ہے "کونسے رسالے پڑھنے چاہئیں" کی سرخی سے وہ لکھتے ہیں کہ انسان ہمیشہ ایسے رسالے اور کتابیں پڑھنا چاہتا ہے جو اس کے نقطۂ نظر کے مطابق ہوں۔ یہ حقیقت میں ایک فطری تقاضہ ہے۔ ہم اسی خیال کو پسند کرتے ہیں، جو ہمارے مذاق کے موافق ہو ........................ ہم خیال تحریروں کو دیکھ کر انسان اپنی رائے کو تقویت دیتا ہے۔ اس کو اپنی صدائے بازگشت بہت خوش آئند معلوم ہوتی ہے۔ اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہوئے مسٹر چٹرجی یہ مشورہ دیتے ہیں کہ انسان کو مخالف مطمح نظر کے رسالے پڑھنے سے بھی پہلوتہی نہیں کرنی چاہیئے۔ کیونکہ ان کا مطالعہ ہماری نظر کو وسیع کرتا اور ہمارے تعصبات کو دور کرتا ہے۔ غور کیجئے تو مخالفتوں سے انسان انسان بنتا ہے۔

---

دو مختلف تمدنوں کے تصادم کا مطالعہ بھی بڑا دلچسپ ہوتا ہے۔ اور اس تصادم کے بعد جو نتیجہ برآمد ہوتا ہے، وہ اس سے زیادہ اہم ہے۔ بنگال میں مسلمان اور ہندو صدیوں سے ایک دوسرے کے پہلو بہ پہلو رہے ہیں۔ ان کے میل جول اور اختلاط سے عجیب عجیب طرح کی رسمیں اور اعتقادات نشو و نما پاتے رہے ہیں۔ ایک طرف ہندویت کی خصوصیات جنگجو اور سخت جان مسلمانوں کی آمد اور حکومت میں بھی قائم رہیں دوسری طرف مسلمانوں کی جدید تہذیب ہندویت پر اثر انداز ہونے کے باوجود، مفتوح قوم سے ایک حد تک مفتوح ہو گئی۔ جوں جوں ہر دو کے رسم و رواج ایک دوسرے سے لڑتے بھڑتے اور مخلوط ہوتے رہے، دونو قومیں آپس میں قریب تر ہوتی گئیں۔ اس باہمی میل جول اور اثر اندازی کی مثالیں اورنگ زیب عالمگیر کے عہد میں بھی ملتی ہیں۔ ایک بنگالی مسلمان شاعر الاول نے ہندی نظم "پدماوت" کا بنگالی میں ترجمہ کیا۔ اس نے اور اسکے علاوہ بہت سے متقدمین اور متاخرین نے رادھا اور کرشن پر بنگالی زبان میں نظمیں بھی لکھیں۔ شیمانند کی تصنیف "مناسا منگلا" (جو سترھویں صدی عیسوی کے نصف آخر میں لکھی گئی) میں ایک جگہ یہ بھی بتلایا گیا ہے کہ لکشمندر کے لئے جو فولادی کمرہ تیار کیا گیا

تھا، اس میں کئی مقدس منتروں کے ساتھ قرآن مجید کا بھی ایک نسخہ منسا دیوی کے غضب کو فرو کرنے کی غرض سے رکھا گیا تھا۔

---

گذشتہ مہینے میں اردو کے ایک بڑے خدمت گذار لالہ سری رام۔ ایم۔ اے۔ کا انتقال ہوگیا۔ لالہ جی ۱۸۷۵ء میں بمقام دہلی پیدا ہوئے تھے۔ وہ مشہور راجہ ٹوڈرمل کی نسل سے تھے۔ اجداد نے مغل شہنشاہوں کے دور میں بڑے بڑے عہدے حاصل کئے۔ ان کے والد رائے بہادر مدن گوپال ایم۔ اے، دہلی اور لاہور کے بڑے آدمیوں میں شمار ہوتے تھے چچا رائے بہادر ماسٹر پیارے لال آشوب آزاد اور حالی کے معاصر اور دوست تھے۔ آشوب کا تعلق بھی اردو زبان سے رہ چکا ہے۔

لالہ صاحب کی ابتدائی تعلیم دہلی میں ہوئی لیکن اعلیٰ تعلیم کے لئے وہ لاہور چلے گئے تھے جہاں سے انہوں نے ایم۔ اے تک کے امتحانات کامیاب کئے۔ (۱۸۹۸ء) اسی سال منصفی کا امتحان کامیاب کر کے سرکاری عہدہ پر فائز ہوئے۔ اور لاہور، امرتسر، دہلی، جالندھر اور روہتک میں خدمت گزار رہے۔ ۱۹۰۲ء میں دمہ کا مرض لاحق ہوا۔ ۱۹۰۷ء میں ترک ملازمت کرکے علمی مشاغل میں مصروف ہوگئے۔

لالہ سری رام کا مشہور کارنامہ "خمخانۂ جاوید" عرصہ تک باقی رہیگا۔ یہ اردو شعرا کا تذکرہ ہے اس کی چار جلدیں شایع ہوئی ہیں۔ مصنف کی تجویز کئی حصے لکھنے کی تھی۔ گو یہ اعلیٰ تنقیدی کارنامہ نہیں لیکن بڑا مادی تذکرہ ہے اور محنت سے لکھا گیا ہے۔ اردو تذکروں میں ایسا وسیع تذکرہ شاید ہی ملے۔ اس کی بدولت بہت سے اچھے شاعر روشنی میں آگئے ہیں۔

لالہ صاحب نے دیوان انور، مہتاب داغ، اور ضمیمہ یادگار داغ کو بھی مرتب کیا تھا۔ وہ ایک بڑے وسیع اور قیمتی کتب خانے کے بھی مالک تھے جس میں بعض مخطوطے اور نقاشی کے نمونے کمیاب ہیں۔

لالہ صاحب کی خدمات علمی دنیا میں انہیں عرصہ تک باقی رکھینگی۔

---

دار الطبع سرکار عالی کے ایجاد کردہ اردو ٹائپ کو زیادہ مفید اور ترویج کے قابل بنانے کی غرض سے بعض امور پر غور کرنے کے لئے ایک کانفرنس ۱۴ ماہ اپریل میں شہر حیدرآباد میں منعقد ہوئی تھی۔ جس کا افتتاح نواب صدر اعظم بہادر نے فرمایا کانفرنس کے صدر نواب ولی الدولہ بہادر نائب صدر اعظم تھے۔ دکن اور شمالی ہند سے اردو کے کئی سربرآوردہ انشا پردازوں کو دعوت دی گئی تھی۔ کئی امور پر بحث و مباحثہ کے بعد ایک سب کمیٹی ان پر غور کرنے کے لئے بنادی گئی ہے جو قریب میں اپنی رپورٹ پیش کریگی۔ نواب سر حیدر نواز جنگ بہادر اور مولوی عبدالحق صاحب اس میں بڑی دلچسپی لے رہے ہیں۔

# خدا کی باتیں خدا ہی جانے

(از جناب عزیز احمد صاحب)

اور آپ تو ہمیشہ یہی کہتے ہیں یہ اتفاق تھا.......... محض اتفاق........ لیکن ہر معمولی سے معمولی بات کو بھی اس سے زیادہ سنجیدہ نظروں سے دیکھنا چاہیئے۔

ذرا خیال تو فرمایئے۔ میری عمر کوئی ساٹھ برس کی ہوگی۔ یہ وہ زمانہ ہے جبکہ انسان اپنی تمام تر سیر و تفریح جذبات اور کشمکشوں سے نجات پا کر اپنے سامنے صرف تین راستے کھلے پاتا ہے۔ طمع۔ تمنا۔ اور فلسفہ۔ بلکہ یوں کہئے کہ صرف دو، کیونکہ تمنا بھی آسمانی یا ارضی امکانات کی طمع کا دوسرا نام ہے۔

فلسفی بننے کی تو میں جرأت کر نہیں سکتا۔ ایک تو یہ کہ مجھ میں اسقدر اہلیت نہیں۔ دوسرے یہ کہ میں "آپ کی دلیل کیا ہے؟" جیسے سوالوں کا مرکز بننا پسند نہیں کرتا۔ پھر بھی میں نے کافی آزاد اور متغیر زندگی بسر کی ہے میں دولت، مفلسی، بیماری، لڑائی، عزیزوں کی موت، قید، محبت، ذلت، اعتقاد، بے اعتباری سب کے مزے چکھ چکا.......... اور آپ کو یقین آئے یا نہ آئے میں انسانی طبیعتوں کو بھی ایک بڑی حد تک پہچان چکا ہوں۔ کیا آپ کے نزدیک یہ تعجب خیز نہیں؟ جناب یہ تعجب خیز ہے۔ دوسروں کو جاننے اور سمجھنے کے لئے اپنے آپ کو بھول جانا ضروری ہے۔ ——— یہ فراموش کر دینا ضروری ہے کہ آپ کے گرد و پیش پر کیا بھلا اور برا اثر پڑ سکتا ہے۔ اور سینۂ فطرت میں آپ کو کیسی شاندار جگہ حاصل ہے، میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ بہت کم آدمی اس راز سے واقف ہیں۔

اور اب اپنے آخری دنوں میں مجھ غریب گنہگار کو اپنی زندگی پر غور کرنے میں ایک خاص لطف آتا ہے۔ مزید برآں ——— اب میں تنہا ہوں اور کہن سال۔ میری راتیں ——— آپ کیا جانیں کہ ایک بڈھے کی راتیں کسقدر طویل ہوتی ہیں۔ میرے دل اور میری یادداشت میں میری اور دوسروں کی زندگی کے ہزارہا واقعات محفوظ ہیں۔ گاؤ کی طرح یادداشت کی جگالی کرنا دوسری چیز ہے اور غائر نظر سے گذشتہ واقعات کو جانچنا دوسری بات۔ یہی وہ چیز ہے جس کو میں فلسفہ کہتا ہوں۔

اچھا تو ہم اتفاق اور قسمت پر بحث کر رہے تھے۔ میں آپ کی اس دلیل کا قائل ہوں کہ اتفاق 'اندھا ہے'،

بے ہنگام ہے، بے رحم ہے، بے نشان ہے۔ لیکن پھر بھی ــــــ میں یقین کے ساتھ کہہ سکتا ہوں ــــــ کہ زندگی کو ترتیب اور تشکیل دینے والا قانون بھی یہی ہے ــــــ میرا مطلب یہ ہے کہ ان لاکھوں معمولی معمولی واقعات کا ایک دوسرے سے تعلق ہے۔ ہر شے ہمیشہ چکر لگاتی رہی ہے ہر شے کسی دوسری شئے سے پیدا نہیں ہوتی تاہم بھڑکتی ہے، لرزتی ہے، ملاء اعلیٰ تک پہنچتی ہے۔ اور کسی زینے کی طرح جو وقت کی بلندی تک بل کھاتا ہوا تعمیر کیا گیا ہو۔ پھر چکر کھاتی ہوئی آتی ہے یہ زینہ صدیوں سے برابر چکر لگا رہا ہے ــــــ تمام زینوں کا زینہ ــــــ اس کی کوئی انتہا نہیں۔

آپ کہیں گے کہ اس قانون کا فی الحقیقت کوئی وجود ہوتا تو لوگ پہلے ہی اس سے واقف ہو جاتے۔ اور بآسانی اپنے مستقبل سے آگاہ ہو سکتے لیکن نہیں صورت واقعہ یہ نہیں۔ متعدد اقسام کے رنگ ہماری توجہ کو جذب کئے ہوئے ہیں۔ گلابی، لاجوردی، آسمانی، سبز رنگ جو ہم سے رفتہ رفتہ دور ہوتے جاتے ہیں۔ اور ان کی وجہ سے ہم اُس اصلی رنگ کو نہیں دیکھ سکتے جو ہم سے اسقدر قریب ہوتا ہے۔ صرف چند دماغ ہی ایسے ہوتے ہیں جو زندگی کی ان رنگا رنگ کی آویزشوں میں سے حقیقی اور اصلی رنگ کی بھی ایک جھلک دیکھ سکتے ہیں۔

غالباً آپ میری گفتگو کو فلسفیانہ بکواس سمجھ رہے ہونگے ہے نا؟ ذرا ٹھہرئیے۔ اس طرح یہ مسئلہ اور زیادہ پیچیدہ ہوتا جائے گا ــــــ آپ صاحبان کو تکلیف تو نہیں ہو رہی ہے؟ مگر ریل کے ڈبے میں بھلا کوئی اور کیا باتیں کرے؟

میں ان قوانین کے وجود کا منکر نہیں جنہوں نے ستاروں میں گردش، اور غذا میں ہضم کی صلاحیت یکساں ذکاوت سے ودیعت کی ہے۔ میں ان قوانین کو مانتا ہوں۔ اور ان کا معتقد ہوں لیکن کوئی ہستی۔ کائنات اور قسمت سے بھی بالاتر موجود ہے۔ اگر یہ کوئی شئے ہے تو میں اس کو منطق کی بے ہنگامی یا بے ہنگام منطق کہوں گا اور اگر یہ کوئی شخص ہے تو اُس کے مقابلہ میں یہ روایتی شیطان اور اس کی داستانی ذریات معمولی مسخروں اور نوشق بچوں سے زیادہ اہمیت نہیں رکھتی۔

یا یوں کہئے کہ وہ ہستی یا شئے وہ اُلوہیانہ طاقت ہے۔ جو ساری کائنات پر حکومت کر رہی ہے۔ اور جسکے سامنے شیطان کی کارگذاریاں طفلانہ شرارتوں سے بڑھ کر نہیں۔ شاید آپ میرا مطلب نہیں سمجھے؟ اچھا واضح طور پر سنئیے نپولین ہی کو لیجئے ایک تمثیلی زندگی۔ ایک عظیم شخصیت، ایک غیر مختتم طاقت ــــــ اور پھر اس کا انجام دیکھئے ایک چھوٹا سا جزیرہ، بیماریاں، غذا کی خرابی۔ ڈاکٹروں کی بے توجہی۔ اور ایک بڈھے کا تنہائی میں بڑبڑانا......

لیکن حقیقت میں اس باجبروت شہنشاہ کا یہ حسرتناک انجام، اسی پراسرار الوہیانہ طاقت کے ایک طنزیہ تبسم کا نتیجہ ہے اگر آپ اس تلخ سرگذشتِ حیات کو غائر نظروں، سے علماء کی لن ترانیوں کی پروا کئے بغیر پڑھیں (کیونکہ وہ ہر چیز کو عام

اور اصولی نقطہ نظر سے دیکھتے ہیں) ـــــ تو میں یہ تو نہیں کہہ سکتا کہ آپ کیا نتیجہ اخذ کریں۔ مگر میرے نزدیک تو یہ بے ہنگامی اور منطق کے عجیب و غریب اتحاد کا ناقابل تشریح نتیجہ ہے۔

اچھا اب جنرل اسکوبلیف کی مثال لیجئے ـــــ ایک عظیم خوفناک شخصیت۔ جراءت اور خود اعتمادی کا مجموعہ انتہائی دبنگ، نڈر اور بہادر ہستی ـــــ اور پھر اس کا انجام، ایک سرائے کے عامیانہ بچھونے پر حسرتناک موت ........ میں پھر دہراتا ہوں کہ یہ بے ہنگامی ہے، بے رحمی ہے، تاہم پھر بھی منطقانہ بے ہنگامی منطقانہ بے رحمی اور سچ پوچھئے تو ان دو حسرتناک موتوں نے ان دونوں عظیم الشان شخصیتوں کے مرقعوں کو زیادہ رنگین اور زیادہ دلکش بنا دیا ہے۔

میں آپ کو یقین دلاتا ہوں ـــــ یا دوسرے الفاظ میں ـــــ میں آپ کو یقین نہیں دلاتا۔ مگر خود مجھ کو پختہ یقین ہے کہ اب سے غالباً تیس ہزار سال کے بعد دنیا کی زندگی انتہائی پرلطف زندگی ہوگی محلات باغات، چشمے بیشمار ہونگے ........ انسان غلامی، شخصی متاع فریب اور محکومیت کے پنجوں سے آزاد ہو جائے گا ........ حسد اور بغض کا خاتمہ ہو جائے گا۔ رشتہ داری میٹ جائیگی اور سب آپس میں بھائی بھائی ہونگے۔ اور اس وقت وہ زبردست الوہیاتہ طاقت کائنات پر ایک نگاہ غلط انداز ڈال کر مسکرائیگی۔ اور یہ پرانی خوبصورت دنیا جلکر خاکستر ہو جائیگی۔ ذرا خیال تو کیجئے جب انسان راست کاری یا مسرت کے معراج کمال تک پہنچ جاتا ہے تو اس کا انجام کسقدر خوفناک، خونیں، اور عبرتناک ہوتا ہے۔

نپولین یا قدیم یونانیوں کی مثال کی بھی ضرورت نہیں۔ خود میں نے اس پُراسرار اور خوفناک قانون کا اثر ایک معمولی سے واقعے میں دیکھا ہے۔ اگر ناگوار نہ ہو تو میں آپ کو وہ واقعہ سناؤں جس میں میں نے اس الوہیانہ طاقت کی صرف ایک ذراسی جھلک دیکھی۔

قصہ یہ ہے کہ میں ٹومسک سے ریل کے ایک معمولی پہلے درجہ کے ڈبے میں سفر کر رہا تھا۔ اسی ڈبے میں دوسرے مسافروں کے علاوہ ایک نوجوان تنومند ہنس مکھ ریلوے انجینیر بھی تھا۔ اُس نے اپنے آپ کو بہت اچھا ہمسفر ثابت کیا۔ ایسے بے تکلف آدمی میں نے بہت کم دیکھے ہیں۔ اُس نے میرے لئے نچلی نشستگاہ خالی کر دی اسباب رکھنے میں مدد دی اور اسقدر اخلاق سے پیش آیا کہ مجھے ندامت سی ہونے لگی۔ اسٹیشنوں پر وہ کھانیکی چیزیں اور شرابیں خریدتا اور دوسرے مسافروں کو بھی بہت اخلاق سے مدعو کرتا۔ میں بھانپ گیا کہ اس کے دل میں انتہائی مسرت موجیں مار رہی ہے ابلی پڑتی ہے۔ اور وہ چاہتا ہے کہ اس کے ساتھی بھی اسکی طرح بشاش اور خوش رہیں

اور واقعہ بھی یہی تھا۔ دس منٹ کے اندر اندر وہ مجھے اپنے دل کا حال کہنے لگا۔ ادھر اس نے قصہ شروع کیا اور اُدھر دوسرے مسافر کھڑکیوں میں سے گردوپیش کے مناظر مبالغہ آمیز دلچسپی سے دیکھنے لگے۔ بعد میں یہ معلوم ہوا کہ لوگ اس کی کہانی اس کی زبانی تقریباً دس بارسن چکے تھے اور سنتے سنتے اکتا گئے۔ میری قسمت میں بھی ان کی طرح اسی افسانے کا سننا لکھا تھا۔

یہ انجینیر، مشرق بعید سے وطن واپس جا رہا تھا۔ پانچ سال سے اس نے اپنے بال بچوں کو نہ دیکھا تھا۔ کیونکہ وہ سینٹ پیٹرس برگ ہی میں تھے۔ اُس کا اپنا اندازہ تو ایک ہی سال ٹھہرنے کا تھا۔ مگر اول تو وہ سرکاری کام سے اسقدر جلد پیچھا نہ چھڑا سکا اور بعد ازاں خود خانگی کاروبار کی وجہ سے اسے رک جانا پڑا۔ اُس نے کاروبار چھوڑنا بھی پسند نہ کیا کیونکہ اس میں دن بدن ترقی ہوتی جا رہی تھی اور کافی آمدنی حاصل ہو رہی تھی اور اب اس کاروبار سے فراغت حاصل کر کے وہ گھر واپس جا رہا تھا۔ پانچ سال تک وہ اپنے عزیز خاندان سے جدا رہا اور اب وہ تندرست، دولتمند، نوجوان، کامیاب، اور محبت کے لاتناہی خزانوں کے ساتھ واپس جا رہا تھا۔ کوئی شخص ان حالات میں کیونکر خاموش رہ سکتا ہے۔ اور اپنے بے پایاں اشتیاق، اور بے انتہا مسرت کو جو ہر میل کا عشرِ عشیر حصہ طے کرنے پر بڑھتی جاتی تھی کیونکر چھپا سکتا ہے۔

میں بہت جلد اس کے خاندانی رموز سے واقف ہو گیا۔ اس کی بیوی "سانا" یا "سونشکا" کہلاتی تھی۔ اُسکی لڑکی کا عجیب وغریب نام "یرونشکا" تھا۔ اس نے جب اسے چھوڑا تو وہ صرف تین برس کی ننھی سی بچی تھی۔ "اور اب میرے خیال میں" وہ چلدیا "اب وہ ایک نوجوان خاتون ہوگی۔ شاید شادی کے قابل" میں نے اس کی بیوی کے لڑکپن کا حال، اور ان تمام مصیبتوں کا حال سنا جو ان پر شادی کے بعد ہی پڑیں۔ اس زمانے میں وہ ایک طالبعلم تھا اور دو جوڑے کپڑے بھی اس کے پاس نہ تھے۔ اس زمانے میں اس کی بیوی نے کیسی ہمدردی اور دلسوزی سے اس کا ساتھ دیا۔ اور نایاب شریک زندگی بن کر اس کی خدمت کی۔

اُسنے اپنے سینے پر ہاتھ مارا۔ فخر سے اس کا چہرہ سُرخ ہو گیا۔ اُس کی آنکھیں دہکنے لگیں اور وہ بولا "کاش آپ بھی اس سے مل سکتے........ حُسنِ مجسّم ہے حُسنِ مجسّم —— اگر سینٹ پیٹرس برگ چلیئے تو میں ضرور تعارف کرادونگا۔ ہم سے ملنے آئیے گا؟ ........ ضرور........ بلا تکلف........ سنتے ہیں آپ؟ ........ انکار نہ کیجئے........ کروشینا ۱۶۵........ میں آپ کا تعارف کرادونگا اور آپ میری بڑھیا بیوی سے واقف ہو جائینگے۔ ہم ریلوے، انجینیروں کی محفل میں وہ صدرِ بزم رہتی ہے۔ دیکھیئے

اگر آپ نہ آئے تو مجھے بہت صدمہ ہوگا۔"

اس نے ہم میں سے ہر ایک کو اپنے ملاقاتی کارڈ دیئے جن پر اس نے اپنا مجوزہ پتہ کاٹ کر پنسل سے اپنا سینٹ پٹیرس برگ کا پتہ لکھا تھا اور اس نے ہم سے یہ بھی کہا کہ اس کی بیوی نے یہ مکان گذشتہ سال ہی خریدا۔ جبکہ اُس کی آمدنی بہت بڑھ گئی تھی۔

ہاں۔ اس کے الفاظ میں آبشار کی سی تیزی تھی۔ دن میں چار چار مرتبہ وہ بڑے بڑے اسٹیشنوں سے اپنی بیوی کے نام جوابی تار بھیجتا، کہ آئندہ بڑے اسٹیشن ہو اس کا جواب موصول ہو۔ یا صرف ٹرین اور اپنے درجے کے پتہ پر جواب منگاتا۔ جب گارڈ تار لے کر داخل ہوئے اور اپنی سریلی آواز میں پکارتا "پہلے درجے کے فلانے مسافر کے نام ایک تار آیا ہے۔" تو اس کی حالت دیکھنے کے قابل ہوتی۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ ایک روشن ہالہ اس کے چہرے کو فرطِ مسرت سے منور کر دیتا۔ وہ گارڈ کو دل کھول کر انعام دیتا اور گارڈ ہی پر کیا موقوف ہے اس کے دل کی ترغیب تھی کہ ہر ایک کو خوش کرے۔ ہر ایک کو تحفے دے۔ اس نے یادگار کے نام سے بہت سی چیزیں مثلاً سائبیریا اور یورال کے جواہرات، چینی انگوٹھیاں، وغیرہ زبردستی ہم لوگوں کے سر منڈھیں۔ ان میں سے بعض بہت قیمتی چیزیں تھیں۔ صرف قیمت ہی کے لحاظ سے نہیں بلکہ صناعی کے لحاظ سے بھی۔ اُس کو اصرار سے بچنا محال تھا اور وہ اسقدر مسلسل اصرار اور التجا کرتا تھا کہ مجبور ہو جانا پڑتا تھا۔ جیسے کوئی لڑکا اپنی مٹھائی میں سے کچھ آپ کو دینا چاہے اور ضد کرے تو آپ انکار نہیں کر سکتے۔ بس اس کا بھی بالکل یہی حال تھا۔

اُس کے ساتھ بہت سامان تھا۔ اور وہ سب ان تحفوں پر مشتمل تھا جو وہ سنوتسکا اور پیروتسکا کے لئے لیکر جا رہا تھا۔ بہت سے خوبصورت کھلونے تھے چینی ریشم کے کوٹ تھے۔ اور ہاتھی دانت اور سونے کے ظروف، رنگین نکلیے، شرابیں، روغنی صندوقچے البم وغیرہ بہتری چیزیں تھیں۔ اور اس کی وہ حالت قابل دید تھی جب وہ یہ تحفے ہم کو دکھاتا جاتا اور نرم محبت بھرے لہجے میں اپنے عزیزوں کا ذکر کرتا جاتا۔ مانتا ہوں کہ اس کی محبت اندھی تھی، پرشور تھی، جنون آمیز تھی، سب کچھ تھی، مگر میں قسم کھا کر کہہ سکتا ہوں کہ سچی محبت تھی۔

ہر بڑے اسٹیشن پر اس کے تار کا جواب آتا۔ بچارہ اپنی بے پایاں مسرت کو چھپا نہ سکتا تھا۔ وہ ہم کو با آوازِ بلند تار کا مضمون پڑھ کر سناتا۔ گویا سوا اس کی خانگی مسرت کے ہم کو دنیا کے کسی کام سے کوئی واسطہ ہی نہیں بعض تاروں کا مضمون یہ ہوتا "اچھے رہو ہم سب کی طرف سے پیار، سب بیتاب ہیں ...... سنیوتسکا" یا "گھڑی ورٹائم ٹیبل دیکھ دیکھ کر سفر کرو ہمارے دل اور ہمارے خیالات تمہارے ساتھ ہیں"۔

ہمارے ہی ڈبے میں ایک اور مسافر بھی تھا کسی سونے کی کان کا مالک یا منیجر۔ ایک سچا سائبیری جس کے قد و خال یُوسنی یُورن کی تصویروں سے مشابہ تھے ـــــ خشک لمبا چہرہ گھنی سیاہ خوفناک بھویں۔ گھنی لمبی داڑھی ـــــ ایک ایسا آدمی جس کی چال ڈھال ہی سے ظاہر ہوتا تھا کہ بہت سے تلخ تجربے حاصل کر چکا ہے۔ اس نے انجینیر کی طرف دیکھکر کہا۔

"آپ کو محکمۂ تار کا فضول استعمال نہ کرنا چاہیئے؟"

"فضول استعمال کیا؟ میں آپ کا مطلب نہیں سمجھا"

"کیوں دیکھیئے نا۔ آپ اپنی بیوی کو کسقدر متاثر کر رہے ہیں۔ ہر شخص کو دوسرے کی دلی حالت پر بھی نظر رکھنی چاہیئے۔

لیکن وہ ہنسا اور اپنے عقلمند مخاطب کے زانو پر ہاتھ رکھکر کہنے لگا "تو بڑے میاں ہیں آپ پُرانے خیالات کے لوگوں کا مقصد جانتا ہوں۔ آپ لوگ چپکے سے سفر کرنے نکلتے ہیں۔ اور بلا اطلاع دیئے۔ اپنے آپ سے یہ سوال کرتے ہوئے کہ "میرا گھر کس حالت میں ہے" اچانک وارد ہونے کی کوشش کرتے ہیں نا؟"

لیکن اس کے مخاطب نے اپنی بھویں اٹھا کر مسکراتے ہوئے جواب دیا "ہاں ہاں۔ تو اس سے کیا؟ بعض اوقات یہ طریقہ صحیح ثابت ہوتا ہے"

تیزنی اور ماتسکو میں ہمارے درجے میں اور مسافر سوار ہوتے گئے اور ہمارے انجینیر کا اشتیاق بڑھتا گیا۔ وہ بہت جلد ہر ایک سے بے تکلف ہو جاتا۔ شادی شدہ آدمی سے وہ شادی شدہ زندگی کی مسرت سے متعلق باتیں کرتا اور کنواروں کے سامنے وہ کنوارپن کی خرابیاں بیان کرتا۔ نوجوان لڑکیوں سے وہ محبت کی نسبت گفتگو کرتا۔ شادی شدہ عورتوں سے بچوں کا ذکر کرتا۔ لیکن ہر قسم کے مباحثے میں اپنی سونشکا اور یروشکا کا ذکر ضرور چھیڑتا۔ میں ان باتوں کو بہت نرمی اور دلچسپی سے مگر ساتھ ہی ساتھ کسیقدر اکتا کر سن رہا تھا۔

صبح سویرے ہم سینٹ پیٹرس برگ کے علاقے میں داخل ہوئے۔ ریل کے دونوں طرف کہر چھائی ہوئی تھی۔ وہ ایک کھڑکی کے پاس کھڑا ہوا تھا۔ باہر دیکھتا اور پھر اپنی گھڑی دیکھنے لگتا۔

"اجی سلام علیکم" میں بولا "یہاں آپ کیا کر رہے ہیں"

"وعلیکم السلام"۔ مزاج شریف۔ میں ابھی ریل کی رفتار کا اندازہ لگا رہا تھا۔ ہم ۴۰ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے جا رہے ہیں جب ہم لوبان پہنچے تو اس کی حالت قابل رحم تھی۔ وہ اسقدر مضطرب اور مشتاق تھا۔ کہ اس کا چہرہ

زرد ہو گیا اور وہ کمزور اور معمہ معلوم ہو رہا تھا۔ یہاں تک کہ اس نے بات چیت تک بند کر دی اور اخبار پڑھنے کا بہانہ کرنے لگا۔ بار بار وہ اٹھتا کھڑکی سے جھانکتا۔ رفتار کا اندازہ لگاتا۔ اور شاید یہ کوشش کرتا کہ ٹرین اور زیادہ رفتار سے چلے۔ کئی ہفتوں کا انتظار ان چند منٹوں کے انتظار کے مقابلے میں ہیچ تھا۔ بالآخر ہم اسٹیشن کے احاطے میں داخل ہوئے۔ پٹریاں بدلتے بدلتے بہت دیر ہو گئی۔ اور بالآخر جوبلی پلیٹ فارم بھی آ گیا۔ انجینیر نے اپنا یونیفارم پہن لیا۔ اور اپنا چرمی بیگ ہاتھ میں لیکر دروازہ کھولکر کھڑا ہو گیا۔ میں نے غور کیا تو اس کا مضطرب چہرہ زرد تھا۔

ایک لمبی عورت سیمیں جاکٹ اور زمردین ٹوپی پہنے اور اس کے ساتھ ایک لڑکی چھوٹی فراک اور سفید پاتتابے پہنے کھڑی ہوئی تھیں ان کے پاس سے ہمارا ڈبہ نکل گیا۔ وہ ہر درجے کو مشتاق نظروں سے دیکھ رہی تھیں۔ مگر انہوں نے اپنے انجینیر کو نہ دیکھا۔ میں نے انجینیر کو ایک عجیب و غریب سست اور کانپتی ہوئی آواز میں پکارتے سنا "سوزنگا"

میرا خیال ہے کہ وہ دونوں مڑیں۔ دفعتاً ایک دلدوز چیخ سنائی دی۔ ...... آہ میں کبھی اسے بھول نہیں سکتا

...... یہ ایک چیخ تھی اضطراب، خوف، تکلیف اور رنج کی چیخ۔

ایک لمحے میں میں نے انجینیر کے سر کو پلیٹ فارم اور ریل کے زیریں حصے کے درمیان دیکھا۔ اس کا چہرہ میں دیکھ نہ سکا۔ پھر ایک اور بار میں نے اس کے سر کو ابھرتے دیکھا جو پھر نیچے غائب ہو گیا۔

میں بطور گواہ طلب کیا گیا۔ مجھے یاد ہے کہ میں نے اس کی بیوی کو تسلی دینے کی کسقدر کوشش۔ مگر ان حالات میں کوئی کیا کر سکتا ہے۔ میں نے ریلوے انجینیر کو بھی دیکھا۔ وہ ایک مسخ شدہ، زخمی گوشت کا لوتھڑا تھا اور بس۔ ٹرین کے نیچے سے نکالے جانے سے قبل ہی وہ دم توڑ چکا تھا۔ پہلے اس کا پیر کٹ گیا اور جب اس نے سنبھلنے کی کوشش کی تو وہ گر پڑا اور یہ اس کے سینہ پر سے ہو کر نکل گیا۔

اب میں قصہ کے سب سے زیادہ خوفناک حصہ پر پہنچ چکا ہوں۔ ان خطرناک اور ہمیشہ یاد رہنے والے لمحوں میں میں نے دل ہی دل میں خیال کیا "کسقدر حسرتناک موت۔ کسقدر بے ہنگام کسقدر بے رحم، اور کسقدر غیر منصفانہ موت" لیکن پہلی چیخ سنتے ہی مجھ پر یہ ظاہر ہو گیا۔ کہ یہ بے ہنگامی، منطقانہ اور فطری تھی۔

اس کی بیوہ (بعد ازاں میں اس سے ملنے گیا اور اس نے مجھے اپنے شوہر کے متعلق کئی سوال پوچھے) مجھے صاف صاف الفاظ میں کہنے لگی کہ باہمی محبت میں وہ تقدیر کو ہیچ سمجھتے تھے۔ ان کو اپنے یکجا ہونے، اور بامسرت زندگی بسر کرنے کا یقین تھا لیکن اس کا انجام کیا ہوا۔ "آہ فردا" ہرگز قابل یقین نہیں ...... مشرق میں (جو قدیم عقل و تمدن کا گہوارہ ہے) یہ قاعدہ ہے کہ جب کوئی شخص مستقبل میں کوئی کام کرنا چاہتا ہے تو انشاء اللہ ضرور کہتا ہے

میرا ذاتی خیال ہے کہ یہ صرف تقدیر کی ترغیب انگیزی نہ تھی بلکہ یہ اسی پر اسرار خدا کا اصول تھا۔ کیا عجب کہ اگر وہ دونوں باہم ملتے تو ان کی زندگی بامسرت باکیف زندگی ہونے کے بجائے۔ بے لطف اور بے کیف زندگی ہوتی اور شاید وہ جدا جدا ہو جاتے۔ کیا معلوم ان کی محبت کا انجام بدگمانی، تھکن، حقارت اور شاید نفرت ہوتی۔

# نوائے راز

(از جناب ابو الفاضل راز چاندپوری)

میکش تو ہوں لیکن ہوس خام نہیں ہے
میخانۂ ہستی سے مجھے کام نہیں ہے

جو بادہ حقیقت میں خوش انجام نہیں ہے
وہ اور ہی کچھ ہے، مۂ گلفام نہیں ہے

جو رند کہ سرگشتۂ اوہام نہیں ہے
ناکام بھی رہنے پہ وہ ناکام نہیں ہے

مے نوش ہزاروں نہیں لاکھوں سہی تو کیا
ساقی کا کرم بزم میں کیا عام نہیں ہے

کیا کہیے کہ کس رنگ میں ہیں میکدہ والے
مدت سے کوئی نامہ و پیغام نہیں ہے

جو دم ہے غنیمت ہے خرابات جہاں میں
پابند نفس گردش ایام نہیں ہے

میخانہ میں ہے سوء ادب حسن طلب بھی
اس بزم میں گنجائش ابرام نہیں ہے

بے مانگے پلا دیتا ہے خود ہی مجھے ساقی
جب دیکھتا یہ ہے کہ طلب خام نہیں ہے

جس بادۂ سرجوش سے ہیں مست ہوں اے راز
میخانۂ ہستی میں تو وہ عام نہیں ہے

# دوزخ حرام

ترجمہ

(ازجناب محمد محی الدین صاحب)

ان دنوں کا جبکہ حضرت عیسیٰ اور سینٹ پیٹر کے قدموں کی برکت زمین پر ابھی قایم تھی یہ واقعہ ہے کہ ایک دفعہ ان کا گذر ایسے ایک لوہار کی دوکان پر ہوا جس نے شیطان کے ساتھ اس امر کا معاہدہ کر لیا تھا کہ اگر سات سال تک وہ دنیا کے تمام لوہاروں کا صدر اور استاد بنا رہے تو اس مدت کے اختتام پر وہ خود کو اس کے حوالہ کر دیگا۔ دونوں نے ایک اقرارنامہ پر اپنے اپنے دستخط کر دیے تھے۔ یہی وجہ تھی کہ اس نے اپنی دوکان کے اوپر ایک بڑا سائین بورڈ لگا یا تھا جس پر لکھا تھا "یہاں دنیا بھر کے لوہاروں کا چودھری رہتا ہے۔"

جب حضرت عیسیٰ نے یہ پڑھا تو وہ اندر داخل ہوئے۔

"تم کون ہو؟" انہوں نے لوہار سے پوچھا۔

"دروازے پر جو لکھا ہے۔ پڑھ لو۔" اس نے جواب دیا" اور اگر تمھیں پڑھنا نہیں آتا تو ٹھیرو تا کہ کوئی پڑھنے والا تمھیں آکر بتاوے۔" قبل اس کے کہ حضرت جواب دیں ایک شخص اپنے گھوڑے کی باگ ہاتھ میں لئے ہوئے آیا جس کی وہ نعل بنوانی چاہتا تھا۔

"اچھا مجھے اس گھوڑے کو نعل لگانے کی اجازت دو" حضرت نے کہا۔

"تم کوشش کر سکتے ہو" اس نے کہا "تمھاری حالت بتا رہی ہے کہ تم بھی کچھ جانتے ہو۔ خیر اگر بگڑ بھی گئی تو میں درست کر لونگا" اس پر حضرت دوکان سے باہر آئے اور گھوڑے کا دایاں پاؤں ٹخنے کے پاس سے کاٹ ڈالا۔ اسے بھٹی میں جھونک دیا۔ ایک آہنی نعل لیکر اس کو گرم کیا حتیٰ کہ وہ سرخ انگارہ بن گیا۔ اس کے سوراخ اور کیلے تیز کئے اور اسے جلتے ہوئے پاؤں سے جوڑ دیا۔ اور پھر اسے اٹھا کر گھوڑے کے ٹخنے سے لگا دیا۔ جب یہ ہو چکا تو انہوں نے دوسرے سامنے کے پاؤں کو لیا اور اسی طریقہ سے جوڑ دینے کے بعد دو پچھلے پیر لیے۔ پہلے دایاں پھر بایاں بلوہیں بھٹی میں سفید رنگ ہونے تک دھونکتے رہے۔ نعلوں کے کیل اور سوراخ تیز کئے۔ ان کو کٹے پاؤں پر ٹھونک دیا۔ اور پھر کٹے ہوئے پاؤں کو صحیح سالم گھوڑے کے ٹخنے سے جوڑ دیا۔

لوہار اس دوران میں تعجب سے انھیں دیکھتا ہوا کھڑا رہا ۔

"تم نے کچھ ایسا برا کام نہیں کیا ۔ آخر کار" اس نے کہا ۔

"کیا تم واقعی ایسا ہی خیال کرتے ہو یا صرف دل رکھنے ـــــ" حضرت نے پوچھا ۔

اسی وقت لوہار کی ماں اسے اطلاع دیتے آئی کہ کھانا تیار ہے ۔ وہ بوڑھاپے کے بوجھ سے دھری ہوکر بڑی مشکل سے چل رہی تھی ۔ "اچھا ۔ اب غور سے دیکھو میں کیا کرتا ہوں اور یاد رکھو" حضرت نے کہا ۔ بوڑھی کو اٹھا کر دہکتی ہوئی بھٹی میں ڈال دیا جس میں سے وہ ایک خوبصورت نوجوان لڑکی بنکر باہر نکلی ۔ "میں اپنی پہلی رائے کو دہراتا ہوں" اس نے کہا ۔ "تم اچھے لوہار ہو ۔ حالانکہ میرے دروازہ پر لکھا ہوا ہے کہ یہاں دنیا کے تمام لوہاروں کا استاد رہتا ہے ۔ مگر کسی فن کو پورا حاصل کر لینے کے لئے ایک سے زیادہ عمریں درکار ہیں" یہ کہتے ہوئے وہ کھانے کے لئے اپنے گھر گیا جب وہ واپس ہوا تو دیکھا کہ کوئی شخص اپنے گھوڑے کو نعل دلوانے کھڑا ہوا ہے ۔ حضرت اور سینٹ پیٹر اب بھی وہیں تھے ۔

"ابھی ۔ ابھی ۔ ایک منٹ میں" لوہار نے کہا ۔ "میں نے ایک نیا طریقہ سیکھا ہے جو وقت بچانے کے لئے کچھ ایسا برا نہیں" اس نے یہ کہکر گھوڑے کے چاروں پاؤں قلم کر ڈالے ۔ "کیونکہ" اس نے کہا "کوئی وجہ نہیں کہ انھیں یکے بعد دیگرے کاٹ کر کوئی کیوں پریشان ہو اور وقت ضایع کرے ۔"

اس نے چاروں پاؤں بھٹی میں رکھدیے ۔ جیسا کہ ابھی حضرت کو کرتے ہوئے دیکھ چکا تھا ۔ کوئلے کا ایک ڈھیر لگا دیا ۔ اور شاگردوں کو خوب زور زور سے دھونکنے کا حکم دیا ۔ مگر نتیجہ وہی نکلا جس کا ہر ایک کو متوقع ہونا چاہیئے پاؤں جل کر راکھ ہوگئے اور اس کو گھوڑے کے دام اپنی گرہ سے دینے پڑے ۔ اپنی اس حرکت سے وہ کچھ خوش نہ ہوا ۔

اسی وقت ایک غریب بوڑھی غلیظ عورت رینگتی ہوئی سامنے آئی ۔ بھیک مانگتی ہوئی ۔ لوہار نے سوچا گو اس کو پہلے کام میں کامیابی نہیں ہوئی مگر دوسری میں ہونا یقینی ہے ۔ اس لئے اس نے بوڑھی عورت کو پکڑا اور اس کی چیخوں ۔ التجاؤں اور رونے کی پرواہ نہ کرتے ہوئے اسے بھٹی میں ٹھونس دیا ۔

"تو بڈھی ہوگئی مگر عقل نہیں آئی ۔ نہیں جانتی کہ یہ سب کچھ تیرے ہی بھلے کے لئے ہو رہا ہے" اس نے کہا تو ایک منٹ کے اندر نوجوان لڑکی بن جائیگی ۔ اور میں ایک پیسہ بھی تجھ سے معاوضہ کا نہ لونگا ۔" مگر بڈھی کا حال بھی گھوڑے کے پاؤں کے حال سے کچھ بہتر نہ ہوا ۔ وہی ہوا جو ہونا چاہیئے ۔"

"شرم ۔ شرم" حضرت نے کہا ۔

"اوہ۔ اس کا تبدیل ہو جانا یقینی تھا" اس نے جواب دیا "میرا کیا قصور۔ شرم تو شیطان کو کرنا چاہیئے جو اپنے وعدہ کو پورا نہیں کر رہا ہے"

"فرض کرو۔ کہ میں کہ تمھاری کوئی تین خواہشوں کو پورا کرنے کا وعدہ کروں۔ تو تم کیا خواہش کروگے" حضرت نے کہا "پہلے وعدہ کرو" لوہار نے جواب دیا "پھر وہ بھی معلوم ہو جائینگی۔

حضرت نے وعدہ کیا۔ اور پوچھا کہ وہ کیا چاہتا ہے۔

"اچھا۔ میری پہلی خواہش یہ ہے کہ میں جس کسی کو اس دوکان کے باہر کے سیب کے جھاڑ پر چڑھ جانے کا حکم دوں وہ چڑھ جائے اور پھر بغیر میری اجازت کے نہ اتر سکے" لوہار نے کہا "دوسرے یہ کہ میں جس کسی کو اس کمرہ کی آرام کرسی پر بیٹھنے کے لئے کہوں۔ وہ وہیں جما رہے۔ اور بغیر میری اجازت کے نکل نہ سکے۔ اور سب سے آخری یہ کہ اگر میں کسی کو اس لوہے کے جال کے بٹوہ میں جو میرے جیب میں پڑا ہے گھس جانے کے لئے کہوں تو جب تک میں بٹوہ نہ کھولوں وہ نکل نہ سکے"

"تم نے بیوقوفی کی" سینٹ پیٹر نے کہا۔ پہلے اپنی بخشائش اور خدا کے کرم کی دعا مانگتے پھر ——" "میں اتنی بڑی چیز مانگنے کی جرأت نہیں کرسکتا" لوہار نے کہا جس پر حضرت اور سینٹ پیٹر سلام کر کے رخصت ہوئے۔ زمانہ گذرتا گیا۔ اور جب سات سال گذر گئے تو شیطان اقرار نامہ کے عہد کے موافق لوہار کو لینے آیا۔

"کیا تم میرے ساتھ چلنے کے لئے تیار ہو؟" اس نے دوکان کے دروازہ میں ناک گھسا کر پوچھا۔

"ہاں۔ مگر پہلے میں اس کیلے کا سر بنا چاہتا ہوں" لوہار نے جواب دیا "جب تک تم ذرا اس سیب کے درخت پر چڑھ جاؤ۔ اور ایک سیب توڑ لاؤ۔ تم کو خود بھی سفر کی مشقت سے بھوک پیاس لگ رہی ہوگی"

شیطان نے اس مہربانی کا شکریہ ادا کیا اور درخت پر چڑھ گیا۔

"اب جو میں اس کام پر غور کرتا ہوں" لوہار نے کہا۔ "تو مجھے خوف ہوتا ہے کہ یہ کم از کم چار برس میں ختم ہوگا۔ کیونکہ کیلے کا لوہا ذرا سخت ہے۔ اور اس عرصہ تک تم درخت سے نیچے نہیں اتر سکتے۔ وہیں آرام سے بیٹھے ہوئے سیب کھایا کرو۔

شیطان نے پہلے خود اترنے کی کوشش کی۔ پھر التجا کرنے اور دھمکیاں دینے لگا۔ مگر کوئی فایدہ نہیں ہوا۔ آخرکار اس نے پھر چار برس کے بعد آنے کا وعدہ کر کے اپنی جان چھڑائی۔

"اچھا۔ اب تم اتر سکتے ہو" لوہار نے کہا۔

جب چار سال گزر گئے تو شیطان پھر نمودار ہوا۔

"اب تو تم تیار ہو" شیطان نے پوچھا۔ "اور اس کیلئے کا سر نوکیلی کا بنا دیا ہوگا۔"

"ہاں۔ بنا تو دیا ہے" لوہار نے کہا۔ "مگر پھر بھی تم ذرا جلد آئے ہو۔ کیونکہ اس کی نوک تیز نہیں ہوئی۔ خیر اب آئے سو آئے۔ تھکے ماندے ہونگے۔ ذرا اس آرام کرسی پر بیٹھ کر سستا لو میں ابھی بنا لیتا ہوں۔" "شکریہ" شیطان نے آرام کرسی پر بیٹھتے ہوئے کہا۔ مگر جونہی وہ بیٹھ چکا تو لوہار کہنے لگا۔ "نوک تیز ہونے کے مزید چار سال درکار ہیں۔ اور اگر تم چاہو تو وہیں بیٹھ کر دیکھ سکتے ہو۔" شروع شروع میں شیطان نے نرمی سے التجا کی کہ وہ اسے کرسی سے چھڑا دے۔ مگر آخر کار اسے غصہ آ گیا اور وہ اسے ڈرانے دھمکانے لگا۔ لوہار ہر قسم کے بہانہ بتاتا رہا۔ اور کہنے لگا کہ یہ سب لوہے کا قصور ہے جو اتنا سخت ہے۔ اور شیطان کو یہ کہہ کر تسلی دینے کی کوشش کی کہ کرسی بڑے آرام کی ہے۔ بیٹھ پر گدے لگے ہیں۔ اور چار سال بات کرتے ہیں گذر جاتے ہیں جس کے بعد وہ ٹھیک اسی وقت اسے رہا کر دیگا۔

آخر کار شیطان نے دیکھا کہ سوائے اس کے کہ چار سال کی اور مہلت دی جائے کوئی چارہ نہیں۔

"ہاں اب تم اٹھ سکتے ہو" لوہار نے کہا۔ اور شیطان اتنی تیزی سے جتنا کہ اس سے ممکن تھا نکل بھاگا۔

چار سال گذر جانے کے بعد وہ پھر لوہار کے لینے کو آیا۔

"اب تو تم یقینی طور پر چلنے کے لئے تیار ہو گئے ہو گے؟ دروازے میں سے اپنی ناک دکھاتے ہوئے شیطان پوچھا۔" "ہاں۔ بالکل ہی فوراً چلنے کے لئے تیار ہوں" لوہار نے کہا۔ "تم جہاں کہو میں چلتا ہوں۔ مگر ذرا سنو تو۔ ایک چیز ہے جس پر میں ایک طرف سے غور کر رہا تھا اور تم سے پوچھنا چاہتا تھا۔ کیا یہ سچ ہے کہ تم کو جون بدلنے پر قدرت حاصل ہے۔ تم جیسا چاہے بن سکتے ہو؟ کبھی بندر کبھی انسان۔ کبھی بچہ کبھی بوڑھا۔ کبھی بالکل چھوٹا جیسے ریت کا ذرہ اور کبھی ایسا عظیم الجثہ جیسے پہاڑ۔"

"ہاں۔ صحیح ہے" شیطان نے جواب دیا۔

"مگر بظاہر تو یہ ممکن نہیں نظر آتا۔ اگر واقعی ایسا ہی ہے تو میرے اطمینان کی خاطر تو اس لوہے کی جال کے بٹوے میں گھس جاؤ اور دیکھو کہ کہیں اس کی کوئی کڑی تو ٹوٹی ہوئی نہیں ہے۔ میرے روپیہ اکثر اس میں سے گر جاتے ہیں۔"

"اچھا لو دیکھو۔" یہ کہتے ہوئے شیطان نے خود کو اتنا چھوٹا بناتے ہوئے جتنا کہ اس سے ممکن تھا۔ بٹوہ میں گھس گیا اس کے اندر جاتے ہی لوہار نے کھٹکا دبا کر اسے بند کر دیا۔

"اس کی سب کڑیاں صحیح سالم ہیں" شیطان نے بٹوہ کے اندر سے جواب دیا۔
"شاید" لوہار نے جواب دیا "مگر وقت پر ایک ٹانکا نو ٹانکوں کی آمد کو روکتا ہے اس لیے مناسب یہ ہے کہ ذرا اس کے کونوں کو پھر ایک مرتبہ جھال دیا جائے"۔ یہ کہکر اس نے بٹوہ بھٹی میں جھونک دیا جہاں وہ تپ کر سرخ انگارہ بن گیا۔
"ہائے۔ ہائے۔ مرا ——— کیا تو دیوانہ ہے؟ نہیں جانتا کہ میں اندر ہوں" شیطان نے نکلنے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے جواب دیا
"مجھے خود افسوس ہے۔ مگر میں کیا کر سکتا ہوں" لوہار نے کہا "ایک پرانی کہاوت ہے کہ لوہے کو پہلے سرخ کرو پھر گھن مارو۔ ورنہ ٹوٹ جائیگا" یہ کہتے ہوئے اس نے اپنا وزنی گھن اٹھایا اور بٹوہ کو چمٹے سے اٹھا کر نھائی پر رکھتے ہوئے اپنی پوری قوت سے دے مارا۔
"اوہ۔ ہو۔ میں مرا" شیطان چلانے لگا "مجھے چھوڑ دے۔ مہربانی کر کے چھوڑ دے۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ پھر کبھی میں تیری منحوس صورت نہ دیکھونگا۔ اقرار نامہ پھاڑے دیتا ہوں ہمیشہ کے لیے"۔
"ہاں غالباً اب بٹوہ درست ہو گیا ہوگا" لوہار نے کہا۔ "اور اب تم باہر نکل سکتے ہو" یہ کہتے ہوئے اس نے ڈھکنا کھول دیا۔ اور شیطان باہر کود کر تیزی سے ایسا بھاگا کہ پلٹ کر تک نہ دیکھا۔ لوہار نے جب اس معاملہ پر غور کیا تو اسے معلوم ہو گیا کہ اس نے شیطان کے ساتھ معاہدہ کرنے اور پھر اس سے ایسا سلوک کرنے میں سخت غلطی کی ہے: کیونکہ اگر میں جنت میں داخل نہ ہو سکوں" اس نے اپنے آپ سے کہا "تو پھر میرا ٹھکانا کہاں؟ دوزخ کے مالک (شیطان) نے تو میری منحوس صورت دیکھنے کی قسم کھائی ہے"۔
اس نے ارادہ کیا کہ آخر ایک نہ ایک دن یہ مشکل ضرور پیش آتی ہے۔ پھر اس سے آج ہی کیوں نہ آزما لیا جائے۔ کیونکہ ایک مرتبہ راستہ دیکھ لینے اور اپنا ٹھکانا دیکھ پا لینے کے بعد دوسری مرتبہ وہاں جانے میں سہولت ہوتی ہے۔ اس لئے اس نے اپنے کندھے پر گھن ڈال لیا اور نکل کھڑا ہوا۔
وہ تھوڑی ہی دور گیا تھا کہ اسے ایک دوراہہ ملا۔ جہاں سے ایک راستہ جنت اور ایک دوزخ کو جاتا تھا۔ وہاں اسے ایک نو آموز درزی ملا جو اپنی استری ہاتھ میں لئے جا رہا تھا۔
"آداب عرض ہے مزاج شریف" لوہار نے پوچھا "کدھر کے ارادے ہیں؟"
"جنت بشرطیکہ داخل ہو سکوں" درزی نے جواب دیا۔
"اوہ۔ تو مجھے افسوس ہے کہ ہم ایک دوسرے کا ساتھ نہیں دے سکتے" لوہار نے کہا "میرا ارادہ

پہلے دوزخ سے شروعات کرنے کا ہے کیونکہ اس کے مالک کی خدمت میں مجھے ذرا نیاز حاصل ہے۔"
انہوں نے ایک دوسرے کو الوداع کہی۔ اور ہر ایک اپنے راستہ پر ہولیا۔ لوہار جو موٹا تازہ لانبے قد کا جوان تھا۔ کمزور درزی سے کہیں زیادہ تیز چلنے لگا۔ اور تھوڑی دیر میں دوزخ کے پھاٹک پر پہونچ گیا۔ اس نے دربان سے اطلاع کروائی کہ کوئی شخص اندر داخل ہونے کا متمنی ہے۔
"جا اور پوچھ کہ وہ کون ہے۔ اس کا نام کیا ہے؟" شیطان نے دربان سے کہا جو فوراً واپس ہوا۔
کہو میں کہ وہ ہتھوڑہ کرسی اور دخت کا مالک لوہار ہے۔" لوہار نے کہا "وہ پہچان لیگا۔ اور کہو کہ میں دوپہر تک دوکان میں کام کرنے اور دوپہر سے اب تک راستہ طے کرنے کی وجہ سے بہت تھکا ماندہ ہوں۔ کم از کم مجھے تھوڑی دیر کے لیے اندر آکر ستا لینے کی اجازت دے۔"
جب شیطان نے سنا کہ آنیوالا کون ہے تو اس نے دربان کو حکم دیا کہ وہ اسے ہرگز اندر قدم نہ رکھنے دے۔ اور پھاٹک کو دوزخ کے پورے تو قفل ڈالدے۔ "بلکہ ایک زنجیر زیادہ کرے کیونکہ اگر وہ اندر آگیا تو پھر ہم سب کی خیر نہیں۔"
"اب یہاں انتظار کرنا فضول ہے۔" لوہار نے آخری قفل کے کھٹکے کی آواز سن کر کہا۔ "ذرا جنّت کی کوشش کرنی چاہیے۔" وہ واپس ہوا اور چوراہے پر پہونچا جہاں سے وہ اس راستہ پر ہولیا جس پر درزی گیا تھا۔
وہ تیز چلنے لگا۔ کیونکہ سفر کی تکان اور داخلہ کی ممانعت کی وجہ سے اس کو غصّہ آگیا تھا۔ اور جنّت کے دروازہ پر ٹھیک اس وقت پہونچا جب کہ سینٹ پیٹر اسے کھولکر درزی کو اندر داخل کر رہے تھے۔ لوہار دروازہ سے ابھی چھ سات قدم کے فاصلہ پر تھا۔ "یہ موقع ضائع کرنے کا نہیں۔ کچھ نہ کچھ ضرور کرنا چاہیئے ورنہ پھر جنّت میں داخلہ معلوم۔" اس نے سوچا۔ اور اپنے گھن کو اٹھا کر تیزی سے بند ہوتے ہوئے کواڑوں میں اسطرح پھینکا کہ وہ بیچ میں اڑگیا اور پھاٹک بند نہ ہوسکا۔
اگر درزی اس ادھ کھلے پھاٹک میں سے اندر نہ داخل ہوسکا۔ تو پھر خدا جانے کہ اس کا کیا حشر ہوا؟

---

# محبت بنام شرافت

(از جناب مرزا ناصر علی بیگ صاحب۔ بی۔ اے۔ عثمانیہ)

کہا جاتا ہے کہ سپینا میں گال گیانو نامی ایک نوجوان رہتا تھا جو علاوہ شریف الخاندان عالی نسب اور دولتمند ہونے کے نہایت ہوشیار دلیر اور خوش خلق بھی تھا اور ان صفات کی وجہ ادنی اعلی سب اس کو وقعت کی نظر سے دیکھتے تھے۔ لیکن وہ مینوشیا نامی ایک حسین عورت کے حسن کا متوالا تھا جو ایک شریف شجاع اسٹریکا کی بیوی تھی۔ تھوڑے ہی عرصہ میں اس کا عشق اس قدر بڑھ گیا کہ اس نے مینوشیا کا دستانہ چرایا اور جب کبھی نیزہ بازی کھیل تماشوں اور بڑی بڑی دعوتوں اور میلوں میں جاتا تو اس دستانہ کو ہاتھ میں پہنتا اور اپنی معشوقہ کی محبت میں اس کو پہنا اپنے لئے باعث فخر سمجھتا تھا لیکن اس کی یہ تمام کوشش بیکار ثابت ہوئی کیونکہ معشوقہ نے اس کی طرف مطلق توجہ نہ کی۔ اور اس واقعہ سے گیالگانو کو بڑی تکلیف اور اضطراب ہوا۔ اپنی معشوقہ کو وہ اپنی جان سے زیادہ عزیز سمجھتا تھا لیکن اس نے نہ تو اس کی طرف توجہ کی نہ اس کے باتوں کو سنا حالانکہ گال گانو معشوقہ کی انتہائی جفا اور لاپروائی کا شکار بن گیا تھا۔ اس کے باوجود وہ ہر مجلس میں خواہ وہ شادی کی ہو یا غم کی یا کھیل تماشے کی اس سے ملنے کی کوشش کیا کرتا تھا ایک عرصہ تک یکے بعد دیگرے عشقیہ پیام اور تحائف بے فائدہ طور پر پیش کرنے کے بعد اس نے اپنی درخواست پیش کی لیکن معشوقہ نے کوئی توجہ نہ کی اور جوں جوں گالگانو شادی کے لئے اصرار کرتا گیا وہ دن بدن زیادہ سخت دل بنتی اور کنارہ کش رہنے لگی۔ اس طرح اس کی قسمت میں عشق کے اس تکلیف دہ اور زبردست جذبہ کا مطیع رہنا لکھا تھا آخر تنگ آکر اس نے غمگین لہجہ میں عشق سے مخاطب ہو کر کہا کہ "میری قسمت کے مالک عشق کیا تجھے نہیں دکھتا کہ میری روح گھل رہی ہے میں تو کسی کو چاہتا ہوں لیکن مجھ کو کوئی نہیں چاہتا۔ اے عشق خبردار ایسا نہ ہو کہ اس طرح تو اپنے قوانین کی مخالفت کر بیٹھے"۔ غرض وہ اس طرح معشوقہ کی جفا کو برداشت کرتے کرتے مایوس ہو گیا لیکن پھر اس بیوفا کے کسی کسی وقت اپنی طرف مائل ہونے کی امید میں اپنے دن گذارتا رہا۔

حسن اتفاق سے اسٹریکا اور اس کی زوجہ کچھ دن کے لئے سپینا گئے اور جب وہ وہاں قیام پذیر تھے عشق کا مریض گال گانوان کے مکان پر سے گذرا کرتا اور ہمیشہ اپنے ہاتھ پر باز کو بٹھائے ہوئے

یہ ظاہر کرتا کہ گویا وہ پرندوں کے شکار میں مصروف ہے۔ اکثر وہ ان کے مکان کے قریب سے گذرتا تھا ایک روز اسٹریکا نے اس کو دیکھکر پہچانا اور اس سے دوستانہ طور پر یہ ظاہر کیا کہ اس سے ملاقات کرنے کا متمنی ہے۔ اور شام اپنے پاس آنے کی دعوت بھی دی۔ اس دعوت کا شکریہ ادا کرتے ہوئے گال گانو نے کسی دوسرے کام کا حیلہ کر کے معافی چاہی لیکن اس کا اس کو افسوس ہوا۔ اس پر اسٹریکا نے کہا کہ "کم از کم غریب خانہ میں تشریف لاکر چائے وغیرہ نوش فرمائیے" جس کا گال گانو نے صرف یہ جواب دیا کہ "مسٹر اسٹریکا آپ کی اس عنایت کا بے حد شکریہ۔ مجھے عجلت ہے "خدا حافظ" جب اسٹریکا واپس چلا گیا تو گال گانو نے اس دعوت سے فائدہ نہ اٹھانے پر خود کو سخت لعنت ملامت کرنے لگا۔ کہا کہ "میں کیسا بد قسمت ہوں کہ میں نے ایسی دعوت قبول نہ کی" اس ذریعہ سے میں کم از کم اپنی معشوقہ کو جسے میں دنیا میں اپنی جان سے زیادہ عزیز سمجھتا ہوں دیکھ لیتا۔" راستہ پر تن تنہا اس خیال میں چلا جا رہا تھا کہ اتفاق سے اس کو ایک نیل کنٹھ نظر آیا اس نے اپنے باز کو اس کی طرف چھوڑا باز نے مسٹر اسٹریکا کے باغ تک تعاقب کر کے شکار کو قابو میں کیا اور دونوں پرندوں میں جھڑپ ہونے لگی۔ باز کا آواز سن کر اسٹریکا اور اس کی بیوی باغ کی کھڑکی کی طرف دوڑے اور باز نے جس چالاکی اور جرات سے اپنے شکار کو پکڑ رہا تھا اس کو دیکھکر سخت متحیر ہوئے۔ باز کے متعلق عورت کو علم نہ ہونے سے اس نے شوہر سے دریافت کیا کہ "باز کس کا ہے"؟ اسٹریکا نے جواب دیا۔ "باز کو دیکھو وہ اپنا کام خوب کرتا ہے وہ اپنے مالک کے سے صفات رکھتا ہے جو سینا کا ایک حسین ترین بہادر نوجوان ہے۔ بیوی نے کہا کہ بے شک باز اپنا کام عمدگی سے کرتا ہے لیکن اس کا مالک کون ہوگا؟ شوہر نے جواب دیا کہ اس کا مالک گال گانو کے سوا اور کون ہو سکتا ہے وہی گال گانو جو ابھی ابھی ہمارے مکان پر سے گذرا۔ میں چاہتا تھا کہ وہ ہمارے ہاں آکر ہمارے ساتھ کھانا کھائے لیکن وہ اس پر راضی نہ ہوا وہ یقیناً ایک بہترین خصائل اور نیک فطرت کا آدمی ہے یہ کہکر اسٹریکا اور مینوشیا کھانے کے لئے چلے گئے۔ اس اثنا میں گال گانو اپنے باز کو بلا کر خاموشی سے اپنا راستہ لیا ادھر مینوشیا کے شوہر نے گال گانو کی جو تحسین کی اس کا اس کے دل پر اسقدر اثر ہوا کہ اتنا اثر گال گانو اس سے قبل اپنی ساری کوششوں اور التجاؤں سے بھی نہ پیدا کر سکا تھا حسن اتفاق سے انہی ایام میں باشندگان سروجیا کے ہاں سینا کی جانب سے بحیثیت سفیر بھیجنے کے لئے مسٹر اسٹریکا کا انتخاب ہوا اور عجلت سے روانہ ہونے کی وجہ اس کو مجبوراً اپنی بیوی سے جدا ہونا پڑا۔ جوں ہی سفارتی جلوس سینا سے روانہ ہوا مینوشیا کو اپنے عاشق کا خیال آیا اور اس نے بھی گال گانو کے پاس اپنا ایک قاصد بھیجا اور استدعا کی

کہ وہ شام میں اس سے ملاقات کرے۔ کسی عذر و انکار کے بغیر گال گانو نے شکریہ کے ساتھ قاصد کے ہاتھ جواب بھیجا کہ وہ خوشی حاضر ہوگا۔ اور مسز اسٹریگا کے پروجیا جانے کی خبر سن کر وہ سرِ شام ہی گھر سے نکلا اور بہت جلد اپنی معشوقہ کے مکان پر پہنچ گیا۔

گھوڑے کو پوری طاقت سے روک کر وہ نیچے اترا مینوشیا سامنے موجود تھی اس کو دیکھتے ہی گال گانو نہایت ادب سے سلام کر کے اس کے قدموں پر گر گیا مینوشیا نے اس کو قدموں پر سے اٹھا کر پرتپاک خیر مقدم کیا او موسی تہیں ذا کہ کھانے کے لئے تیار کر کے اس کو بلایا۔ گال گانو نے دیکھا کہ انتظام بڑا معقول کیا گیا ہے اور سب سے بڑی بات یہ کہ حسین خاتون بذاتِ خود اس کا انتظام کر رہی تھی موقع کو غنیمت جان کر اس نے اپنی محبت اور تکالیف کا افسانہ شروع کیا اگرچہ کہ گال گانو مینوشیا کے اس غیر متوقع تغیر سے جس قدر متعجب ہوا اس کو چھپا نہ سکا لیکن حد سے زیادہ خوش اور متحیر ہو کر اس نے تشکر و تحسین و توصیف کے الفاظ کی بھرمار کر دی۔ اور آخر میں یہ استدعا کی کہ اسے اس دعوت کا مقصد معلوم کرایا جائے حسین مینوشیا نے جواب دیا۔

”میں ابھی ساری حقیقت سنائے دیتی ہوں کہ میں نے تم کو کس لیے طلب کیا ہے“ یہ کہکر سنجیدہ پاک وصاف لیکن کسی قدر رنجیدہ چہرہ سے گال گانو کی طرف دیکھنے لگی۔ گال گانو کسی قدر پریشان ہو کر کہنے لگا ”پیاری محبوبہ میں نے ایک عرصہ تمہاری محبت میں گذارا اور میری ساری کوشش اکارت ہوی لیکن آج جب میں نے سنا کہ آپ نے مجھے طلب کیا ہے اس وقت مجھے جو مسرت حاصل ہوئی اس کے اظہار سے الفاظ یا زبان قاصر ہے“ یہ سن کر مینوشیا نے جواب دیا ”گال گانو! سنو میں تمھیں کہتی ہوں لیکن پہلے میرے قریب بیٹھو کیونکہ میں تمھیں محبت کرتی ہوں تمھیں یاد ہوگا کہ چند روز قبل تم ایک مرتبہ شکار کا تعاقب کرتے ہوے ہمارے مکان کے قریب سے گذرتے تھے میرے شوہر نے بیان کیا کہ اس وقت اس نے تمھیں دیکھا کر کھانے کی دعوت دی تھی لیکن تم نہیں آئے۔ اس وقت تمھارا باز اپنے شکار کے تعاقب میں ہمارے باغ میں چلا آیا تمھارے باز کو صید سے دلیرانہ جنگ کرتے ہوے دیکھ کر میں نے شوہر سے دریافت کیا کہ یہ باز کسکا ہے اس نے مجھے جواب دیا کہ ”سینا کے نہایت پاکیزہ نوجوان کے سوا یہ باز کسکا ہوسکتا ہے پرندے نے آپ کی سی بہادری دکھلائی“ اور میرے شوہر نے آج تک ”تم جیسا“ دلیر اور پاکیزہ شخص نہ دیکھا تھا“ گال گا نو نے مداخلت کر کے پوچھا ”کیا آپ کے شوہر نے ایسا کہا“ اس پر مینوشیا نے جواب دیا ”حقیقت میں میرے شوہر نے ایسا کہا اور سب سے یہ کہ بار بار میرے سامنے تمھاری تعریف و توصیف کی۔ جنانکہ تمھاری تعریف سننے کی وجہ سے اور تمکو مجھ سے جو محبت عرصہ سے تھی اس کے خیال سے میں تم کو بلوائے بغیر نہ رہ سکی۔ اور کسی قدر شرمندہ اور

چشم پرآب ہوکر اس نے اعتراف کیا کہ وہ حقیقت میں گال گانو سے لاپروا نہ تھی۔ گال گانو نے حیرت و استعجاب سے پوچھا "کیا یہ سب صحیح ہے" اس پر محبوبہ نے جواب دیا "بالکل صحیح ہے۔ میں نہیں کہہ سکتی کہ کس لئے صحیح ہے لیکن کاش اس نے تمہاری تعریف نہ کی ہوتی" اور چند منٹ کی گفتگو کے بعد بدنصیب عاشق نے اپنا ہاتھ اس کے ہاتھ سے چھڑا کر کہا "بخدا جس شخص نے میری اس تحسین کی اور جس کا میرے متعلق ایسا پاکیزہ خیال ہے اس کی شان میں ایسی گستاخی نہ کرونگا" یہ کہہ کر فوراً کرسی سے اٹھا اور خاتون سے رخصت ہونے لگا۔ جانبین کی آنکھوں میں آنسو تھے اور دونوں ایک دوسرے کی محبت اور عزت کرتے تھے اس کے بعد سے گال گانو نے اس واقعہ کا کبھی ذکر نہ کیا اور ہمیشہ مسز اسٹریکا کی بڑی عزت و توقیر کیا کرتا تھا۔

# ارادات

(از جناب علی اختر صاحب اختر)

تجھے عہد سلف پر ناز بیجا بے خبر کب تک
فضا بیدار اور خواب آشنا تری نظر کب تک

یہ مانا قابل تقلید تھی ہر جنبش پیشیں
رہیں نقش پائے جادہ پیما تو مگر کب تک

جو آنکھیں ہوں تو بزم مہر و مہ ہے دور حاضر بھی
تجھے اس پر گمان حلقۂ بیروں در کب تک

کبھی عہد سلف بھی داخل "ایام حاضر" تھا
نہ سمجھے گی یہ نکتہ سطح بیں تیری نظر کب تک

نشاں تیرے عمل کے جلوہ گر رہ جائینگے آخر
یہ دن بھی آہ "ایام سلف" کہلائینگے آخر!

آزاد فضا میں جینا یا آزادی کی خاطر مرجانا
جینے کا یہ ہے مفہوم فقط کچھ نام جہاں میں کرجانا

وہ اوج حیات انسانی کی حدیں پستی سے ملاتے ہیں
جو ننگ زمانہ خطروں کے احساس سے ہی گھبرا جاتے ہیں

تم موت سے لرزاں ہو لیکن یہ طرز نہیں دانائی کا
موت آکے رہے گی موت سے بدتر جینا ہے رسوائی کا

# ہنگامۂ رقص

(مترجمہ جناب عزیز احمد صاحب)

پیاری الما میں نا امید ہوں سخت بیمار اور غالباً بستر مرگ پر۔ پھر کبھی میں کسی جلسۂ رقص میں شریک نہ ہوسکونگی۔ ذرا خیال تو کرنا کہ مجھ پر کیا گذری۔ کسقدر خوفناک۔ کسقدر وحشتناک۔ تم نے ایسا کوئی واقعہ کسی افسانے میں بھی نہ پڑھا ہوگا

تم نے تو سنا ہی ہوگا کہ گذشتہ ہفتے جنگ برُاسکو کے بعد ہنگاری سپاہی اس شہر سے ہو کر گذرے تھے۔ اُن کے آنیکی خبر ہی سے کھلبلی سی مچ گئی تھی۔ لوگوں کا خیال تھا کہ وہ گاؤں کو آگ لگا دیں گے۔ یہاں تک اماں جان نے تو مجھے نصیحت کی کہ ناخنوں سے اپنا چہرہ نوچ کر اپنی صورت بگاڑلوں کہ کہیں یہ لوگ مجھے اٹھا نہ لیجائیں۔ کیسا پُر لطف خیال تھا ؟

جلد ہی قومی سپاہی آگئے۔ ابّا اُن سے ملنے اور ان کا استقبال کرنے چلے گئے۔ تمام نوکر بھی سپاہیوں کو دیکھنے چلے گئے۔ اور مجھے اماں بھی کہیں نظر نہ آئیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ سپاہیوں کے خوف سے کہیں چھپ گئیں

میں اکیلی تھی۔ اور میں نے یہی مناسب سمجھا کہ میز پر تمام کھانے کے قابل چیزیں اور شرابیں چُن دوں۔ تاکہ ان قومی سپاہیوں کو کھانے کی چیزیں مل جائیں اور وہ مجھے نہ کھا جائیں۔ میں نے ارادہ کرلیا تھا کہ ان کے ہر کام کو خاموشی سے انجام دونگی اور ان کو ذرا بھی اس کا احساس نہ ہونے دونگی کہ میں اُن سے رتی برابر بھی ڈرتی ہوں۔ اور پھر میں چیخ پکار اور "مدد۔ مدد" کی آوازیں سننے کا انتظار کرنے لگی۔

آخر کار آہنی قدموں کی چاپ سنائی دینے لگی۔ مگر مطلق غل وشور نہ ہوا۔ بلکہ دروازے پر نرم دوہری دستک کی آواز آئی۔ شدت خوف سے میں یہ بھی نہ کہہ سکی کہ "چلے آؤ" مگر یہ نہ خیال کرنا کہ انہوں نے بندوقوں کے کندوں سے دروازہ توڑ ڈالا نہیں۔ بلکہ وہ دوبارہ دستک دے کر منتظر کھڑے رہے۔ یہاں تک کہ میں نے کانپتی ہوئی آواز میں انہیں داخل ہونے کی اجازت دی۔ اور کیا تم میرے تعجب کا اندازہ کرسکتی ہو جب میں نے تاتاری وحشیوں کے بجائے دو خوش پوش اور خوبصورت فوجی افسروں کو داخل ہوتے دیکھا۔

انہوں نے آنے کے ساتھ ہی عذر خواہی کی کہ ان کی وجہ سے کوئی تکلیف تو نہیں ہوئی۔ میں نے جواب دیا کہ کوئی تکلیف نہیں ہوی۔ اور میں ان کی خدمت کرنے کو تیار ہوں۔

میز پر سامان خورد و نوش دیکھ کر انہوں نے میرا شکریہ ادا کیا۔ اور مجھے ایک کمرے میں بستر بچھا دینے کی درخواست کی اور کہا کہ چھ ہفتوں سے انہیں بستر نصیب نہیں ہوا۔

"فی الحقیقت" میں نے جواب دیا "چھ ہفتوں تک کوچ یا قالین پر سونا بہت تکلیف دہ ہے"۔

وہ دونوں ہنسے اور کہنے لگے زمین پر ——— برف پر ——— کھلے آسمان کے نیچے"

چونکہ تمام نوکر باہر گئے ہوئے تھے۔ اس لئے میں نے اپنے ہاتھوں سے بستر بچھانا چاہا۔ مگر انہوں نے اس کو گوارا نہ کیا۔ اور کہا کہ "اس کی ضرورت نہیں۔ ہم خود بچھا لینگے"۔ یہ دیکھ کر کہ ان دونوں کو آرام کی ضرورت ہے۔ میں خدا حافظ کہکر کمرے سے چلی گئی۔

میں کمرے سے باہر نکلی ہی تھی کہ "مدد۔ ڈاکو۔ قتل" کی آوازیں آنے لگیں۔ میں آواز اچھی طرح پہچانتی تھی۔ مگر شدت خوف سے یہ نہ سمجھ سکی کہ کس کی آواز ہے۔ اب ذرا خیال تو کرو۔ میں شدت خوف سے ایک سکتہ کے عالم میں جہاں تھی وہیں کھڑی رہ گئی۔ یہانتک کہ وہ آواز دوسرے کمروں سے ہوتی ہوئی میرے کمرے میں پہنچی یہ میری اماں تھیں ——— مگر کس حالت میں۔ کپڑے تمام الجھے ہوئے۔ آنکھیں ٹوپی میں چھپی ہوئی۔ ایک جوتا ندارد۔ تمام چہرہ سرخ۔ ذرا سنو تو۔ وہ اسی کمرے میں چھپی ہوئی تھیں جس میں میں نے دونوں مہمانوں کے سونے کا انتظام کیا تھا۔ اسی کمرے میں وہ ایک بستر میں پردوں کے نیچے چھپی ہوئی تھی۔ اور اب سارا قصہ تمہاری سمجھ میں آگیا ہوگا کہ جب تھکے ماندے سپاہیوں نے بستر بچھانا چاہا تو اماں چلا کر بھاگیں۔ خیر میں نے بڑی مشکل سے انہیں خاموش کیا۔ اور بڑی دقت سے سمجھا سکی کہ یہ قومی سپاہی ہیں لوٹنے یا قتل کرنے نہیں آئے۔ یہانتک کہ انہوں نے پھر نہ چھپنے کا وعدہ کیا۔ میں نے فوجی افسروں کو بھی سمجھا دیا کہ میری اماں گٹھیا میں مبتلا ہیں۔ اور گرمی کے لئے انہیں پردوں میں لیٹنے کی ضرورت ہے۔

تھوڑی دیر کے بعد ایک سپاہی نے آکر سوال کیا کہ دونوں افسر کہاں ہیں۔ میں بولی کہ وہ ابھی ابھی سوئے ہیں۔ تم سے مل نہ سکیں گے۔ سپاہی نے پوچھا کہاں سو رہے ہیں؟ میں نے کمرہ بتا دیا۔ میرا خیال تھا کہ نیند میں خلل انداز ہونے کے جرم میں وہ سپاہی کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیں گے۔ چند لمحوں کے بعد میں نے دیکھا کہ دونوں افسر بلا کسی ناگواری کے پورے لباس میں کمرے سے نکلے۔ ان کو میجر نے طلب کیا تھا۔

سپاہیوں کی زندگی بھی کس قدر عجیب وغریب ہے۔ کسقدر سلجھی ہوئی زندگی۔ میں غالباً بہت بری سپاہی ثابت ہونگی۔ کیونکہ میں کوئی حکم اس وقت تک نہیں بجا لاتی جب تک یہ نہ معلوم ہو کہ میں اس کی تعمیل کیوں کروں؟

نصف گھنٹے میں دونوں افسر واپس آگئے ——— ان کے چہروں پر ناگواری یا بے خوابی کی ذرا بھی جھلک

نہ تھی وہ اپنے کمروں تک واپس نہ گئے۔ بلکہ مجھے اور اماں کو بلا کر کہا کہ آج سپہ سالار کے یہاں جلسۂ رقص ہونے والا ہے جس میں ہم دونوں ماں بیٹیوں کو بھی مدعو کیا گیا ہے۔ کاربنوال کے بعد پھر یہ پہلا جلسۂ رقص تھا۔ اور میں اس کے خیال سے اسی قدر خوش تھی جتنے کہ دونوں سپاہی کیونکہ وہ دونوں بھی پھر نہ سوئے۔ لیکن اماں نے حتی الامکان مخالفت کی۔

"تمہارے پاس رقص کا لباس نہیں۔"

"میرا سفید لباس! پیاری اماں میں نے اسے صرف ایک بار پہنا ہے۔"

"وہ پرانے فیشن کا ہے۔"

"فوج میں بہتر سے بہتر لباس موجود ہیں" ایک فوجی افسر نے جواب دیا۔

"مگر میرے جوتے"

"اماں تمہارے ناچنے کی ضرورت ہی نہیں۔"

وہ اخلاقاً افسر ہنس نہ سکے۔ اور اسی وجہ سے اماں ان کے سامنے مجھ پر خفا نہ ہوسکیں۔

"انکے جانے کے بعد اماں نے مجھ سے غصے میں بھر کر کہا "کیسی احمق چھوکری ہے۔ خود خطرے کے منہ میں جاکر گر رہی ہے۔ اپنے آپ کو تباہ کر رہی ہے۔"

میں نے خیال کیا کہ شاید اماں مجھ پر اس وجہ سے خفا ہو رہی ہیں کہ کہیں مجھے زکام نہ ہو جائے۔ میں نے کہا کہ کھلی ہوا میں رقص نہ ہوگا۔ اس پر وہ اور زیادہ بگڑ کر کہنے لگیں "کتنی احمق لڑکی ہے جلسۂ رقص صرف رقص و سرود کے لئے نہیں ہے بلکہ وہ چاہتے ہیں کہ گاؤں کی تمام نوجوان لڑکیوں کو جمع کر کے زبردستی ترکی لیجائیں۔"

"آہ اماں۔ تو پھر کیا اسی وجہ سے سپاہیوں کو شادی کرنے کی اجازت نہیں دی جاتی؟ میں نے ہنستے ہوئے سوال کیا۔ جس پر وہ اور زیادہ بگڑیں اور گالیاں دیتی ہوئی کمرے سے باہر چلی گئیں۔ میں شام تک رقص کی تیاری کرتی رہی۔ اور افسر کی نصیحت کے مطابق سُرخ، سفید، سبز، تین رنگ کی قومی پٹی لگائی اور سرخ و سفید گلاب کے پھولوں کا گلدستہ بنایا جس کو سبز پتیوں نے بالکل قومی رنگ دیدیا۔ اس سے پہلے میں نے کبھی غور نہ کیا تھا کہ ان تینوں رنگوں کی یکجائی کسقدر دلکش معلوم ہوتی ہے۔

دونوں افسر ہم سے بڑے اخلاق سے ملے اور اس عزت و حرمت سے پیش آئے کہ میں اپنی جھینپ مٹانے کو ہنسنے لگی۔

"دیکھ لینا۔ اس کا انجام خون کے آنسو ہونگے۔" اماں نے کہا۔ پھر بھی وہ میرا لباس ٹھیک ٹھاک کرتی ہیں

کہ اگر سپاہی مجھے اٹھا لیجائیں تو مجھے کافی اچھے لباس میں پائیں۔

دونوں افسروں کے ساتھ ہم کمرۂ رقص میں پہنچے۔ میرے تمام ساتھی قومی پٹیاں لگائے ہوئے تھے۔ یہ دونوں ساتھی افسر فوج میں نمبیر امرتبہ رکھتے تھے۔ سارے فوجی خوش باطنیان خوبصورت، اور متبسّم تھے۔ اور تعجب ہوتا تھا کہ یہی لوگ لڑنے اور اسقدر خون بہانے ہیں۔

صرف ایک آدمی ایسا تھا، جس نے میری توجہ جذب کرلی۔ صرف میری ہی نہیں ——— ہر ایک کی توجہ یہ ایک نوعمر کپتان تھا۔ اُس کے خوبصورت چہرے اور طویل متناسب قد پر اس کا لباس بے حد جچتا تھا۔ اور پھر اس کا رقص کس شان سے وہ تھرک تھرک کر رقص کر رہا تھا۔ اور پھر اس کے رقص اس کے اخلاق سے زیادہ جاذب کونسی چیز تھی جو اس کی خواب آلود آنکھوں سے ٹپک رہی تھی؟ تمہارا خیال بھی نہیں پہنچ سکتا کہ وہ کیا چیز تھی۔ یہ وہ کشش تھی جس نے ایک گھنٹے کے اندر اندر ہر لڑکی کو اس کے عشق میں مخمور کر دیا اور میں مستثنیٰ نہ تھی۔ اگر میدان جنگ میں بھی وہ اس طرح ڈٹ کر کھڑا ہو جائے تو میں نہیں سمجھ سکتی کہ کون اس کی نگاہوں کا مقابلہ کر سکے گا۔ اور ذرا خیال تو کرو کہ اُس وقت میرے جذبات اور احساسات کی کیا حالت ہوئی ہوگی جب وہ دفعتاً میرے سامنے جھکا۔ اور مجھ سے ساتھ ناچنے کی درخواست کی۔ بدقسمتی سے میں ایک اور کے ساتھ ناچنے کا وعدہ کر چکی تھی۔ کپتان نے کہا "اچھا اس کے بعد کے رقص میں" اور وہ میرے پاس بیٹھ گیا۔

معلوم نہیں میں نے جواب بھی دیا یا نہیں۔ مگر میں یہ محسوس کر رہی تھی کہ میں ایک شیریں خواب میں مصروف پرواز ہوں۔

"کہیں اپنا وعدہ بھول نہ جاؤ" وہ کہہ رہا تھا۔

اگر میں اپنے ہوش میں نہ ہوتی تو شاید جواب دیتی "کیا میں اپنی ہستی کو فراموش کر سکتی ہوں" مگر میں نے سادہ لہجے میں جواب دیا "نہ بھولونگی"۔

"مگر شاید تم مجھے پہچان نہ سکو گی"۔

کوئی گنوار لڑکی بھی ہوتی تو جواب دیتی "سیکڑوں میں ——— ہزاروں میں پہلی ہی نظر میں" مگر میں نے یہ جواب نہ دیا ایک گلاب کی کلی اپنے گلدستہ سے نکال کر دی اور بولی "اس کلی سے پہچان جاؤنگی"۔ اور میں نے اپنے سوز دروں۔ اپنے اضطراب پنہاں کو بالکل نہ ظاہر ہونے دیا۔

کپتان نے آہستہ سے یہ کلی اپنے لبوں سے لگا لی۔ میں نے دیکھا نہیں۔ مگر میں جانتی تھی۔ میں ساری

دنیا کے بدلے بھی اس وقت اس کی آنکھوں کی طرف نہ دیکھتی، پھر وہ مجھے چھوڑ کر ایک آئینہ کے سامنے جا بیٹھا، بجائے رقص کرنے کے اپنے خیالات میں غرق رہا۔ ذرا خیال تو کرو انتظار کی گھڑیاں کسقدر طویل تھیں۔ میں نے کبھی مردوں کو اس تیزی سے رقص کرتے نہ دیکھا تھا۔ یہ لوگ مسلسل تین راتوں سے پلک بھی نہ جھپکا سکے تھے۔ مگر اب کس تیزی سے ناچ رہے تھے۔

بالآخر وہ گھڑی آگئی۔ بینڈ سے نغمے نکل رہے تھے۔ اور لوگ اپنے اپنے ساتھیوں کو ڈھونڈھ رہے تھے جب میں نے اپنے کپتان کو قریب آتے جھکتے اور اور ننھی سی کلی کو اپنے سینے سے لگاتے دیکھا۔ تو میرا دل میرے پہلو میں نہ تھا۔ مجھے ڈر ہے کہ جب اس نے میرا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لیا تو میرا ہاتھ لرز رہا تھا۔ مگر میں صرف مسکرائی۔ فن موسیقی سے متعلق باتیں کرنے لگی۔

"تم میرے ہمسائے کو لئے جا رہی ہو" میجر نے ہنس کر چلاتے ہوئے کہا۔

ہمارے پیچھے بعض لوگ سرگوشی کر رہے تھے۔ "کتنا خوبصورت جوڑا ہے"

آہ! الہا! میں کسقدر مسرور تھی۔ میرا ہاتھ اس کے ہاتھ میں تھا اور میں محسوس کر رہی تھی کہ میرا خون اس کی رگوں میں اور اس کا خون میری رگوں میں دوڑ رہا ہے۔

ہم گانے کے منتظر تھے۔ مگر گانا شروع ہونے سے قبل ہی گھوڑوں کے سموں کی آوازیں آئیں۔ دور توپوں کی گرج سنائی دی اور ایک افسر کیچڑ میں لت پت کمرہ میں داخل ہو کر کہنے لگا کہ دشمنوں نے چوکیوں پر حملہ کر دیا۔ میجر نے توپوں کی گرج اور افسر کی صورت ہی سے صورت حال کو پہچان لیا تھا۔

"آہ ٹھیک ہے" اس نے مٹھیاں تان لیں اور ان خوفناک علامات کا اظہار کرتے ہوئے جو قتل کرنے کی نشانیاں ہوتی ہیں، کہنے لگا "صاحبو! ہم اسی کے منتظر تھے۔ ہم عورتوں سے چند لمحوں کی رخصت لیں گے۔۔۔ صرف چند لمحوں کی۔ ہم ابھی واپس آتے ہیں۔ جب تک بیڈیاں آرام کریں۔ اور پھر ہم آکر رقص شروع کر دیں گے"

اس نے دوڑ کر تلوار لگائی۔ تمام افسروں نے دوڑ دوڑ کر اپنی تلواریں ڈھونڈھیں۔ ان کے خوبصورت مطمئن چہرے۔ اب خوفناک جنگی صورتوں میں تبدیل ہو چکے تھے۔ اور وہ سب لڑنے اور جان دینے کے منتظر تھے۔

میرا ساتھی بھی مجھے چھوڑ کر تلوار اور زرہ ڈھونڈھتے چلا گیا۔ اس کا قدم سب سے زیادہ مضبوط تھا۔ اسکی آنکھیں سب سے زیادہ تیز تھیں۔ اگر میں نے اب تک کبھی صحیح معنوں میں مسرت کو محسوس کیا ہے تو اس کو دیکھ کر میرے دل میں تعریف اور محبت کے جذبات موجزن تھے۔ جب اس نے تلوار باندھی تو ایک قسم کی حرارت بھی

وپے میں سرائت کر گئی۔ شاید میری تمنا تھی کہ میں اس کے ساتھ گھوڑے پر سوار ہو کر لڑتی۔ اور اس کے ساتھ، پہلو بہ پہلو۔ دشمن فوج کے قلب لشکر پر حملہ کرتی۔ اب تک میری دی ہوئی کلی اس کے ہاتھ میں تھی۔ زرہ پہن کر اس نے کلی اپنی جیب میں رکھ لی۔ پھر مڑا گویا کوئی چیز تلاش کر رہا ہے۔ ہماری نظریں ملیں —— پھر وہ روانہ ہو گیا۔ کمرۂ رقص خالی تھا۔

ہم سب عورتیں کمرے ہی میں تھیں کیونکہ میجر کا حکم تھا کہ اس کی واپسی تک کوئی باہر نہ جائے۔ سب سے زیادہ طویل گھنٹہ تھا۔ میری عمر کا سب سے زیادہ طویل گھنٹہ ——

جنگ کی آوازیں دھیمی ہو گئیں۔ یہانتک اب چاروں طرف خاموشی چھاگئی۔ اس سے یہ نتیجہ نکالا گیا کہ قومی سپاہیوں کو فتح ہوئی۔ اور یہ نتیجہ درست نکلا۔ پاؤ گھنٹے کے اندر اندر قومی سپاہی داخل ہوئے۔ بالکل خندہ پیشانی گویا کوئی واقعہ ہی پیش نہ آیا۔ ان میں سے اکثر اپنے لباس پر سے کوئی چیز صاف کر رہے تھے۔ غالباً کیچڑ یا خون۔ اور پھر وہ اپنے ساتھیوں کو تلاش کرنے لگے۔

پھر صفیں جم گئیں۔ رقص شروع ہونے لگا۔ صرف میجر اور میرا کپتان اب تک نہ آیا تھا۔

ناحق میری آنکھیں دروازے پر جمی ہوئی تھیں۔ ہر گھڑی کوئی نہ کوئی داخل ہوتا۔ مگر وہ نہ آتا تھا نہ آیا۔

بالآخر میجر بھی آگیا۔ اور چاروں طرف دیکھا۔ اور مجھے دیکھ کر آگے بڑھا اور جھک کر کہنے لگا "حسین خاتون آپ کا ساتھی معافی چاہتا ہے کہ وہ آپ کے ساتھ رقص میں شامل نہیں ہو سکتا۔

اس کے پیر میں گولی لگی ہے۔ اور وہ بیکار ہو چکا ہے۔"

اوہ اماں! اب میں کبھی رقص نہ کرونگی۔

میں بہت بیمار ہوں اور سخت ناامید۔

(جوکائی)

---

# الفت کا انجام

(از نٹن گیشیہ تاتاز)

وہ تھک کر چور چور ہو چکا تھا۔ اور دوسری منزل پر اپنے کمرے کی کھڑکی کے پاس بیٹھ کر ہوا کھا رہا تھا۔ لیکن اُس کے خیالات بہت دور دور بھٹک رہے تھے۔ قرضوں کے بار میں دب کر اُسے اپنا ملک چھوڑنا پڑا۔ اُس کے خاندان نے اُسے ایک پیسہ دیے بغیر نکال باہر کیا۔ جنیوا میں اُس نے قمار بازی شروع کی اور بلغاری طلبا سے مقابلے میں اسقدر جیتا کہ ان میں سے ایک کو خودکشی کر لینی پڑی۔ کالس نے قمار بازی چھوڑ دی۔ اور ایک کمرہ لیکر اس میں لڑکوں کو گھونسہ بازی اور لڑائی کے کرتب سکھانے شروع کئے۔

پھر تلوار کے زور سے ترقی کرتے کرتے بلند پایہ سوسائٹیوں تک اس کی رسائی ہو گئی۔ وہ بڑی دھوم دھام سے پیرس واپس آیا۔ عورتیں اُس کی شہزادوں کے برابر عزت کرتیں۔ عُمر بھر میں پہلی بار وہ روپیہ بچا سکا۔ اس نے اپنے قرض سے سبکدوشی حاصل کرنا شروع کی۔ اس کے طرزِ عمل نے ہر شخص کا دل موہ لیا تھا۔ اگرچہ کہ اس کے معاشقوں کی انتہا نہ ہوئی تھی۔ تاہم اُسے کسی عورت سے سچی محبت نہ ہوئی تھی۔ کیونکہ وہ بھی ڈان کوئکسات کی طرح کسی غیر معمولی اور مکمل عورت کا خواہاں تھا۔

عریض صحن سے جو باغ کی صورت اختیار کر چکا تھا بھینی بھینی خوشبو آ رہی تھی۔ ایک پرندہ قریبی کھڑکی کے پاس گا رہا تھا۔ کالس سگریٹ کے پیچدار دھوئیں کی طرف متعاقب نظروں سے دیکھ رہا تھا۔ دفعتًا وہ چونک اٹھا۔ اس کی گردن پر پانی کے چند قطرے گر رہے تھے۔ اُس نے رومال سے پونچھ ڈالے۔ مگر پھر چند قطرے۔ جون کا مہینہ تھا اور مطلع ابر سے بالکل پاک تھا۔ اُس نے سر اٹھا کر دیکھا کہ گملوں اور پھولوں کے گلدانوں کے درمیان ایک عورت کھڑی ہوئی اور اس کے گھبرائے ہوئے چہرے کی طرف دیکھ کر گویا معافی مانگنے کے لئے الفاظ تلاش کر رہی تھی۔

"مادام۔ آپ خوبصورت پھولوں کے ساتھ ساتھ کانٹوں پر بھی پانی برسا رہی ہیں" اُس نے شستہ فرانسیسی مگر غیر ملکی لہجے میں کہا اور اسی طفلانہ لہجے کی وجہ سے وہ عورتوں میں بہت ہر دلعزیز تھا۔

"لیکن میں اسقدر دور ہوں کہ کانٹے مجھے نقصان نہیں پہنچا سکتے" عورت نے طفلانہ تعجب سے دلچسپی لیتے ہوئے جواب دیا۔ "مگر بعض کانٹے ایسے بھی ہوتے جن سے کوئی نقصان پہنچ ہی نہ سکتا۔"

میں علم نباتات سے قطعاً نابلد ہوں۔ پھر بھی آپ جو کچھ کہیں ماننے کو تیار ہوں۔

"مادام۔ خدا کے لئے وہیں کھڑی رہو۔ آسمان کی سبزی میں تمھیں ان خوبصورت پھولوں میں گھرے ہوئے دیکھنا کسقدر لاجواب منظر ہے۔"

"آپ کے لہجے سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ غیر ملکی ہیں۔"

"افسوس کہ میں غیر ملکی ہوں۔ ایک ناکامیاب فوجی افسر جواب فوجی تعلیم دیتا ہے۔"

"ہاں میں نے آپ کا ذکر اور آپ کی شہرت اخباروں میں پڑھی ہے۔

"ناکام شہرت۔ خیر پھر بھی یہ غنیمت ہے۔ سوائے کوشش کرنے کے کوئی آدمی اور کیا کرسکتا ہے۔

یہ ان کی پہلی ملاقات تھی۔

شام کو کارلس کھانا کھانے شہر نہ گیا۔ وہ کسی وجہ سے شرمندہ تھا۔ ایک اجنبی کی موجودگی اس کی شرمندگی کا باعث تھی۔ اپنے تاریک کمرے میں جب وہ صوفے پر لیٹا تو اپنے تئیں غیر معمولی طور پر ملول اور محزوں محسوس کیا۔ اسے اپنی مرحومہ ماں یاد آگئی جس کے لاڈ پیار نے اس کی عادتیں خراب کردی تھیں۔ پھر اسے اپنا باپ یاد آگیا۔ اس کا سُرخ اور سخت چہرہ جس کے سامنے وہ اب تک مارے ڈر کے سگریٹ نہ پی سکتا تھا۔ اور اُس کو وہ لمحہ یاد آگیا جب اس کے باپ نے اُسے گلے سے لپٹا کر رخصت کیا تھا۔ اس وقت تک وہ اپنے رخساروں پر اس کے آنسوؤں کی گرمی محسوس کر رہا تھا۔ اور اس کی یہ نصیحت "دیکھو بیٹا اگر تم کامیاب سپاہی نہ بن سکے تو کم سے کم ایماندار تو رہنا۔ مزدور بننے کو عار نہ سمجھنا مگر بے ایمانی اور بدتمیزی کر کے باپ دادا کے نام کلنک کا ٹیکہ نہ لگانا۔ یہ ریوالور لو۔ کہ تمھارے کام آئے۔ اور اگر تم کوئی قابل شرم کام کرو تو خودکشی کے کام آسکے۔ عزت کی موت۔ ذلت کی زندگی سے زیادہ بہتر ہے۔"

دروازے پر کسی کی دستک نے اُس کو اپنے خیالات سے بیدار کردیا۔ خوف کے سوا ہر جذبے سے متاثر ہونیکی وجہ سے وہ ششدر رہ گیا، اور سمجھا کہ اُس کا واہمہ ہے۔ دوبارہ دستک سنائی دی۔ پھر سہ بارہ۔ اس نے دروازہ کھولا۔ سب طرف خاموشی طاری تھی۔ وہی عورت ایک میٹھی روٹی لیے ہوئے کھڑی تھی۔

"میں سرحد فرانس کے ایک میلے سے یہ روٹی لائی تھی۔ اور اب یہ دیکھکر کہ تم اکیلے ہیں یہ تحفہ تمھارے لئے لائی۔ مجھے تنہائی سے سخت نفرت ہے۔ ان تنہا تاریک کمروں میں تمھاری زندگی بڑی تکلیف سے بسر ہوتی ہوگی۔"

"شکریہ، شکریہ" وہ تحفہ لیکر کہنے لگا۔ اُس کی آواز نالوں میں بدل گئی جو بہت دیر سے اس کے دل میں

ہلچل بپا کر رہے تھے ۔ اُس نے اُس حُسنِ مجسّم کی طرف نظر بھر کر دیکھا جو چاند کی روشنی میں بہت زیادہ خوبصورت نظر آ رہی تھی ۔ "آہ تم کسقدر خوبصورت ہو ۔ میری پیاری پڑوسن تمھیں کیا معلوم کہ اس میٹھی روٹی کے ذریعہ تم نے میرے دل کے لئے کیسی عظیم مسرّت فراہم کر دی ہے ۔ آہ اب میں سمجھتا ہوں کہ میرے دل اور میری روح میں تمھاری ہی روح طاری وساری ہے ۔

"آہستہ آہستہ باتیں کرو ۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ دوسرے ہمسائے سُن لیں ۔"

"گھبراؤ نہیں ۔ نیچے لوگ رہتے ہیں ۔ وہ سب سفر کرنے گئے ہیں ۔"

کاآس ۔ ایک جست کر کے چھت کا چھجّہ پکڑ کر لٹک گیا کہ اوپر کی منزل میں اپنی خوبصورت مخاطب کے پاس پہنچ جائے ۔ لیکن وہ کہنے لگی "خدا کے لئے ٹھہرو ۔ کیا دیوانگی کی حرکت کر رہے ہو ۔ اگر یہ بوسیدہ لکڑی ٹوٹ پڑے تو تم نیچے صحن میں گر پڑو گے اور گردن ٹوٹ جائیگی ۔" اور وہ رونے لگی ۔ ایک آنسو اس کی آنکھ سے نکل کر کاآس کی پیشانی پر گر پڑا ۔

"میری پیاری میری خوبصورت ہمسائی ۔ اگر تمھیں رنج نہ پہنچتا تو میں اس وقت نیچے کود پڑتا کیونکہ تمھارے آسمان سے میری پیشانی پر ایک شبنم کا قطرہ گرا ہے ۔"

"رحم ، رحم ۔ اے دیوانے اپنی اور میری حالت پر رحم کر" وہ خوف اور وحم سے کہنے لگی ۔ "اپنے کمرے میں چلے جاؤ کسقدر خطرناک حالت میں چھجے کے سہارے کھڑے ہو ۔"

لکڑی کے لچکنے اور ٹوٹنے کی آواز آئی ۔ عورت نے ایک دبی ہوئی چیخ ماری ۔ لیکن کاآس ایک جست لگا کر اپنے کمرے میں پہنچ گیا ۔ اور ایک قہقہہ لگا کر کہنے لگا "اب تک میں تمھارے اور تاریکی کے درمیان ۔ موت اور زندگی کے درمیان لٹک رہا تھا ۔ مگر اب تمھاری محبت نے مجھے دائمی مسرت عطا کر دی ہے ۔"

اس نے کھڑکی سے جھانک کر اُسے دیکھا ۔ وہ تاروں بھری رات میں رات کی پری بنی کھڑی تھی ۔ بہت دیر تک وہ آنکھوں آنکھوں میں باتیں کرتے رہے ۔ آخر وہ بولی ۔

"میں تم کو پسند کرتی ہوں کیونکہ تم نے میری بات مان لی ۔ خدا حافظ ۔ یہ تانبے بہت قیمتی ۔ خدا حافظ اور شکریہ"

"آہ ذرا دیر اور ٹھہرو ۔ تو بتاؤ کہ میں تمھیں کیا کہہ کر پکارا کروں ۔"

"ویلینشیا ۔"

"ویلینشیا ۔ کسقدر خوبصورت نام ہے ۔ مجھے یاد پڑتا ہے کہ ایک شہزادی کا بھی یہی نام تھا ۔"

"ہاں ویلنٹیا۔ ملکہ سیلان کا........ اور تمہارا نام کیا ہے؟"

"پیٹر۔ بدنصیب پیٹر کالس"

"خدا حافظ۔ پیارے مسٹر پیٹر۔ اب میرا شوہر آتا ہوگا۔"

"کون؟"

"میرا شوہر"

"اوہ۔ خدا حافظ"

شوہر۔ اُسے اب تک اس کا خیال ہی نہ آیا تھا۔ اُس کی پیشانی پسینے سے تر ہوگئی۔ وہ باہر نکلا اور طلوع آفتاب تک خاموش نورانی جھیل کے اطراف ٹہلتا رہا۔ جھیل میں ستاروں کا عکس نظر آرہا تھا جو جگنوؤں کی طرح چمکتے نظر آرہے تھے۔

ابھی وہ لیٹنے بھی نہ پایا تھا کہ پھر دروازے کے قریب دستک کی آواز سنائی دی۔ اس کی خوبصورت ویلنٹیا مخملی گون پہنے۔ صبح کی طرح درخشاں، زرّیں، حسین اور نازک نظر آرہی تھی۔ اس کی آنکھیں خمار آلودہ تھیں۔

"رات بھر مجھے چین نصیب نہ ہوا" اس نے سرگوشی کی اس کا رنگ زرد تھا۔

"گھبراؤ نہیں پیٹر" وہ بولی "گھبراؤ نہیں پیٹر میں جانتی ہوں۔ مجھے تم سے اور صرف تم سے محبت ہے"

دفعتاً ایک مرد کی کرخت آواز سنائی دی۔ دو ہفتے سے یہ آواز برابر سنائی دیتی تھی۔ ویلنٹیا چلی گئی۔

کالس لاپتہ ہوگیا۔ ویلنٹیا سخت متعجب ہوئی۔ صدمے نے اُسے بیمار کر دیا۔ کچھ عرصہ گذر گیا۔

ایک شام اس کا شوہر اُس سے کہنے لگا "آج میں ایک اہم مہمان سے ملنے والا ہوں" ویلنٹیا نے خیال کیا کہ کوئی کاروباری ہوگا۔ دستاویزات وغیرہ سے متعلق مگر جب کھانے کے وقت اس نے زینے پر اپنے پیٹر کی آواز سنی تو اس کا دل زور زور سے دھڑکنے لگا۔

بجلی کی طرح خادم نے حاضر ہو کر کہا "مسٹر کالس نے اپنا کارڈ دیا ہے۔ اور اندر داخل ہونا چاہتے ہیں"

پہلی نگاہ میں وہ اُسے پہچان نہ سکی۔ ان چند دنوں میں اس میں بہت تبدیلی ہوگئی تھی۔ اُس کا شوہر اٹھا اور اپنے چہرے کو غیر معمولی طور پر بشاش بنا کر آگے بڑھا۔ ملاقاتی فوجی انداز سے جھکا اور نمایاں اضطراب سے اپنی میزبانہ سے ہاتھ ملایا۔ اور کچھ دیر کی ناگوار خاموشی کے بعد اپنے میزبان سے کہنے لگا۔

"مسیو۔ کالگنان میں بہت خوش ہوں کہ آپ نے بہادری سے میرا خیر مقدم کیا۔ اور جیسا کہ میرا خیال ہے

آپ نے مادام کو میری آمد کے حال سے آگاہ نہیں کیا۔"

"بہت خوب۔ بہت خوب۔" میزبان نے زور زور سے سانس لیتے ہوئے جواب دیا "آج میں نے آپ کی نسبت دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ آپ کا مستقبل بہت زیادہ شاندار ہے۔ ایک کاروباری آدمی کی حیثیت سے میں سمجھ گیا کہ آپ کے یہاں آنے کا منشا کیا ہو سکتا ہے۔ یہاں آپ کے جان پہچان کے لوگ اور ہموطن بہت کم ہیں۔ اور آپ مجھ سے مدد کے طالب ہیں۔ اور اپنی شجاعت اور شرافت کو اپنی ضامن بنانا چاہتے ہیں۔ غالباً یہی وجہ ہے کہ آپ نے میری بیوی کی موجودگی کی بھی درخواست کی تھی۔ میرے کوئی بچے نہیں، اور خدا کے فضل سے کاروبار اچھا چلتا ہے۔ مجھے آپ کے ایسے ہونہار نوجوانوں سے بے حد ہمدردی ہے۔

"معاف فرمائیے............"

"سنئے سنئے موسیو کالس اگرچہ میں اسقدر دولتمند نہیں جتنا کہ دوسرے لوگ خیال کرتے ہیں۔ پھر بھی میں آپ کو ہر قسم کی مالی مدد دینے میں کوتاہی نہ کروں گا۔ آپ دن بدن ترقی کر رہے ہیں۔ اور یہ میرے لئے باعث فخر ہوگا کہ آپ جو غیر ملکی سلطنتوں خصوصاً جنوسلافیہ کے شاہانہ دربار میں ایک خاص مرتبہ رکھتے ہیں۔ میرے لئے ایک شہری اور کاروباری آدمی ہونگے۔"

"میرے پیارے پڑوسی۔ آپ بالکل غلطی پر ہیں۔" نوجوان فوجی افسر نے کہا اور پیلا پڑ گیا۔

گہری دمے کی سانسیں۔ گھڑی کی آواز کے ساتھ دلوں کے دھڑکنے کی صدا سنائی دینے لگی۔ ولینیا کی آنکھیں پرآب ہو گئیں۔

"معزز ہمسائے۔ اب مجھے معلوم ہوا کہ آپ میرے اندازے سے کہیں زیادہ بہتر اور شریف ہیں۔ اور اسی وجہ سے میری غرض اور زیادہ تکلیف دہ اور مصیبت ناک ہو گئی ہے۔ اگر مجھے یہ معلوم ہوتا تو میں یہ راہ ہرگز اختیار نہ کرتا۔" کالس کے منہ سے یہ الفاظ اس طرح نکلے گویا کسی گنبد سے آواز بازگشت کی طرح سنائی دے رہے ہوں۔ اور کالگنان چاروں طرف خوف آمیز نظروں سے دیکھنے لگا۔ گویا اُسے کسی خوفناک شیر صورت دیوانے سے مقابلہ کرنا ہے۔

"ہاں تو پھر کیا؟ پھر کیا؟" اُس نے بڑی مشکل سے سانس لیتے ہوئے کہا اور میز کے نیچے سے اپنی بیوی کو ایک دھکا بھی دیا۔ مگر والنیا کی روحانی اور جسمانی طاقت اسقدر برقرار تھی کہ اس نے دھکے کو محسوس بھی نہ کیا۔

"نہیں جناب میں آپ کے پاس روپیہ مانگنے نہیں آیا۔ بلکہ آپ سے آپ کی بیوی ولینیا کو پہچاننے آیا ہوں اپنی پیاری........"

"دیوانے تو نہیں ہو؟" میزبان نے گہری سانس لیکر کھڑکی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ گویا وہ یہ پکارنا چاہتا ہے "آگ آگ" لیکن کالس کی چبھتی ہوئی بخار آلود نظروں سے مسحور ہو کر وہ پھر اپنی جگہ آکر بیٹھ گیا۔

"ہاں جناب آپ ٹھیک بولے تھے کہ میں ایماندار آدمی ہوں۔ اسقدر ایماندار کہ میرا نفس دروغ گوئی بھی گوارا نہیں کر سکتا۔ کسی آدمی کی بیوی کو بھگا لیجانے سے قبل میں خودکشی ہی کو زیادہ بہتر سمجھونگا۔ مجھ سے نہیں ہو سکتا کہ میں کسی شخص، اور خصوصاً آپ جیسے ہمدرد آدمی کی محبت کا یوں خاتمہ کروں مجھے آپ کی بیوی سے محبت ہے اور آپ کی بیوی کو مجھ سے آج رات کو میں آپ سے یہی کہنے یہاں تک آیا ہوں تاکہ اُس کو اپنے ساتھ لیتا جاوں۔" کالس نے ایک ریوالور میز پر رکھتے ہوئے اپنا سلسلۂ کلام جاری رکھا۔ جناب آپ ڈرتے ہیں۔ میں دیوانہ نہیں مجرم نہیں اور اگر آپ مجھے کوئی بدمعاش یا مجرم سمجھتے ہیں تو یہ ریوالور حاضر ہے۔ میں سر جھکائے حاضر ہوں مجھے گولی مار دیجئے۔"

اور پھر ایک تکلیف دہ و رنج آمیز خاموشی طاری ہو گئی۔ میزبان کی سانس لینے کی آواز اور دلوں کے دھڑکنے کی آوازیں صاف صاف سُنائی دینے لگیں۔

"لیکن کیا یہ صحیح ہو سکتا ہے؟ کیا یہ ممکن ہے۔ ویلنٹیا کیوں؟ نہیں یہ صحیح نہیں۔ ویلنٹیا۔ میری پیاری ویلنٹیا" اس کا شوہر گریہ وزاری کر رہا تھا۔

"پیئر کالس۔ زویکارز کا قلعہ دار۔ سپا اور بہادر سپاہی ہے۔ وہ کبھی جھوٹ نہیں بول سکتا" پیئر نے سینہ پھلا کر بلند آواز سے کہا گویا وہ سپاہیوں کو کوئی حکم دے رہا ہے۔ ویلنٹیا نے اپنی پر آب آنکھیں اُٹھائیں۔ اٹھی اور پیئر کی طرف دو قدم بڑھکر، اُس پر سر سے پیر تک ایک نظر ڈال کر کہنے لگی "تم آسٹروی ہو یا ہنگاری یا سلافی۔ بہرحال تمھیں جاننا چاہیئے کہ میں ایک فرانسیسی عورت ہوں اور فرانس میں یہ قاعدہ نہیں کہ عاشق اپنی محبوبہ کو اس کے شوہر سے چھڑا لے۔ (اپنے شوہر سے مخاطب ہو کر) موسیو کالگنان فی الحقیقت مجھے اس شخص سے محبت تھی۔ لیکن میں نے اب تک اپنے تئیں اس کے حوالے نہیں کیا۔ مگر آج سے میں اس شخص سے نفرت کرتی ہوں۔ اس غیر ملکی کو اب بالکل ناامید ہو جانا چاہیئے۔ خدا حافظ۔ جناب" یہ کہکر وہ کمرے سے چلی گئی۔

"جناب موسیو کالس کیا میں آپ کی کوئی اور مدد کر سکتا ہوں؟ میں آپ کے کام آنیکو تیار ہوں" کالگنان نے نوجوان افسر سے کہا جو کمرے سے کسی مردود کتے کی طرح باہر نکل گیا۔

اُس کے پیچھے نوکر دوڑتا ہوا پہنچا "جناب من معاف کیجئے۔ آپ اپنا ریوالور بھول گئے تھے۔ یہ لیجئے۔"

# اسکی خوبصورت بیوی

(از ہر من بعر)

اپنے عزیز دوست پال ڈورن سے سڑک پر اتفاقیہ ملاقات ہوگئی ۔

"سروس" میں بولا "خیال تو کرو۔ اتنے دن کے بعد۔ آخر اس کے کیا معنی؟ کم سے کم چھ ماہ ہوگئے ......
مگر خیر ...... ذرا تمھاری طرف دیکھوں تو۔ ہاں بتاؤ اب کیسے رہتے ہو۔ اب تو تمھاری شادی ہو چکی ——
پال، پال بھلا کسی کو امید تھی کہ تم شادی کروگے۔ میں قسم کھانیکو تیار تھا۔ کہ تم کنوارپنے پر ثابت قدم رہوگے۔ لیکن عورتیں۔ عورتیں۔ —— آہ، ہاں عورتیں۔

پال ہنسا، میرا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیا، اور ہم باہم ملکر چلنے لگے ۔

میں بے حد متاثر ہوا۔ پال ڈورن اور شادی شدہ! ...... مجھے یقین ہی نہ آتا تھا۔ ہماری جوانی کیا ہوی؟ کیا وہ واقعہ جس کا تعلق م—— سے تھا وہ بالکل بھول گیا ۔

مگر یہ دیکھ کر کہ وہ اس واقعہ کو فراموش کر دینا چاہتا ہے۔ میں نے اس کا ذکر چھوڑ دیا ۔

وہ جیب سے سگار نکال کر پینے لگا۔ میں کنکھیوں سے اس کی طرف دیکھ رہا تھا۔ اب وہ بہت سنجیدہ تھا اس کی چال ڈھال سے خاموشی، وقار اور تمکنت ظاہر ہو رہی تھی ........ یا میرے اللہ وہ شادی شدہ ہے مجھے خود اپنے تعجب پر شرم معلوم ہو رہی تھی۔ "میں سنجیدگی سے نہیں کہہ رہا ہوں۔ میں نے کہا۔ "تم تو جانتے ہو۔ کہ میری طبیعت کیسی ہے۔ اب تو تم بالکل بدل گئے۔ ایک خوبصورت بیوی کے شوہر ——"

اس نے کمزوری کے انداز سے میرا ہاتھ چھوڑ دیا۔ "اب یہ ذکر چھوڑ دو۔ اگر سب نے یہی تذکرہ چھیڑا تو مجھے یقین ہے کہ کسی طرح ختم نہ ہو سکے گا۔"

میں ٹھٹک کر رہ گیا۔ "میرے پیارے پال!"

"ہاں یہ سچ ہے کہ وہ میری خوبصورت بیوی ہے۔ میں یقین دلاتا ہوں کہ یہ نعمت ہے۔ مجھے اپنی بیوی سے محبت ہے۔ تم کو کیا معلوم کہ ایک خوبصورت بیوی کے شوہر ہونے کیا معنی ہیں۔ عزیز من۔ تمھیں یہ شرف حاصل ہی نہیں اور اس مبحث پر تمھارا گفتگو کرنا لایعنی ہے۔ اس کے لئے عقل اور صبر کی ضرورت ہے۔"

میرا خیال ہے کہ میں اس کا مطلب سمجھ گیا اور بہت خوش ہوا ۔ "پال دیکھتے ہونا ۔ یہ واجبی سزا ہے ۔ اب تمہارے پچھلے گناہوں کا صلہ مل رہا ہے ۔ اب اگر تم آتش رشک میں جلو تو بہت زیادہ نقصان نہ ہوگا ۔"

پال نے میری طرف تعجب سے دیکھا "مزے گدھے ہی رہے ۔ رشک کا تو سوال ہی نہیں کس خیال میں ہو"

"نہیں تو تم جلتے نہیں ؟" میں کسیقدر افسردہ ہو گیا ۔

"بالکل نہیں بلکہ معاملہ برعکس ہے ۔ میں چند الفاظ میں تم کو سمجھا نہیں سکتا ۔ واقعہ یہ ہے کہ خوبصورت بیوی بہت کارآمد ہوتی ہے اگر ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اگر وہ خوبصورت نہ ہو ۔"

"میں سمجھ نہیں سکا ۔"

"اچھا سنو ۔ تشریح تو فضول ہے ۔ میں ایک مثال پیش کرتا ہوں جس سے تم معاملے کو سمجھ سکو گے ۔"
میں نے خیال کیا کہ اس مبحث پر گفتگو کرنے سے اُس کے دل کی بھڑاس نکل جائیگی ۔ سگریٹ جلا کر اس نے کہنا شروع کیا ۔

---

اب ذرا ہماری شادی کے دن کا اندازہ تو کرو ۔ ہم ماہ عسل بسر کرنے جا رہے ہیں ۔ میں بے حد مسرور تھا ۔ شادی کی مصروفیتیں آدمی کو دیوانہ بنا دیتی ہیں ۔ ہم سیوچ گئے ۔ میں چاہتا تھا کہ اُس کو اس شہر کی سیر کراؤں ، اور اپنے قدیم احباب سے ملوں ۔ پھر وہاں سے کوہستان بویریا کی طرف روانہ ہو جائیں ۔ پہلے چند دنوں کی کیفیت تو میں تم سے بیان نہیں کر سکتا ۔ میں اور وہ دونوں مسرت اور محبت کے نشے میں چور تھے ۔ ہر چیز اور ہر بات ہمارے لئے مسرت بخش تھی ۔ لیکن زیادہ عرصہ گذرنے سے قبل ہی میں نے محسوس کیا کہ ہر چیز جیسی تھی ویسی نہیں رہی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ یقیناً اب اُس کے لئے کسی چیز کی کمی تھی ۔ کوئی بات ضرور ایسی تھی جو اس کی طبیعت کے مطابق نہ تھی ۔ ۔ ۔ ۔ لیکن کیا ؟ میں نے اُس سے کئی بار پوچھا بھی مگر اس نے ہر بار احتجاج کرتے ہوئے کہا کہ وہ بہت مسرور ہے ۔ اُسے کسی چیز کی ضرورت نہیں ۔ پھر ذرا تامل کے بعد کہنے لگی ۔ "یہاں کے لوگ بڑے غیر مہذب ہیں ۔"
میں نہیں سمجھ سکا کہ اس کا مطلب کیا ہے ۔ یا میرے مولا ۔ میرے پرانے سیوچ کے لوگ کسیقدر سست تو ضرور ہیں ۔ مگر غیر مہذب ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ؟

"نہیں وہ بولی یقیناً غیر مہذب ہیں ۔ کوئی گھنٹہ بھر تک سڑکوں پر پھرتا رہے مگر کوئی نظر بھر کر دیکھنے والا نہیں ۔ کوئی نہیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ یہ تہذیب کے خلاف ہے مجھے اس کی پرواہ نہیں ۔ مگر اس رویئے کو غیر مہذبانہ

ضرور کہوں گی۔

جانتے ہو؟ میری بیوی بگڑ رہی تھی۔ خوبصورت بیوی چاہتی ہے کہ سڑکوں پر اس کے حسن کی تعریف کرنیوالے قطار در قطار کھڑے ہوں۔ بیویچ کے باشندے اس کے عادی نہیں تھے —— تم ہنس رہے ہو؟ مگر ذرا سنو تو یہ تو صرف تمہید تھی۔

دوسری صبح کو میں میکسیلین کے قہوہ خانے میں بیٹھا ہوا تھا۔ دن کے کوئی دس بجے ہونگے۔ ہم دونوں نمائش گاہ جانے کا ارادہ کر چکے تھے۔ یہ بھی ایک ایسی چیز ہے جس کا لطف صرف شادی شدہ اشخاص ہی اُٹھا سکتے ہیں۔ میں نو بجے سے قہوہ خانے میں بیٹھا ہوا اس کا انتظار کر رہا تھا۔ کئی اخبارات مع اشتہارات کے ختم کر چکا۔ اور حقیقت مٹانیکے لئے شراب کا دوسرا جام پی رہا تھا میز پر بیٹھا ہوا کھڑکی سے اوپر اٹھکر دیکھ رہا تھا جو بہت دور دُھندلا سا نظر آ رہا تھا۔ سُنا ہوگا تا ہی وہ جگہ ہے جہاں رُابن اکثر بیٹھا کرتا تھا۔ اس وقت تک قہوہ خانہ تقریباً خالی ہو چکا تھا۔ صرف چند طالب علم البتہ وسطی میز پر بیٹھے تاش کھیل رہے تھے۔ ساڑھے گیارہ بج گئے۔ میں روزنامہ بذیکر کے اشتہارات پڑھ رہا ہوں اور ذرا ذرا دیر کے بعد اُس دروازے کی طرف دیکھتا ہوں جس سے وہ داخل ہونیوالی ہے۔

آخر کار وہ داخل ہوتی ہے۔

اپنا نفیس انگریزی کوٹ اور چھوٹی جیرارڈی ٹوپی پہنے وہ بہت خوش نظر آ رہی ہے منتظمہ کو دیکھکر مسکراتی ہے خادمہ سے میرا پتہ پوچھتی ہے۔ اور یہ مُسکراتی ہوئی تاش کھیلنے والے طالبعلموں کے پاس سے گذرتی ہے۔ جب طالبعلموں کے پاس پہنچتی ہے تو اپنی چھتری گرا دیتی ہے۔ میں چھتری اُٹھانے کو اُٹھتا ہوں۔ مگر خادمہ پہلے ہی اٹھا لیتی ہے۔ انگلستانی اُس کا شکریہ ادا کرتی ہے۔ مگر طلبہ اپنے کھیل ہی میں مصروف رہتے ہیں اُس کی طرف دیکھتے بھی نہیں۔

میں نے اُس سے ناشتہ کرنے کو کہا مگر اب وہ افسردہ ہو چکی تھی۔ "نہیں" وہ بولی میں کھڑکی کے اسقدر قریب نہیں بیٹھ سکتی۔ روشنی بہت ہے ...... اور تھیئیٹر کی سفید عمارت ....... ذرا مہربانی کر کے ادھر چلے آؤ"

وہ اُٹھی اور طلبا کے قریب ہی ایک میز پر بیٹھ گئی۔ جب اُس نے اپنی کُرسی ہٹائی تو عمداً دوسری کرسی جس پر اخبارات رکھے تھے اُلٹ دی۔

مگر طلبا اپنے کھیل ہی میں مصروف رہے۔

میں نے اخبارات چن لئے اور اُس سے پوچھنے لگا کہ ناشتے میں کیا کیا کھائیگی۔ اپنے آپ کو میں نے غیر معمولی طور پر بشاش ظاہر کیا کیونکہ میں جلد سے جلد نمائش پہنچنے کو بیتاب تھا۔ اس نے اپنی آنکھوں پر چشمہ

دُرست کرتے ہوئے مجھ سے دلکش آواز میں سوال کیا "کیا ان نوجوانوں کو بجائے شراب پینے اور تاش کھیلنے کے کوئی اور کام نہیں مل سکتا"

میرے دوست اب تم ہی بتاؤ کہ اگر تم میری جگہ ہوتے تو کیا کرتے ۔

میں نے روزنامہ وی آنا پر نظریں جمالیں بلکہ کولون گزٹ بھی پڑھنے لگا کیونکہ اس کی تقطیع ذرا زیادہ بڑی ہے ۔ مگر میری بیوی برابر اپنے کام میں مصروف رہی وہ چاکولیٹ کھا رہی تھی، اور چمچے کو اس انداز سے پکڑے ہوئے تھی کہ اپنے چھوٹے ہاتھ کا حسن دکھلائے ۔ بلکہ وہ کسیقدر زیادہ بلند آواز میں کہہ رہی تھی "افسوس بچارے والدین ۔ وہ بچارے تو خون پسینہ ایک کرکے کماتے ہونگے ۔ اور یہ صاحبزادگاں ہیں کہ یہاں شراب نوشی اور تاش کھیلنے میں مصروف ہیں ۔ تعجب ہے کہ پروفیسر اب تک اپنا ڈنڈا لیکر نہیں آیا ۔"

میں کولون گزٹ کے مطالعے میں محو ہوں لیکن اس کی زبان کسی طرح نہیں تھمی ۔ "ان کی چھوٹی ہری ٹوپیوں کو دیکھو جو ان کی کھوپریوں پر رکھی ہوئی ہیں ۔ کیا کوئی چیز ان سے بھی زیادہ مضحکہ انگیز ہو سکتی ہے ۔ ۹ بالکل ریل کے چوکیدار معلوم ہو رہے ہیں ۔"

میرے احساسات ناقابل بیان ہیں ۔ میں طبعاً بزدل نہیں ۔ لیکن بہار کی پرلطف تعطیلات میں اس قسم کے واقعات کا پیش آنا کافی ناخوشگوار ہے ۔ میں بولا "معلوم ہوتا ہے کہ میونچ میں تمھارا دل نہیں لگتا ۔ اور اگر فی الحقیقت یہی بات ہے تو تمھارا یہاں ٹھہرنا فضول ہے ۔ چند گھنٹوں میں ہم شیلرسی جانے والی ٹرین پر سوار ہو سکیں گے شیلرسی اچھا قصبہ ہے ۔ اور وہاں میرا پرانا دوست ڈرٹیشر تھا ۔ نمائش وغیرہ کو چولھے میں ڈالے اور چلو سامان باندھ کر دو تین گھنٹوں میں یہاں سے روانہ ہو جائیں ۔"

چار بجے ہم شیلرسی پہنچے ۔ میں نے ڈرٹیشر کو تار دے دیا تھا ۔ وہ ہم سے ملا اور جھیل کے کنارے ہوٹل پر لے گیا جہاں ہم نے ایک بڑا سا کمرہ کرائے پر لے لیا جس سے جھیل اور وادی کا دلکش منظر نظر آتا تھا ۔ لوگا تھا، تھک کر سو گئی اور میں بائیسکل پر نکل کھڑا ہوا جھیل کا چکر لگاتا ہوا گاؤں میں سے گذرتا ہوا ۔ ڈاکخانہ سے ہوتا ہوا ۔ کوئی آٹھ بجے میں واپس ہوا ۔ وہ باغ میں بیٹھی پڑھ رہی تھی ۔ دوسرے میز پر چند دیہاتی بیٹھے ہوئے تھے ۔ اس مقام کی خاموشی اور حسن نے مجھ پر اسقدر اثر کیا کہ میں نے چند دن یہیں ٹھہرنے کا ارادہ کر لیا ۔ میں اپنی بائیسکل رکھ کر اس کے پاس گیا ۔ وہ سفید کپڑے پہنے ہوئے باغ میں بیٹھی کچھ پڑھ رہی تھی ۔ ایک میز پر چند دیہاتی بیٹھے ہوئے تھے ۔ دوسرے میز پر ایک پادری اور چند کھلاڑی بیٹھے ہوئے تھے ۔ وہ اپنی خواب آلود آنکھوں سے جھیل کی طرف دیکھ رہی تھی ۔ وہ اس وقت ایک

خوبصورت تصویر معلوم ہو رہی تھی۔ مگر یہ خوبصورت تصویر دیہاتیوں، پادری، اور کھلاڑیوں کی توجہ جذب کرنا چاہتی تھی۔
میں کسی قدر کمزوری کے ساتھ اس کی طرف بڑھا "بتاؤ۔ کیسی ہو؟"
اس نے میری طرف ایسی نظروں سے دیکھا جن کو میں کبھی نہیں بھول سکتا اور کہنے لگی "تم نے اس گاؤں کا نام تسیلرسی بتایا تھا نا؟ خیر میں یہ کہتی ہوں کہ میں یہاں دو دن بھی نہیں ٹھہر سکتی۔ یہ مقام میرے لئے موزوں نہیں"
"مگر میرے خیال میں تو یہ بہت خوبصورت ہے۔ دیکھو جھیل............"
"جھیل بہت چھوٹی سی ہے"
"دلکش وادی............"
"وادیاں غیر صحت بخش اور پست کن ہوتی ہیں۔ ہر ڈاکٹر تم سے یہی کہیگا"
"لیکن پہاڑ————"
"مجھے پہاڑوں سے نفرت ہے۔"
ایک لمحے تک خاموشی چھا گئی پھر وہ کہنے لگی۔ "اور غذا بھی خراب ہے۔ بویریا کی شراب سے چربی بڑھتی ہے اور میں موٹی ہو کر دہقانی عورت بننا نہیں چاہتی۔ اگر مجھے خاموش زندگی پسند ہوتی تو بجائے شادی کرنیکے کسی خانقاہ میں جا کر زندگی بسر کرتی۔ ہاں مگر تم کو تو مجھ سے محبت ہے ہی نہیں"
"بہت اچھا" میں نے کہا "اگر تمہارا دل نہیں لگتا تو کل ہم یہاں سے روانہ ہو جائینگے"
تاہم میں کسیقدر ملول ہو گیا۔ مسلسل تبدیلیاں۔ آئے دن کا سفر، نئی بستیوں کا قیام۔ نئے لوگوں سے سابقہ......... میں ان جھنجھٹوں کو پسند نہیں کرتا۔ میں تو یہ چاہتا تھا کہ کسی دل پسند مقام پر آرام سے زندگی بسر کروں لیکن میں کر ہی کیا سکتا تھا؟ اگاتھا کو تو اپنے حسن کی تعریفیں سننے کی عادت تھی۔ جب ہم وی آنا میں باہر نکلتے تھے۔ تو تھیٹر میں، راستوں پر ہر شخص اس کی طرف ٹکٹکی لگا کر دیکھتا رہ جاتا تھا۔ یہ سلسلہ اتنے عرصے سے جاری تھا کہ اب اپنے حسن کی تعریف نہ کرنے والوں کے بغیر اگاتھا کی وہی حالت ہو جاتی تھی جو کسی تمباکو نوش کی تمباکو نہ ملنے کی صورت میں ہوتی ہے۔ ان باتوں پر بحث کرنا فضول ہے کیونکہ یہ حقیقی واقعات ہیں۔ اگر کسی کو یہ باتیں ناپسند ہوں تو اس کو خوبصورت عورت سے شادی نہ کرنا چاہیئے۔ اور بس۔
علی الصباح وہ ابھی سو ہی رہی تھی کہ میں اٹھا اور جنگل میں تفریح کرنے نکل کھڑا ہوا۔ میں نے چمکتی ہوئی جھیل اور مسکراتی ہوئی وادی کو حسرت بھری نظروں سے دیکھا۔ یہ وہ نغمہ خیز قطعہ تھا جسے میں دنیا کے تمام تر مقامات سے زیادہ پسند کرتا تھا۔ اور اس جگہ کا

قیام یقیناً میرے لئے مسرت کا باعث ہوتا۔"

دفعتاً میرے دل میں ایک خیال پیدا ہوا........ شاید اس کا انتظام ہو سکے میں ڈریشیر کے خوبصورت مکان کو تیر ہیلتا بلکہ دوڑتا ہوا پہنچا۔ یہ تو آپ کو معلوم ہی ہوگا کہ ڈریشیر ایکٹر ہے اور یونیورسٹی نیشنل کمپنی کا ممبر بھی۔ میرا عزیز بڈھا ڈریشیر جس کی تصویریں لیناش اور استاک نے اُتاری تھیں۔ تم تو اس کو جانتے ہی ہو گے؟ بڑا خوش مذاق آدمی ہے عقلمند بشاش اور خوش قسمت۔ کسی قدر میلا کچیلا بھی۔ مگر بہت اچھا ساتھی۔

"ڈریشیر" میں نے کہا "میں تمھاری عنایت کا خواہاں ہوں۔ تم یہاں ہر شخص سے واقف ہو۔ کوئی نوجوان کاشتکار یا محرر یا کوئی ایسا شخص تلاش کر دو جو حسن کا معترف بننے پر آمادہ ہو۔"

"حسن کا معترف.............."

"ہاں حسن کا معترف۔ بس وہ صرف گھورا کرے بیٹھا نظر بازی کرتا رہے۔ دیکھتے ہو نا میری بیوی اس کی عادی ہو گئی ہیں اُس کو شراب اور کھانا اور اس کے سوا تین مارک روزانہ دیا کروں گا۔ بس اُس کا کام یہ ہوگا کہ باغ میں بیٹھا میری بیوی کی طرف اس طرح گھورتا رہے کہ گویا.........."

"منظور.........." ڈریشیر نے چلا کر کہا۔

میں نے اُس کو واقعات سے آگاہ کیا میونچ کا قصہ سنایا اور بتایا کہ اگاتھا اس وقت تک یہ ں ٹھہر سکتی جب تک کہ اس کے حُسن کا کوئی مُعترف نہ ہو۔

"خیر میں اس کا انتظام کر دونگا۔ ذرا سوچنے دو۔ اپنے کسی ایکٹر کو تو میں دے نہ سکوں گا کیونکہ وہ سب بے حد مصروف ہیں۔ مگر........ ہاں ایک آدمی ہے۔ کافی ہوشیار........ اور خوش پوش بھی ہے خیر میں اُس کو بھیج دونگا۔ اسی سہ پہر سے کام شروع ہو جائیگا۔ تم نے کیا کہا تھا "گھورا کرے" ہاں گھورا کرے۔"

"عورتوں کو اس کی پروا نہیں ہوتی کہ اُن کے حُسن کے مُعترف کیسے ہیں۔ وہ صرف یہ دیکھتی ہیں کہ وہ خود کیسی ہیں۔ تم دیکھو گے......" اور اس کا قول سچ نکلا۔ شام کو میں پوسٹ آفس گیا۔ اگاتھا باغ میں رہی لیکن گھورنے والا آدمی برابر ٹکٹکی لگائے اس کی طرف دیکھتا رہا۔ میں نے واپس ہو کر کہا میں نے اسٹیشن جا کر گاڑی کا وقت معلوم کر لیا ہے دس بجے گاڑی جائیگی۔"

"تمھاری باتیں تو سمجھ ہی میں نہیں آتیں" اگاتھا نے جواب دیا "تھوڑی دیر تک تم سے چپ کیوں نہیں رہ جاتا مجھے یہ مقام بے حد پسند ہے یہ جھیل..." "جھیل چھوٹی بہت ہے......"

"پہی تو اس کی دلکشی کا باعث ہے۔"

"اور اس کے چاروں طرف پہاڑ ہیں۔"

"پہاڑوں میں رہنا صحت بخش ہے۔ ہوا صاف ہے ڈاکٹروں سے پوچھو۔ یہ آئے دن کا سفر مجھے بہت تکلیف دیتا ہے۔ اب یہیں رہو۔"

اور ہم وہاں تین ہفتے ٹھہرے۔ ہر ہفتے مجھے بل ملتا۔ اکیس مارک ہفتہ وار تنخواہ دینا پڑتی۔ اور دس بارہ مارک شراب وغیرہ کے لیئے۔ اور جب ہم روانہ ہونے لگے تو میں نے اس کو ایک نیا کوٹ بنوا دیا کیونکہ اس کا اپنا کوٹ گھورتے گھورتے پھٹ گیا تھا۔"

---

پال کہہ رہا تھا کہ وہ اس سال تعطیلات بسر کرنے پھر شیلسرسی جانیوالے ہیں۔

---

# تو رہے اور میں رہوں

(از مولانا عبد القدیر صاحب حسرت صدر شعبہ دینیات کلیہ جامعہ عثمانیہ)

مولانا عربی اور فارسی کے بڑے عالم اور عربی کے تمام علوم متداولہ پر حادی نظر رکھتے ہیں۔ اردو نظم میں بھی آپ کا ایک خاص رنگ ہے جو تغزل کے بالکل مختلف اور فلسفیانہ ہے۔ آپ نے غالب کی بحروں میں بیشتر کلام موزوں کیا ہے۔ دونوں کو مقابل رکھکر دیکھنے سے آپ کی بلند آہنگی کا بڑا اثر قاری کے دل پر ہوتا ہے آپ کی غزلوں کا ایک مجموعہ اس سے پہلے شایع ہو چکا ہے۔ ابھی اس سے بہت زیادہ غیر مطبوعہ کلام باقی ہے۔

درد لا علاج بن او شب غم دراز ہو
میں رہوں اور بیکسی کوئی نہ چارہ ساز ہو

سینہ میں دل کباب ہو آنکھوں میں سیل آب ہو
نغمہ طرب فزا نہ ہو نغمہ فزا نہ ساز ہو

نیم نگاہ بے پناہ خنجر غمزہ دل شگاف
مجمع عاشقاں میں آہ مشق فسوں ناز ہو

یوں مری عمر ہو تمام اسکے سوا رہے نہ کام
سنگ در حبیب ہو مرا سر نیاز ہو

اتنی پلا مجھے شراب ہوش و حواس ہوں خراب
فتح ہو باب بیخودی فاش ہر ایک راز ہو

حسرت مبتلا ہوں میں مجھکو کسی سے کیا غرض
تو رہے اور میں رہوں ناز ہو اور نیاز ہو

# پریم

(از جناب محمد عبدالرحمن چغتائی صاحب آرٹسٹ)

شاہ بلوط کے بلند تر درختوں نے جب کرون کو جو بازوں میں بازو ڈال دئے جبین اس وقت جب ان میں سانس زور زور سے آنے لگ گئے تو میں اور وہ ایک گانے والے پرند کی طرح اس بنی ہوئی قوس قزح میں سے لہراتے ہوئے گذر گئے۔

آنند کی دنیا جہاں امرت رس دیوتاؤں کے چرنوں سے چھوتا گنگناتا ہوا اک نیا سنسار آتما جیسی دولت سے جل تھل بن رہا تھا انہوں نے نیلی نیلی ہواؤں میں جب میرے زرد اوڑنے کو اڑتے ہوئے دیکھا یہ انہوں نے کہا تھا یہ ان بادلوں کا ایک ٹکڑا ہے جو مہکتے ہوا کا پیغام لئے جا رہے ہیں۔ میری نظریں جھک گئی تھیں وہ کہتے رہے یہ شانوں پر جٹا دھاری کی یاد میں سیاہ لہرا رہے ہیں۔ انہوں نے میرے مکھ کو مدھ بھرا کٹورہ کہا اور یہ بھی کہا دنیا کی مایا کو اس پر ہمیشہ چڑھنا ہے۔ یہ گھڑی تھی بالکل پہلی جسے میں سمجھی مجھے کسی نے دیکھا ہے۔

وہ جن کی آواز بھی دیوتاؤں کا سا حسن اور وہ جن کی مدھ بھری نینا گنگا جل کا کھیل کھیلتی جا رہی تھیں۔ کہا۔ بلند آواز میں دیوتاؤں کی طرح سمجھو بالکل دیوتاؤں کی طرح کہا۔ وہ دیکھو اندھیرے میں پڑے ہوئے جیون کو آتما کی روشنی من کی جو یا سلجھا رہی ہے اور پریم رس کی پکار اس پوتر دھارا سے آپ سے آپ من کا سکھ گیان کا کارن۔ یہ وادی ہے جہاں دیوتا نے جنم لیا تھا۔ وادی کا حسن یہ چھوٹی سی آبشار نین جل جیسے کسی راج ہنس نے اپنے سپید سپید پر پھیلا رکھے ہوں سمجھو یہی معلوم دیتا تھا۔ بدگمانی سے وہ دور ہی دور اڑنے کو پر تول رہا ہے۔ وہ ایک چھوٹی سی آبشار تھی۔ جس کا جل جگمگ جگمگ کرتا کیلاش سے آیا ہوا امرت ایشور کے گانیں گاتا من کے اندر جو لگتے جاتا کہتے تھے یہ دیوتاؤں کے اشنان کی جگہ ہے۔ پجاریوں کا عقیدہ۔ یہ ان کا دھرم وہ مدتوں سے یہی کہتے چلے آتے ہیں وہ موتی ہونگے جو اکثر اس پوتر جل کے نیچے کھیلتے رہتے ہیں۔ دیوتاؤں کی مالا اور ان کے گھٹ میں اٹکی ہوئی جٹاؤں سے گر گر کر پجاریوں کے لئے دیا کے بھپ میں پڑے رہتے ہیں۔

میرا دامن ایک جھاڑی سے جا اٹکا نہ وہ ایک ہاتھ میری کمر پر رکھے ہیں پسینہ پسینہ ہوگئی تھی۔ آہ میری عمر اور من کے اندر کی دولت نے میری تمام کوششوں کو ناکام بنا دیا۔ پھر میرا اوڑنا انہوں نے مجھے دیدیا۔ ہم بہت دیر تک

خاموش بالکل خاموش بہت دور تک نکل گئے یکایک ان کی آنکھوں میں ایک روشنی آئی اس میں بجلی سے بھی زیادہ چمک تھی کہنے لگے میں ایک یادگار قائم کرونگا۔ میں اک پراسرار دنیا نیار کرونگا۔ جو ستاروں سے زیادہ روشن۔ آسمانوں سے بلند رنگوں سے بے نیاز۔ دنیا پر ایک سکوت چھا گیا۔

میرے اندر پریم ناچا میں پریم انار سکھ سنسار میں کھو گئی۔ صرف یہ آخری الفاظ تھے جو میں نے سنے پجاری سمرن کریں گے۔ دیوتا اسے گائینگے۔ وہ دل کی دنیا۔ پریم۔ پونر کار..... یہ آخری بار تھی جب میں نے دیکھا۔ نیلے نیلے آکاش پر دیوتا نے رقص کیا۔ اور افق کی تیز دھار پر اپنے قدموں سے دنیا کے سینے پر پر اتھنا کی باری باری اس دھرتی پر آتے اور درجہ بدرجہ اس آبشار کے ارد گرد چٹانوں پر اپنے اپنے استھان پر بیٹھ گئے۔ وہ سماوی لگائے دم کشی کرتے رہے۔ ایشور کی آواز دنیا کا سکھ دکھ بھگتی نے اپنے اندر دیکھا۔ وہ اچاٹ ہو گئی تھی۔ نیل گوں آسمان پر سرخی چھا گئی اور وہ ایک دیوتا سندر مکھ نیل سا جھگ شیام مکٹ پر ایک چمکتا ہوا کندن لگائے بے سرت کر دینے والی لے میں جیسے مدھر مرلی بجاتے وہ آپ سے آپ کچھ بجائے جارہا تھا وہ سب دیوتاؤں سے اونچا اونچا آکاش کے رنگوں میں ملا جھلملا۔ آکاش دیوتا وہ پریم کی نیا۔ امرت جل ابھی تک بہے جارہا تھا۔ آہ صرف دیوتاؤں نے آنکھیں بند کر لی تھیں! وہ جھوم رہے تھے۔ میں عریاں دریا کے بہاؤ میں جیسے کوئی آستان میں ہو سمٹی ہوئی بل کھاتے اک آبدار سیپ کی طرح اس جل ترنگ میں تیرتی ہوئی آنکھوں سے تک رہی تھی بہتا ہوا پانی پریم جل آہستہ آہستہ سے جارہا تھا۔ میری آنکھوں نے۔ یہ آسمان۔ آہ ویسا نیل گوں آسمان آج تک نہیں دیکھا۔

# ہوتا!

(از علامہ حکیم محمد وحید الدین عالیؔ مرحوم)

اگر اپنے دل پہ ناصح مجھے اختیار ہوتا
نہ مصیبتیں اٹھاتا نہ ذلیل و خوار ہوتا۔

اگر انقلاب ہر دم مجھے روزگار ہوتا۔
تو کبھی تو لطف فرما وہ جفا شعار ہوتا

شب و روز بو وفا کی مجھے گلستاں سے آتی
اگر ان گلوں میں میرا دل داغدار ہوتا

وہ ہماری لاغری تھی تیرے در پہ ہلکے جاتے
اگر اپنا دیدہ تر کبھی اشکبار ہوتا۔

جو زمیں میں سو رہے ہیں وہ تمام چونک پڑتے
میرے ساتھ اگر لحد میں دل بیقرار ہوتا

بخدا کہ زندگی سے میری موت اچھی ہوتی
گزران کا بعد مردن جو سر مزار ہوتا

سر بزم دشمنوں میں اگر امتحان لیتے
تو نثار بندہ پرور یہی جان نثار ہوتا

جو نگاہ لطف ساقی سر بزم مجھ پہ پڑتی۔
یہی خون ان رگوں میں مے خوشگوار ہوتا

کچھ ادا سے کر دکھاتے ترے بے نقاب عارض
سر طور جلوہ ان کا اگر آشکار ہوتا

تیرے میکدے میں ساقی کٹی اپنی عمر ساری
پس مرگ چاہیئے تھا کہ وہیں مزار ہوتا

نہیں شوق حور مجھ کو نہ ہوائے باغ جنت
کوئی مرغزار ہوتا کوئی گلعذار ہوتا

تیرے دل میں میرے نالے نے اثر کیا نہ کبھی
یہ وہ تیر بے خطا تھا کہ فلک کے پار ہوتا

پس مرگ جی نہ اٹھتا میں لحد میں دفن ہو کر
جو تیری وفا کا ظالم مجھے اعتبار ہوتا

جو لہو ہے میرے دل میں وہی آنکھ سے ٹپکتا
کہ جو خم میں ہے قدح سے وہی آشکار ہوتا

میں ہزاروں فکریں کرتا اور آخر یہ کہ مرتا
جو کسی طرح سے حاصل مجھے وصل یار ہوتا

نہیں رہتی لن ترانی کبھی برق طور تیری
جو مقابلہ میں میرا دل بے قرار ہوتا۔

مجھے ہے وہ شوق رحمت اگر اختیار ہوتا۔
تو طرف سے سب کے عالیؔ میں گناہ گار ہوتا

# سحر طراز

## ایک چینی افسانہ

از جناب افتخار الدین و مسٹر خواجہ معین الدین صاحبان

پانسو سال پہلے منگ خاندان کے شہنشاہ ہانگ رو کے عہد میں چینی ایک شہر تھا جسمیں ٹین پلو اپنی علمیت اور تقویٰ کی وجہ سے بہت مشہور تھا۔ اس کا اکلوتا لڑکا منگوائی علمی قابلیت جسمانی نزاکت اور شریفانہ کردار کی وجہ بمثال گنا جاتا تھا۔

ابھی لڑکے کی عمر صرف اٹھارہ سال کی تھی کہ پلو شہر شنگ ٹو کا مہتمم تعلیمات مقرر ہوا اور منگوائی کو بھی اپنے ساتھ لیگیا۔ شنگ ٹو کے قریب ایک امیر جو وہاں کا صوبہ دار بھی تھا رہتا تھا۔ اس کا نام شیانگ تھا اور اس کو اپنے بچوں کی تعلیم و تربیت کے لیے ایک قابل اتالیق کی تلاش تھی۔ نئے مہتمم تعلیمات کے آنے کی خبر سنکر امیر شیانگ مشورہ کرنے کے لیے اس کے پاس آیا اور اتفاق کی بات ہے کہ پہلے ہی پہل پلو کے سابق لڑکے سے ملاقات ہوگئی۔ اور اس کی گفتگو کا اتنا اچھا اثر ہوا۔ کہ اس نے اپنے بچوں کی تعلیم کے لیے منگوائی کو مقرر کر لیا۔

چونکہ امیر شیانگ کا مکان شہر سے کئی میل فاصلہ پر تھا۔ اس لیے یہ مناسب سمجھا گیا کہ منگوائی اپنے مربی کے ہاں مقیم رہے اور اس نوجوان نے اپنے ضروریات کی تمام چیزیں فراہم کرلیں۔ والدین نے بھی بخوشی اجازت دیتے ہوئے بہت سی نصیحتیں کیں اور لیوٹسیو اور دیگر علمائے سلف کے اقوال یاروں سے اور ان پر کاربند رہنے کی تاکید کی۔

"ایک حسین چہرے کے وجود سے دنیا محبت سے بھر جاتی ہے لیکن حقیقت شناس کبھی دھوکا نہیں کھاتے حقیقی معنوں میں انسان وہی ہے جو صنف لطیف کو مشرق کی طرف سے اپنی طرف بڑھتا ہوا دیکھے تو مغرب کی طرف منہ پھیر لے۔ اور اگر وہ مغرب کی طرف سے بڑھے تو مشرق رویہ ہو جائے۔"

منگو آئی نے اپنی آئندہ زندگی میں اس قول کی اگر کچھ پروا نہیں کی تو اس کو معذور سمجھنا چاہیے کیونکہ وہ اپنے نئے شباب اور بڑھتے جذبات کے ہاتھوں مجبور تھا۔ اس کو والدین سے جدا ہو کر امیر شیانگ کے مکان میں رہتے ہوئے خزاں اور بہار کے دونوں موسم گزر گئے۔

موسم بہار کا جب دوسرا چاند قریب تھا۔ اور چینیوں کی مسرت کا وہ دن جس کو ہاچوا یعنی ہزاروں غنچوں کی شگفتگی کا دن کہتے ہیں آن پہنچا۔ تو منگو آئی اپنے والدین سے ملنے کو بیقرار ہو گیا۔ اور اس نے جب اپنا منشا نیک دل شیانگ کے آگے ظاہر کیا تو نہ صرف اس کی خواہش کے مطابق اجازت دیدی گئی۔ بلکہ اس کو نقرئی تحفہ بھی دیا گیا۔ تاکہ وہ اپنے والدین کی خدمت میں پیش کر سکے۔ چینیوں کا دستور ہے کہ ہاچوا کی عید میں وہ اپنے دوستوں اور رشتہ داروں کو اکثر تحفے دیا کرتے ہیں۔

اس یادگار دن کی تمام فضا پھولوں کی خوشبو سے معطر تھی۔ اور شہد کی مکھیوں کی آواز سے خلا بھرا تھا۔ منگو آئی نے محسوس کیا کہ جس راستے پر کہ وہ چل رہا تھا اس پر کسی نے ایک زمانہ سے قدم نہیں رکھا۔ گھانس راستہ پر بہت اگ آئی تھی اور دو طرفہ گھنے درخت اپنی سرسبز شاخیں پھیلائے منگو آئی کو آغوش میں لیتے ہوئے معلوم ہوتے تھے۔ جنگل کے تنگ و تاریک حصہ بھی ایک جھاڑ کنول کی طرح روشنی سے چمک اور خوشبو سے مہک رہے تھے۔ اس بدمست کن فضا کا اثر منگو آئی کے رگ و پے میں سرایت کر گیا۔ منگو آئی ان نو شگفتہ پھولوں سے لدی ہوئی ڈالیوں کے سایہ میں بیٹھ گیا۔ اور ہوا کی عطر بیزیوں خوشگوار اور پرلطف خاموشی کے مزے لینے لگا عین اس عالم سرور میں اک نازک آواز نے اس کو اپنی طرف متوجہ کر لیا۔ جو پھولوں کے ایک سایہ دار جھنڈ سے آئی تھی اس نے دیکھا کہ ایک گلبدن دوشیزہ اپنے آپ کو پھولوں کی آڑ میں چھپانے کی کوشش کر رہی ہے۔ گو منگو آئی نے ایک ہی جھپک دیکھی تھی۔ لیکن چہرہ کی ملاحت۔ بدن کی نزاکت آنکھوں کی دلربائی۔ اور خصوصاً خمدار ابرو کی رعنائی سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ منگو آئی نے جلدی سے آنکھیں پھیر لیں۔ اور فوراً کھڑا ہو گیا اور اپنا راستہ لیا لیکن پتوں کی آڑ سے متوالی آنکھوں کی ناوک زنی کے تصور میں کچھ ایسا کھو گیا۔ کہ تحفہ اس کے ہاتھ سے گر گیا۔ اور اس کو خبر تک نہ ہوئی۔ تھوڑی دور چلا تھا کہ کسی نازک قدم کے پیچھے سے دوڑتے آنے کی آواز آئی۔ اور زنانی آواز میں کسی نے منگو آئی کو نام لیکر پکارا۔ منگو آئی فوراً پلٹا اور نہایت استعجاب سے دیکھا

کہ ایک لڑکی اس کی طرف دوڑتی چلی آرہی ہے۔ قریب آکر لڑکی نے کہا "میری مالکہ نے حکم دیا ہے کہ یہ چاندی کی چیز جو راستہ میں گر گئی تھی اٹھا کر آپ کو دیدوں۔" منگوآئی نے لڑکی کا شکریہ ادا کیا۔ اور کہا "میری جانب سے تمھاری مالکہ کی اس نوازش کا شکریہ ادا کرنا" یہ کہا اور اس معطر خاموش فضا میں ایک بھٹکے ہوئے مسافر کی طرح روانہ ہوگیا۔ لیکن محسوس کر رہا تھا کہ اس کا قلب اس سرمایہ حسن کے خیال میں غیر معمولی تیزی سے حرکت کر رہا ہے۔

واپسی میں منگوآئی پھر اسی راستہ سے آیا۔ مناظر قدرت کا وہی حال تھا۔ منگوآئی پھر اسی مقام پہ ٹھیرا جہاں پچھلی دفعہ اس نے اس پیکر حسن کی جھپک دیکھی تھی۔ لیکن اس مرتبہ وہ یہ دیکھکر اور متعجب ہوگیا کہ دو طرفہ درختوں کے درمیان ایک محل ہے جس پہ پچھلی مرتبہ نظر نہیں پڑی تھی یہ خاص قسم کی ایک چھوٹی سی عمارت تھی۔ اس نے دیکھا کہ یہ مکان گو عالیشان نہیں لیکن بڑی حد تک خوبصورت ضرور ہے۔ اس کے دوہیرے اور خمیدہ چھت کی نیلی چمکدار کویلو درختوں پر سے خاص طور پہ جاذب نظر ہے۔ رنگ برنگ کے نقوش جو جھرکوں کے اطراف ابھرے ہوئے بنائے گئے تھے۔ فن نقاشی کا بہترین نمونہ تھے۔ محل کے آگے ایک وسیع چبوترا تھا۔ اور چبوترے کی بالائی سیڑھیوں پہ دونوں جانب چینی کے گملے بنے ہوئے تھے۔ منگوآئی نے محل کی مالکہ کو اپنی اس خادمہ کے ساتھ کھڑے ہوئے پایا جس نے اس سے پہلے شکریہ کے الفاظ پہنچائے تھے۔ منگوآئی نے نظر اٹھاتے ہی دیکھا کہ دونوں اسی پہ نظر جمائے مسکرا رہی ہیں۔ گو منگوآئی شرما رہا تھا۔ لیکن ہمت کر کے کسی قدر قریب گیا اور حسن کی دیوی کو سلام کیا۔ منگوآئی کی اس کھوئی ہوئی حالت کو دیکھکر محل کی مالکہ تو اندر چلی گئی۔ لیکن نوجوان خادمہ نے اشارہ سے نزدیک بلایا اور ایک قدیم طرز کا دروازہ جس کو سرخ پھولوں کی بیل نے تقریباً نصف کے ڈھانک دیا تھا۔ منگوآئی کے لئے کھول دیا۔ منگوآئی دروازہ کھول کر نو شگفتہ پھولوں کی روش سے ہوتا ہوا تعجب اور مسرت کے مشترکہ جذبات کے ساتھ چبوترے کی طرف بڑھا۔ اور خادمہ وسیع زینہ تک اس کے استقبال کو آئی اور جب منگوآئی زینہ چڑھنے لگا تو خادمہ نے کہا۔

"جناب عالی میری مالکہ کا خیال ہے کہ آپ اس ناچیز خدمت کا جو حال میں اس کے حکم سے کی گئی تھی۔ شکریہ ادا کرنے آئے ہیں۔ تشریف لائے۔ وہ آپ سے واقف ہے اور گفتگو کرنا چاہتی ہے۔"

منگوائی اندر آیا۔ اس کے قدم سے کوئی آواز پیدا نہیں ہوئی۔ کیونکہ فرش نرم اور ملائم ہونے کے علاوہ جنگل کے سبزے کی طرح لچکدار بھی تھا۔ کمرہ ملاقات جس میں یہ داخل ہوا کشادہ، ٹھنڈا اور تازہ گلدستوں سے معطر تھا۔ ایک لطف انگیز سکوت سارے محل پر چھایا ہوا محسوس ہو رہا تھا بانس کے نیم وا دریچوں سے آنیوالی روشنی میں اوپر سے گزرنے والے پرندوں کا سایہ دکھائی دیتا تھا۔ بڑی بڑی تیتریاں جن کے پروں پر سرخ رنگ کے درخشاں چھینٹے ہوتے تھے۔ اندر چلے آتے اور کچھ دیر رنگین ظروف کے اطراف گھوم کر نکل جاتے۔ ان تیتریوں کی خاموش پرواز کی طرح محل کی نوجوان مالکہ مقابل کے دروازہ سے کمرہ ملاقات میں داخل ہوئی۔ اور نہایت مشفقانہ انداز میں منگوائی سے مخاطب ہوئی۔ منگوائی سینہ پر ہاتھ رکھکر تعظیم کے لیئے جھک گیا۔ حسینہ کسی قدر بلند قامت تھی اس کا چھریرا بدن خوبصورت گل لالہ کی طرح نازک تھا۔ اس کے بالوں میں چیونشاکی کے زردی مائل سفید پھول گوندے ہوئے تھے۔ قیامت خیز چال میں زرد ریشمی لباس اس طرح رنگ بدلتا تھا جیسے روشنی میں تبدیلی کے ساتھ۔

رسمی آداب کے باہمی تبادلے کے بعد جب دونوں بیٹھ گئے تو حسینہ نے کہا، "اگر میرا خیال غلطی نہیں کر رہا ہے تو میں کہہ سکتی ہوں کہ میرا معزز مہمان وہی ٹین شا ہے جو منگوائی کے نام سے مشہور ہے جو میرے معزز رشتہ دار صوبہ دار کے بچوں کا اتالیق ہے۔ چونکہ امیر شانک کا خاندان میرا ہی خاندان ہے۔ اس لئے اس کے بچوں کا اتالیق گویا میرے بچوں کا اتالیق ہے۔

منگوائی نے تعجب کا اظہار کئے بغیر پوچھا، "کیا میں آپ کے معزز خاندان کا نام اور میرے مربی سے آپ کا رشتہ دریافت کرنے کی جرأت کر سکتا ہوں؟" حسینہ نے جواب دیا کہ "میرے غریب خاندان کا نام ینگ ہے جو شہر شنگ ٹاد میں ایک زمانہ سے آباد تھا اور میں مون ہاؤ کے ایک سائی (SiE) کی لڑکی ہوں۔ اسی مناسبت سے میرا نام بھی سائی رکھا گیا۔ اور میں ینگ خاندان کے ایک نوجوان سے بیاہی گئی جس کا نام شانگ تھا۔ اس تعلق سے مجھے آپ کے عالی قدر مربی سے قرابت ہے۔ لیکن شادی کے کچھ عرصہ بعد ہی میرے شوہر کا انتقال ہو گیا۔ اور میں نے اسی سنسان مقام کو اپنی بیوگی کا زمانہ گزارنے کے لیے کنج عافیت بنا لیا ہے۔"

سائی کی آواز میں ابلتے چشموں اور بہتے نالوں کا سا مترنم کرنے والا ترنم تھا۔ اور باتوں

تیں کچھ ایسی مٹھاس تھی کہ منگو آئی کو اس سے پہلے کبھی سننا نصیب نہیں ہوا تھا لیکن یہ معلوم کرکے کہ وہ بیوہ ہے نوجوان نے مناسب نہ سمجھا کہ بغیر اصرار کے دیر تک ٹھیرا رہے۔ اس لیئے چائے کے بعد ہی رخصت ہونے کی اجازت چاہی۔ لیکن ساآئی نہیں چاہتی تھی کہ وہ اس قدر جلد چلا جائے۔

"نہیں جناب" حسینہ نے کہا "براہ کرم تشریف رکھیئے اگر آپ کے معزز مربی کو معلوم ہو جائے کہ یہاں آپ کی چاہیئے ویسی آؤ بھگت نہیں ہوئی تو مجھے یقین ہے کہ وہ ضرور مجھ سے ناراض ہوں گے۔ کم از کم شام کے کھانے تک تو ٹھیر جایئے۔"

منگو آئی ٹھیر گیا اور اس روک لئے جانے پر دل ہی دل میں خوش تھا۔ ساآئی اس کی نظر میں حسین ترین عورت تھی اور وہ محسوس کرتا تھا کہ اپنے والدین سے زیادہ وہ اس حسینہ سے محبت رکھتا ہے۔ باتوں باتوں میں شام کے ارغوانی دھندلکے پر رات کی تاریکی غالب آگئی۔ اور غروب آفتاب کی شفق آہستہ آہستہ غائب ہوگئی۔ تین ستاروں کا مجموعہ جس کو برج میزان کہتے ہیں اور جس کے قبضہ میں انسانی حیات و ممات کا معاملہ ہے۔ قطب شمالی کی جانب آسمان پر نمودار ہوا ساآئی کے محل کے رنگین قمقمے روشن کئے گئے۔ شام کے کھانے کے لیئے دسترخوان چنا گیا۔ منگو آئی بیٹھنے کو تو بیٹھ گیا لیکن اشتہا مطلق نہ تھی اور مقابل کے حسین چہرہ کی دید میں محو تھا۔ یہ دیکھکر کہ نوجوان مہمان نے پیش کردہ لذیذ غذاؤں میں سے بمشکل چند نوالے اٹھائے ہیں۔ ساآئی نے شراب سے تواضع کی۔ اور جام کے دور شروع ہوگئے۔ شراب ارغوانی تھی اور اسقدر ٹھنڈی کہ اس سے جام کے باہر تو نمی پیدا ہوتی تھی۔ لیکن رگ و پے میں پہنچتے ہی خاص حرارت پیدا کردیتی تھی۔ عالم سرور میں منگو آئی کی نظر میں آرائش کی تمام چیزیں پر نور ہوگئیں۔ کمرے کی دیواریں پیچھے کو ہٹتے ہوئی چھت اوپر کو بلند ہوتی ہوئی۔ اور قمقمے تاروں کی طرح چمکتے ہوئے معلوم ہوتے تھے۔ ساآئی کی آواز نوجوان کے کان میں ایسی سریلی معلوم ہوئی جیسے دور سے سنائی دینے والا راگ رات کی خاموشی میں۔ دل اچھلنے لگا۔ زبان بھکنے لگی۔ اور ایسے الفاظ نکلنے لگے جس کو وہ ہوش کی حالت میں زبان پر نہ لاسکتا تھا۔ اس پر بھی ساآئی نے اس کو باز رکھنے کی کوشش نہیں کی۔ ساآئی کے ہونٹوں پر مسکراہٹ نہ تھی۔ لیکن منگو آئی کی زبان سے اپنی تعریف سنکر اس کی بڑی چمکدار آنکھیں مسرت سے چمکنے لگیں اور منگو آئی کی نگاہ شوق کو محبت آمیز نظر

سے دیکھنے لگی۔
سائی: "میں نے آپ کے عجیب و غریب کمالات اور قابلیتوں کی شہرت سنی ہے۔ گو میں نے موسیقی کی باضابطہ تعلیم نہیں پائی مگر کچھ گا لیتی ہوں۔ اور اب چونکہ فن موسیقی کا ایک ماہر میرا مہمان ہے۔ اس لیئے تکلف کو بالائے طاق رکھکر چاہتی ہوں کہ آپ میرے ہم نوا ہوں اور ذرا توجہ سے میرے راگنیوں کو سن لیں تو بڑی عزت افزائی ہوگی۔"
منگوائی "یہ میری بڑی عزت افزائی ہے اور میں ان غیر مترقبہ عنایات کا شکریہ ادا کرنے سے قاصر ہوں۔"
چاندی کی گھنٹی کی آواز پر خادمہ آئی اور ساز رکھ گئی۔ منگوائی نے مسودات کو اٹھایا۔ اور شوق سے دیکھنے لگا یہ کاغذات بہین تھے اور ان کا رنگ زردی مائل تھا خط میں قدیم نستعلیقی خوبیاں تھیں۔ گویا ہی سانگ اور سی چی شو کے قلم کا لکھا ہوا تھا۔ اور اس پر خاندان سانگ کے یاں چین۔ کیوپین۔ بھیومیو بلند پایہ شعرا اور گویوں کی مہریں تھیں منگوائی ایسے بیش بہا اور نادر خزانہ کو دیکھ کر خوشی سے چیخ اٹھا۔ اور ان کاغذات کو ایک لمحہ کے لئے بھی اپنے ہاتھ سے علٰحدہ نہیں کرتا تھا۔
منگوائی۔ (جوش سے) "یہ انمول سرمایہ تمام بادشاہوں کے خزانوں سے کہیں زیادہ بیش بہا ہے۔ یہ اُن استادان فن کی تحریر ہے جو ہم سے پانسو سال قبل گزرے ہیں۔ کیسے عجیب طریقہ سے ان کو محفوظ کیا گیا ہے۔ کیا یہ وہی عجیب روشنائی نہیں؟ جس کے متعلق لکھا گیا ہے کہ "صدیوں تک مجھ میں پہاڑ کا استحکام ہوگا۔ اور میرے بنائے ہوئے الفاظ میں دائمی پائداری۔" اس کلام میں کتنی روحانیت اور جادو اثری ہے جس کو کیوپین کا حاکم ذی جوآن نے جو اپنے عہد کا ملک الشعرا بھی تھا۔ پانسو سال قبل لکھا تھا۔
سائی۔ (دبی آواز میں) "کیوپین۔ کیوپین۔ پیارے کیوپین" اس وقت سائی کی آنکھیں چمک رہی تھیں "وہ کیوپین کو میں بھی پسند کرتی ہوں۔ پیارے منگوائی آؤ اس کی غزلوں کو ہم تم ملکر گائیں۔ اور اس قدیم زمانہ کی طرز میں گائیں جس کے لوگ اس زمانہ سے زیادہ شریف اور عقلمند تھے۔"
ان کی سحرکار آواز ایک خوش نوا پرندے کی طرح معطر رات میں گونجنے لگی۔ فضا بھی انکی

ہم آہنگی کر رہی تھی سیال شیرینی سے ماسور ہو گئی تھی۔ منگو آئی اپنی پُر سحر انگیز آواز سے بہت جلد مسحور اور ہمہ تن گوش ہو گیا۔ کمرہ کی روشنی اس کی نظر میں دھندلی ہو گئی۔ اور مسرت کے آنسو اس کے رخساروں پہ بہنے لگے۔

اس حالت میں نو بجگئے۔ اور پھر بڑی رات تک بات میں بات نکلتی گئی۔ ارغوانی شراب کے دور چلتے رہے۔ شانگ کے زمانہ کی گیتیں گائی جاتی رہیں۔ ایک سے زائد مرتبہ منگو آئی کو رخصت ہونے کا خیال آیا۔ لیکن سائی شعرائے قدیم کے عجیب و غریب قصّے۔ ان کی عشق کی داستانیں کچھ ایسے دلربا انداز میں سناتی رہی کہ منگو آئی حرف مطلب زبان پر نہ لاسکا۔ بعض وقت وہ ایسا نادر گیت گاتی کہ منگو آئی کی قوت سامعہ کے علاوہ تمام احساسات معلوم ہوتا کہ سلب ہو گئے ہیں۔ آخر میں جب شراب پینے پلانے کے لیئے اس نے گانا بند کیا تو منگو آئی اس کی سڈول گردن میں بائیں ڈالنے۔ نازک سر کو قریب تر لینے اور شراب سے زیادہ سرخ ہونٹوں کا بوسہ لینے سے اپنے آپ کو باز نہ رکھ سکا۔ دونوں کے ہونٹ جب مل گئے تو پھر جدا ہونے کا نام نہ لیا۔ رات گزر گئی۔ اور انھیں اس کی کچھ خبر نہ ہوئی۔

پرندے چہچہانے لگے۔ کلیاں چٹکنے لگیں۔ اور منگو آئی کے لیے حسین ساحرہ سے رخصت ہونے کا وقت آگیا۔ سائی رخصت کرنے کے لیئے چبوترے تک آئی۔ اور گرم جوشی سے پیار کیا۔ اور کہا "پیارے! جب کبھی آسکو آؤ اور جب جی چاہے بے تکلف چلے آنا مجھے یقین ہے کہ تم ان میں سے نہیں ہو جن میں وفاداری اور صداقت نہیں ہوتی۔ اور راز فاش کر دیا کرتے ہیں۔ بمقتضائے سن ممکن ہے کہ تم سے بھی غلطی ہو جائے۔ یاد رکھو ہماری محبت کے گواہ نقطہ پہ چمکتے ستارے ہیں۔ کسی زندہ ہستی سے اس واقعہ کا ذکر نہ کرنا۔ اور اس خوشگوار رات کی یہ چھوٹی سی یادگار اپنے ساتھ لیتے جاؤ۔

سائی نے ایک عجیب اور نادر پیپر کا غذ (PAPERWEIGHT) جس کی شکل ایک بیٹھے ہوئے شیر کے مانند تھی۔ اور ایک زرد رنگ کے دھاری دار پتھر سے تراشا گیا تھا۔ تحفتاً پیش کیا۔ منگو آئی نے تحفے اور تحفہ دینے والے ہاتھ۔ دونوں کو بوسہ دیا اور کہا " پاک روحوں کی مجھ پہ لعنت ہو اگر کبھی دانستہ تمھاری دلشکنی کا باعث ہوں"۔ یوں باہمی عہد و پیمان کے بعد وہ دونوں ایک دوسرے سے رخصت ہوئے۔

امیر شانگ کے مکان پر کرنے کے بعد یہ پہلی جھوٹ تھی جو عمر بھر میں اس کی زبان سے نکلی۔ اس نے بیان کیا کہ اب چونکہ موسم خوشگوار ہو گیا ہے۔ اس لیے اس کی ماں کی خواہش ہے کہ آئندہ سے وہ رات اپنے گھر پر بسر کرے۔ اگرچہ مسافت طویل تھی۔ لیکن اس کے طاقتور اور تندرست قویٰ کے لیے فطرتاً تازہ ہوا اور روشنی کی ضرورت تھی۔ منگوائی کے بیان پر شانگ کبھی شبہ نہیں کرتا تھا۔ اس لیے کوئی اعتراض نہیں کیا۔ اس کے بعد سے منگوائی کی راتیں خوبصورت ساآئی کے ہاں بسر ہونے لگیں۔ ہر رات اسی قسم کی رنگ رلیاں تھیں جس نے پہلی مرتبہ ان کی ملاقات کو دلچسپ بنایا تھا کبھی گاتے کبھی باتیں کرتے۔ کبھی شطرنج کھیلتے اور کبھی پھولوں۔ درختوں۔ بادلوں چشموں اور پرندوں کی تعریف میں شعر موزوں کرتے۔ لیکن ان تمام مشاغل میں ساآئی اپنے نوجوان محبوب سے بدرجہا بڑھی چڑھی رہتی۔ جب بساط بچھتی منگوائی کے شاہ اور فرزین کو قلعہ بند ہونا پڑتا۔ اور شکست کھانی پڑتی جب شعر موزوں کیے جاتے تو ساآئی کی نظمیں الفاظ کی برجستگی۔ خیالات کی بلندی اور موسیقیت کے لحاظ کرنے بہت بلند پایہ ہوتی تھیں۔ موضوع بھی خاندان شانگ کے شعرا کی طرح اکثر ادق انتخاب کیا جاتا۔ گیت بھی وہی گاتے جو پانسو سال قبل گائے جاتے تھے۔

گرما کا موسم عشق و عاشقی میں گزر گیا۔ اور خزاں کا موسم آن پہنچا۔ خلاف توقع ایک وقت امیر شانگ، منگوائی کے باپ سے پوچھ بیٹھا کہ "اب موسم سرما شروع ہونے کے بعد بھی کیا تمہارے لڑکے کو ہر رات گھر جانے کی ضرورت ہے؟ مسافت طویل ہے اور صبح وہ یہاں آنے تک تھک جاتا ہے۔ کیوں اس کو اجازت نہیں دیجاتی کہ برف باری کے زمانہ میں رات کو وہ یہیں سو جایا کرے" منگوائی کے باپ نے بڑی جرأت سے جواب دیا "جناب یہ لڑکا شہر میں نہیں آتا۔ اور نہ موسم گرما میں وہ کوئی رات میرے ہاں رہا ہے۔ مجھے اندیشہ ہے کہ اس کے اطوار کہیں بگڑ نہ گئے ہوں۔ اور وہ اپنی راتیں جوا کھیلنے اور بازاری عورتوں کے ساتھ شراب خانوں میں نہ گزارتا ہو" صوبیدار نے کہا "اس پر شبہ نہ کرو۔ میں نے لڑکے میں آج تک کوئی خرابی نہیں دیکھی۔ اور ہمارے قرب وجوار میں شراب خانہ اور چکلے وغیرہ مخرب اخلاق مقامات نہیں ہیں۔ بلاشبہ منگوائی کو کوئی ہم عمر حسینہ مل گئی ہے جس کے ہاں وہ رات بسر کیا کرتا ہے۔ اور صرف اس اندیشہ سے اس نے جھوٹ کہا کہ میں اس کو وہاں جانے کی

اجازت نہ دوں گا۔ میں چاہتا ہوں کہ آپ اس معاملہ میں اس سے کچھ نہ پوچھیں آج ہی میں اپنے آدمی کو اس کے پیچھے روانہ کروں گا۔ کہ اصلیت کو دریافت کرے۔

پلو نے اس تجویز سے اتفاق کیا اور کل صبح آنے کا وعدہ کر کے چلا گیا۔ شام ہوتے ہی جب منگوائی شانگ کے گھر سے نکلا ایک ملازم اس کی آنکھ بچا کر ساتھ ہو لیا۔ لیکن راستہ کے ایک تاریک مقام پر پہنچکر منگوائی یکایک نظروں سے غائب ہو گیا بہت دیر تک لاحاصل جستجو کے بعد ملازم پریشان ہو کر واپس آیا۔ اور مالک سے واقعات بیان کیے۔ امیر شانگ نے فوراً پلو کو اطلاع دی۔

اس اثنا میں منگوائی اپنی محبوبہ کے کمرے میں داخل ہوا۔ اور اس کو روتا دیکھ کر بیقرار ہو گیا۔ حسینہ نے سسکیاں بھرتے ہوئے منگوائی کے گلے میں بانہیں ڈالدیں اور کہا "پیارے! اب ہم ہمیشہ کے لیے جدا ہونے کو ہیں۔ وجہ بیان کرنی فضول ہے میں پہلے ہی سمجھتی تھی کہ جدائی کا ایک دن ضرور آنے والا ہے لیکن اس پر بھی اتنی جلد جدائی اور قسمت کی کایا پلٹ پر آنسو بہائے نہیں رہ سکتی۔ پیارے! آج کے بعد ہم ایک دوسرے کو کبھی نہ دیکھ سکیں گے اور مجھے یقین ہے کہ تم عمر بھر مجھے نہ بھولو گے۔ تم بڑے عالم ہو گے۔ تم پر عزت اور دولت کی بارش ہو گی۔ ایک حسین اور محبت والی عورت تیری نعم البدل ہو گی۔ جیران رنجدہ باتوں کو جانے دو اور اس آخری رات کو خوشی میں بسر کرو۔ ایسا نہ ہو کہ تمہیں میری یاد ستائے۔ میں چاہتی ہوں کہ تم بجائے میرے رونے کے میرے ہنسنے کو یاد رکھ سکو" سائی نے فوراً آنسو پونچھ ڈالے اور شراب و ساز لے آئی۔ اور ساتھ ہی ساتھ تاری کن بھی اٹھا لائی۔ تاکہ منگوائی کا دل ایک لمحہ کے لیے آنیوالی جدائی کے خیال سے غمگین نہ ہو۔ اور ایک قدیم گیت گانا شروع کیا جس میں موسم گرما کے چشموں کی خاموشی۔ اور اس میں نیلگوں آسمان کا عکس رنج و افکار کی گھٹا ٹوپ تاریکی میں دل کی مختصر دنیا کی پر سکون حالت کا ذکر تھا۔ محفل کا رنگ جمتے ہی رنج کا خاتمہ ہو گیا۔ منگوائی کے لیے یہ آخری گھڑیاں پہلی ملاقات سے کہیں زیادہ پر لطف گزریں۔

لیکن جوں ہی صبح نمودار ہوئی افکار نے آگھیرا۔ آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ پھر ایک مرتبہ سائی اپنے عاشق کے ساتھ چبوترے تک آئی اور وداعی بوسہ لیا۔ اور ایک رخصتی

تحفہ دیا ۔ یہ تحفہ برش رکھنے کا ایک خوبصورت ڈبہ تھا۔ جو قیمتی پتھر سے تیار کیا گیا تھا۔ اور ایک بلند پایہ شاعر کی میز پر رکھنے کے لیئے موزوں تھا۔

منگو آئی کو کسی طرح یقین نہ آتا تھا کہ یہ مفارقت دائمی ہے۔ دل میں کہنے لگا" میں کل ضرور آؤں گا۔ کیونکہ میری زندگی بغیر اس کے محال ہے۔ اگر میں آجاؤں تو وہ مجھے منع تو نہیں کرے گی" یہی خیالات تھے جن کو لیئے ہوئے منگو آئی شانگ کے مکان پر پہنچا۔ دیکھا کہ اس کا باپ اور اس کا مربی دونوں برآمدے میں کھڑے اس کا انتظار کر رہے ہیں اور قبل اس کے کہ منگو آئی ایک لفظ بھی زبان سے نکالے۔ پلو نے دریافت کیا" بیٹا! تمھاری راتیں کہاں بسر ہوا کرتی ہیں" یہ دیکھ کر کہ اس کی جھوٹ ظاہر ہوگئی منگو آئی نے جواب دینے کی ضرورت نہ سمجھی۔ بلکہ سر جھکائے خاموش کھڑا رہا۔ پلو غضب آلود ہو کر منگو آئی کے ایک ڈنڈا رسید کیا۔ اور حکم دیا کہ وہ صاف صاف کہدے۔ کچھ تو والدین کے ڈر سے اور زیادہ تر اس قانون کے خوف سے جن کے تعزیراتی الفاظ یہ ہیں" جو لڑکا اپنے باپ کا کہا نہ مانے اس کو سو ڈنڈے رسید کیئے جائیں" منگو آئی نے محبت کی داستان سنانی شروع کی۔

شانگ کے چہرے پر ایک رنگ آتا تھا ایک جاتا تھا۔ آخر میں صوبہ دار نے کہا "میاں بچے! پنگ نامی نہ کوئی میری رشتہ دار ہے۔ نہ میں اس عورت کو جانتا ہوں اور نہ کبھی اس مکان کے متعلق ہی سنا ہے جس کا تم ذکر کر رہے ہو۔ اتنا مجھے یقین ہے کہ تم اپنے باپ کے سامنے جھوٹ بولنے کی جرأت نہیں کر سکتے البتہ اس میں مافوق الفطرت اثر ضرور معلوم ہوتا ہے"

منگو آئی نے سائی کے دیئے ہوئے تحفے۔ زرد پتھر کا شیر۔ برش رکھنے کا ڈبہ اور حسینہ کے موزوں کیئے ہوئے چند اشعار۔ پیش کیئے۔ پلو اور شانگ دونوں متحیر تھے۔ برش کے ڈبہ اور شیر پتھر میں ان چیزوں کی شباہت تھی جو صدیوں پہلے سپرد خاک کر دی گئی تھیں۔ اور اس زمانہ میں کوئی کامل صناع ان کی نقل اتار نہ سکتا تھا۔ اور نظمیں مسلمہ طور پر شہ کار تھیں جو خاندان شانگ کے شعرا کے قدیم طرز پر موزوں کی گئی تھیں۔

"دوست پلو"! صوبہ دار نے جلدی سے کہا "ہمیں اس لڑکے کے ساتھ اس مقام پر جانا چاہیئے جہاں سے یہ نادر چیزیں اس کے ہاتھ لگی ہیں۔ آؤ اس مسئلہ کو حل کرنے کی

کوشش کریں۔ لڑکا سچا ہے لیکن اس کی داستان میری سمجھ سے باہر ہے" اور سائی کے قیام گاہ کی طرف روانہ ہوگئے۔

جب راستہ کے اس سایہ دار حصہ پہ پہنچے۔ جہاں خوشبو مہک رہی تھی اور سبزہ لہلہا رہا تھا۔ منگوائی درختوں کے جھنڈ پہ نظر دوڑا کر مایوسی سے چیخ اٹھا۔ کیونکہ جہاں پہلے نیلی کوپلو والا مکان کھڑا آسمان سے باتیں کر رہا تھا۔ وہاں فضا کے نیلے رنگ کے سوا اب کچھ نہ تھا۔ اور جہاں سبز اور سنہری برآمدے تھے وہاں خزاں کی زرد روشنی میں صرف سنز پتے ہلتے نظر آتے تھے۔ جہاں وسیع چبوترہ تھا وہاں ویرانہ سائی کا محل غائب ہوگیا تھا۔ اور اس کے بجائے ایک قدیم مزار تھی جس پہ اسقدر کائی جمی ہوئی تھی کہ اس کا کتبہ بھی پڑھا نہیں جاتا تھا۔

مزار دیکھتے ہی صوبہ دار سر پیٹنے لگا۔ اور پلو سے مخاطب ہو کر شنکو کا مشہور شعر پڑھا۔

۶ "پھول نرگس کے کھلینگے سائی تھاؤ کی قبر پر"

"دوست پلو" شانگ نے سلسلہ کلام جاری رکھتے ہوئے کہا "وہ حسن جس نے تمھارے بیٹے کو مسحور کیا ہے اس عورت کے سوا کوئی اور نہیں جس کا مزار اس وقت ہمارے سامنے ہے۔ کیا اس نے نہیں کہا کہ وہ ہینگ کاتگ کی بیوی ہے۔ گو اس نام کا کوئی خاندان باقی نہیں رہا۔ لیکن اس نام کی شہر میں ایک گلی اب بھی موجود ہے دوسری تمام باتیں ایک معمہ ہیں۔ وہ اپنے آپ کو سائی موتن ہیو بتاتی ہے۔ اس نام کا نہ کوئی خاندان ہے اور نہ کوئی گلی بھی اس نام سے موسوم ہے۔ البتہ چینی زبان موتن اور ہیو دونوں لفظوں کو ملانے سے کیو یعنی سننے کے معنی پیدا ہوتے ہیں۔ اور ہینگ کھاتگ۔ کیوکی شرک کی ایک گلی ہے اور یہ وہ مقام ہے جہاں شانگ خاندان کی وہ عورت رہتی تھی جس کو شاہی تقرب حاصل تھا۔ کیوپین نے اپنی نظموں میں ان دونوں تختوں کی تعریف کی ہے اور ان صناعی کے بہترین نمونوں کو شہر تھوائی کے اور شاہ کاؤ کی ملکیت ہونے پر فخر کیا ہے شہر کا تو اب پتہ نہیں البتہ کیوپیں کی یاد تازہ ہے جو صوبہ سشن شوان کا حاکم تھا اور ایک زبردست شاعر بھی۔ اس زمانہ میں خوبصورت سائی اس کی محبوبہ تھی جو اپنے ہمعصر حسینوں میں لاجواب گنی جاتی تھی یہی وہ کیوپین ہے جس نے یہ نظمیں اس کو دی تھیں اور یہی وہ شخص

ہے جس سے صناعی کے یہ اعلیٰ نمونے سائی کے نذر کی تھیں۔
سائی کی موت عام عورتوں کی سی نہ تھی۔ اس کی ہڈیاں بھی باقی نہ ہوں گی لیکن اس کی روح ان تاریک مقامات میں ابتک موجود ہے۔"
شانگ کی زبان بند ہوگئی۔ تینوں پر سکتہ کا عالم طاری تھا۔ صبح کی کہر نے سبزہ زار کو دھندلا بنا دیا تھا۔ جنگل اور زیادہ بھیانک ہوگیا۔ نسیم کا ایک ہلکا سا جھونکا چلا اور آن مرجھانے والے پھولوں کی آخری خوشبو سنگھا گیا جو اکثر گل پیرہنوں کے اتارے ہوئے لباس سے آتی ہے۔ اور ہوا کے جھونکوں کے درختوں سے ہو کر گزرنے میں سائی سائی کی آواز سنائی دی۔
چونکہ لڑکے کی جان کا خوف تھا اس لیئے یَلو نے اس کو شہر کورنگ جاتو بھیجدیا۔ جہاں منگو آئی نے اپنی علمیت کے زور سے بڑے بڑے اعزاز اور رتبے حاصل کیئے۔ اور ایک معزز خاندان کی لڑکی سے شادی کی جس سے کئی لڑکے لڑکیاں ہوئیں جنھوں نے بعد میں حسن صورت و حسن سیرت کی وجہ سے دنیا میں بڑا نام پیدا کیا۔ لیکن منگو آئی کے دل سے سائی کی یاد نہ جاتی تھی نہ گئی۔ اس نے کبھی اس کا ذکر زبان پر نہ لایا۔ حتیٰ کہ اپنے بچوں سے بھی کچھ نہ کہا حتیٰ کہ اس وقت بھی جب وہ اس کے میز پر رکھے رہنے والی دو خوبصورت چیزوں کا قصہ بیان کرنے کے لیئے اس کو تنگ کرتے۔

# احسان کا معاوضہ

از
جناب مرزا ناصر علی بیگ صاحب بی اے

شاہ منصور بجملہ دیگر مشاغل تفریح کے شکار کا بیحد شایق تھا ایک روز وہ شکار کو نکلا تھا کہ اتفاقاً ایک خوفناک طوفان اٹھا جس سے تمام فصلیں تباہ اور جنگل برباد ہوگئے اور اس کے درباری اس سے جدا ہو کر اس کی تلاش میں سرگرداں ہوگئے۔ پریشانی میں راہ

بھٹک کر بادشاہ اپنے ہمراہیوں سے جدا ہو گیا شام تک جنگل میں پھرتا رہا اور ہوا کا اس قدر زور تھا کہ پناہ ملنے کی کوئی توقع نہ تھی اس پر بھی وہ اپنے گھوڑے کو اپنے قبضہ میں رکھے رہا اور یہ سوچتا رہا کہ اب بچاؤ کی کونسی راہ اختیار کی جائے شب کی تاریکی نے دنیا پر تسلط جما لیا تھا اور بادل گرج رہے تھے اس لیئے وہ آگے بڑھنے سے ڈرتا تھا کہ مبادا غاروں میں یا جنگل کے دلدلوں میں گر کر مزید خطرہ میں گرفتار نہ ہو جائے۔ جس وقت وہ اس طرح برق کی تابندگی اور طوفان کے زور کو دیکھتا کھڑا تھا اس نے ہر اطراف میں کسی انسان کی تلاش میں نظر دوڑائی لیکن کوئی چیز نظر نہ آئی لیکن چند قدم اور آگے بڑھنے کے بعد اس کو تھوڑے فاصلہ پر کچھ روشنی نظر آئی یہ روشنی ایک غریب مچھیرے کے جھونپڑے کی تھی جو آس پاس کے کھڈوں اور تالابوں میں بام مچھلیاں پکڑ کر اپنی گزر اوقات کیا کرتا تھا۔ بادشاہ کی آواز سنکر جو انسانوں کی بستی سے خوش ہو کر چیختا ہوا آگے بڑھ رہا تھا مچھیرا بھٹکے ہوئے مسافر کی مدد کے خیال سے آگے بڑھا وہ سمجھ رہا تھا کہ غریب مسافر طوفان کی تاریکی میں راہ بھول گیا ہے۔ بادشاہ نے اس کے قریب جا کر استدعا کی کہ وہ اسے شاہی محل کی قریب ترین راہ بتلا دے مچھیرے نے کہا شاہی محل یہاں سے دس میل کے فاصلہ پر ہے یہ سنکر بادشاہ نے کہا "اے دوست میں تجھ کو زحمت دیتا ہوں۔ مجھ پر احسان کر و آئندہ تجھ کو شکایت کا موقع نہ ملیگا" مچھیرے نے جواب دیا اگر شاہ منصور بھی اسوقت اس قسم کی استدعا کرتا تو میں اتنی رات کو جبکہ طوفان زوروں پر ہے رہنمائی کی جرأت نہ کرتا تھا کیونکہ اگر میں ایسا کرتا تو غالباً اپنے بادشاہ کو تباہی و خطرہ میں ڈالنے کے جرم کا مرتکب ہوتا۔ رات تاریک ہے اور ہر طرف پانی ہے" بادشاہ نے کہا "تمہیں بادشاہ کی سلامتی کی اسقدر فکر کیوں ہے" اس پر مچھیرے نے کہا "میرے دل میں سب سے زیادہ اس کی عزت ہے اور میں اپنی ذات سے بڑھ کر اس کو محبت کرتا ہوں" بادشاہ نے سوال کیا "ایسی کونسی نیکی یا عنایت بادشاہ نے تیرے ساتھ کی ہے کہ تو اس کی اسقدر عزت کرتا ہے میرے خیال میں اگر تو اس کا مقرب ہوتا تو تجھ کو اس سے بہتر قیام و طعام نصیب ہوتا۔" مچھیرے نے جواب دیا "میرے جان و مال اور آزادی کی حفاظت سے بڑھ کر میں اپنے بادشاہ سے اور کیا عنایات حاصل کر سکتا ہوں میرے پاس جو کچھ ہے وہ سب اس کے رحم و کرم عقلمندی اور عدل و انصاف کا

پھل ہے اس کے علاوہ وہ امن کے زمانہ میں ہماری حفاظت کرتا ہے اور جنگ میں بھی عربوں اور دیگر دشمنوں کے حملوں سے بچاتا ہے حتیٰ کہ مجھ جیسے غریب مچھیرے کو بھی جس کے زیرپرورش ایک بیوی اور چند بچے ہیں بادشاہ نے فراموش نہیں کیا اور میں امن و آرام سے اپنی مفلسی میں آزاد ہوں۔ مجھے کسی قسم کا خوف نہیں۔ جہاں کہیں چاہوں مجھے مچھلیاں پکڑنے اور اپنے بال بچوں کے لیے روزی پیدا کرنے کے لیے موقع ہے انھیں اچھے بازاروں میں لیجا کر فروخت کرنے کی اجازت ہے دن ہو یا رات ہر وقت بھی میں جس طرح چاہتا ہوں نہایت آزادی کے ساتھ اپنے مسکین جھونپڑے سے باہر جاتا اور واپس آتا ہوں اور آس پاس کے جنگلوں اور وادیوں میں کسی شخص نے آجتک مجھے کوئی نقصان نہیں پہنچایا یہ ساری راحتیں مجھے کس کی وجہ سے نصیب ہیں؟ ان سب نعمتوں کے لیے میں اسی کا رہین منت ہوں میں دن رات خدا سے اور پیغمبر برحق سے یہ دعا کرتا رہتا ہوں کہ وہ ہمارے بادشاہ کی حفاظت کرے سپاہی صاحب۔ آپ پانی میں بھیگتے کھڑے ہیں۔ اور میں باتیں کئے جا رہا ہوں۔ براہ کرم غریب کٹیا میں قدم رنجہ فرمائیے۔ اور جسقدر آرام ممکن ہے حاضر ہے۔ کل میں آپ کو بادشاہ کے پاس یا جہاں آپ چاہیں پہنچا دوں گا۔"

منصور نے بخوشی یہ دعوت قبول کی اور گھوڑے سے اتر کر طوفان سے پناہ لینے کی غرض سے مچھیرے کے جھونپڑے میں داخل ہوا۔ منصور کا گھوڑا بھی اس نیک آدمی کے جھونپڑے کے ایک حصہ میں جو اس کے گدھے کے لیے تیار کیا گیا تھا پناہ گزین ہو کر غلہ اور گھانس کھاتا رہا آگ کے قریب بیٹھکر بادشاہ اپنے جسم میں گرمی پیدا کرنے اور تھکاوٹ کو دور کرنے میں مصروف تھا اور مچھیرے کی عورت کھانے کے لیے مچھلیاں پکا رہی تھی کھانا کھاتے وقت بادشاہ نے پوچھا کہ کیا مچھلی کے سوا اور کسی قسم کا گوشت نہیں ملسکتا؟ مچھیرے نے جواب دیا کہ اس کے پاس ایک بکری اور اس کا بچہ موجود ہے لیکن جب اس نے دیکھا کہ اس کا مہمان کوئی معمولی آدمی نہیں ہے تو اس نے بکری کو ذبح کر کے اسکے لذیذ حصے بادشاہ کے خاصے میں رکھے۔ کھانے کے بعد بادشاہ اپنی تھکاوٹ دور کرنے کے لیے سو گیا۔

صبح کو وقت مقررہ پر وہ گھوڑے پر سوار ہوا اس کا مہربان میزبان اس کے

ہمراہ تھا اس نے اب رہبری کا کام اپنے ذمہ لیا تھا۔ ابھی وہ دلدل اور تالابوں کی حدود سے آگے بھی جانے نہ پائے تھے کہ بادشاہ کے کئی ہمراہیوں سے ان کی ملاقات ہوئی جو بڑی پریشانی سے بادشاہ کو پکارتے ہوئے ہر طرف تلاش کر رہے تھے بادشاہ کو اس طرح صحیح سلامت پانے پر انھیں جو مسرت ہوئی وہ بیان سے باہر ہے۔ بادشاہ نے غریب مچھیرے سے مخاطب ہو کر کہا کہ "جس بادشاہ کی اس نے بیحد توصیف کی اور گذشتہ شب جس کی اخلاق اور عزت کے ساتھ مودبانہ دعوت کی خود ہی ہے نیز اس کو یقین دلایا کہ اس کی عجیب و غریب مہمان نوازی اور خوش اخلاقی کا صلہ اس کو ضرور ملے گا۔

مچھیرے کے جھونپڑے سے کچھ فاصلہ پر بادشاہ نے دوران شکار میں آرام لینے کی خاطر چند مکانات تیار کئے تھے اور اس کے بہت سے درباری اور امرا نے بھی اطراف واکناف کی اراضی پر اپنے مکانات تعمیر کر رکھے تھے اس کی وجہ سے منظر نہایت خوشنما ہو گیا تھا۔ شریف مچھیرے کو موزوں انعام عطا کرنے کے خیال سے بادشاہ نے حکم دیا کہ ان مکانات کے متصل جو تالاب اور کنٹے ہیں خشک کر دیئے جائیں اس کے بعد ایک شاندار شہر کے حدود مقرر کر کے جدید تعمیر شدہ محلات اور مکانات اس میں شامل کئے اور شہر کو خاص مراعات عطا کر کے جس کی وجہ سے وہ بہت جلد نہایت مشہور۔ آباد اور طاقتور ہو گیا اس نے اس مقام نام محل اعظم" (CeSAT Alkebir) رکھا۔ اور اپنی احسان مندی اور شکر گزاری کی یادگار کے طور پر ہر ایماندار مچھیرے کو نذر کیا۔ ھل جزاء الاحسان الا احسان۔

اس بادشاہ کے بعد جب اس کے فرزند اس کے جانشین ہوئے تو اس وقت تمام ریاست میں کوئی شہر بلحاظ عظمت شان اور وضع و خوبی کے اس شہر کا مدمقابل نہ تھا۔ ہر قسم کے تجار اور ہنرمندوں سے بھرا ہوا تھا مسجدیں نہایت شاندار تھیں اور کالج اور شفاخانے بھی قابل تعریف تھے۔ چونکہ شہر میں اچھے کنویں صرف معدودے چند ہیں اس لیئے پانی کے حوض اور دیگر ؟ کثرت سے موجود تھیں۔

# پولی منظر کا ایک رُخ

مترجمہ

جناب محمد محی الدین صاحب

[ منظر ایک تنہا سرائے کا ہے جو روسی پولینڈ میں جرمنی کی سرحد پر واقع ہے۔
اس کا مالک ہرزلک نامی ایک یہودی ہے جس کے پیشہ کا ایک حصہ یہ بھی
ہے کہ وہ امریکہ کے لیئے ترک وطن کرنے والوں کو چوری سے رات کے وقت
سرحد کے پار کردے۔ حاضروں اور ہرزلک کے علاوہ یہاں ایک بوڑھا
فقیر۔ اس کی بیوی ڈاکسی اور دو مزدور بھی ہیں جو ساتھ بیٹھے ہوئے شراب
پی رہے ہیں۔ جزیک نامی ایک نوجوان بھی جو حالت اشتعال میں کسی خادم
کو بیجا طور پر مارنے کی سزا میں دو مہینے کے لیئے قیدخانہ بھیجا گیا تھا اور جو
مغرور ہوگیا تھا اب اطراف کے گھنے جنگل سے نکلکر سرائے میں داخل ہوگیا ہے]
وہ مارچ کی ایک سرد اور طوفانی رات تھی۔ بارش زور سے ہو رہی تھی۔

قریب کے جنگل کی سرزمین بارش کی کثرت کی وجہ سے کیچڑ سے دلدل بنی ہوئی تھی۔ درخت سردی سے کانپ رہے تھے کبھی ان کی شاخیں زور سے ہلنے لگیں گویا وہ پتوں پر جمے ہوئے پانی کو جھٹک کر صاف کر رہے ہیں اور کبھی کسی درندے کی وحشی چنگھاڑ جو اس سخت طوفانی اذیت میں گرفتار تھا فضا کو چیرتی ہوئی سنائی دیتی۔ پھر وزنی برف تیزی سے گر کر اس مدھم شور کو دبا دیتا جو کسی اکڑے ہوئے پرندے کی چیخ یا شاخوں کے سرسرانے سے پیدا ہوتا۔ مگر طوفانی ہوا پھر زور و شور سے چلنے لگتی اور درختوں کی ٹہنیوں کو تنکوں کی طرح توڑ کر گرا دیتی اور پتوں میں سے فاتحانہ سیٹی بجاتی ہوئی گزر جاتی جنگل اس سرے سے اس سرے تک ہلنے لگ جاتا۔ یا خلاء کی گہرائیوں سے سڑے ہوئے گھانس کے خرمن کی طرح عظیم الجثہ خاکی بادل اٹھتے اور جھاڑوں سے بغلگیری میں الجھ جاتے اور رفتہ رفتہ سرد مسلسل

ترشح کی صورت میں گھل جاتے۔ سڑکیں سنسان تھیں۔ کیچڑ پانی اور برف کی ندی ان پر بہہ رہی تھی۔ گاؤں قبرستان معلوم ہوتے تھے۔ کھیت تاراج اور ندیاں برف سے جمی ہوئیں۔ آدمی اور زندگی کا کہیں پتہ نہ تھا۔ رات کی طاقتور خودمختار ملکہ تنہا حکمرانی کر رہی تھی۔

صرف ہر زلک کی سرا میں چھوٹی سی روشنی چمک رہی تھی۔ سرا جنگل کے بیچ میں ایک چورا ہا پر واقع تھی۔ جس سے تھوڑی دور پر پہاڑ کے دامن میں چند جھونپڑیاں دھندلی سی دکھائی دیتی تھیں۔ باقی چاروں طرف تناور درخت اور گنجان جنگل تھا جس کے درمیان سے سڑک گزرتی تھی۔

جزیک دن کیارک باحتیاط تمام جنگل سے سڑک پر آیا۔ اور سرا کی ٹمٹماتی ہوئی روشنی دیکھ کر کھڑکی تک گیا۔ اندر جھانکا۔ پھر خوف و تامل سے چند قدم پیچھے ہٹا۔ حتیٰ کہ ہوا کے ایک سرد ترین جھونکے نے اس میں جرأت پیدا کر دی۔ وہ دوبارہ واپس آیا۔ پلٹا اور سیدھا اندر داخل ہوا۔

سرا زمین کے بڑے رقبہ پر سادگی اور بے ڈھنگے پن سے بنائی گئی تھی۔ زمین ہی کا فرش تھا۔ اور مستطیل دیواروں کے سہارے پر کالی چھت کھڑی تھی۔ دیواروں پر سے قلعی ایک زمانہ ہوا کہ اُڑ چکی تھی۔ دو چھوٹی سی کھڑکیاں بھی مخالف سمتوں میں کھلی ہوئی تھیں جن میں آدھے سے زیادہ گھانس ٹھوس دیا گیا تھا۔ لکڑی کے ایک پوشیدہ کٹھرے کے پیچھے ایک پیپا اور چند برتن ٹوٹی ہوئی میز پر رکھے ہوئے تھے۔ ارنڈی کے تیل کے چراغ کی سرخ لو بدبودار دھواں پھیلا رہی تھی۔ کمرہ کے بڑے حصہ پر گہری تاریکی چھائی ہوئی تھی جو کبھی کبھی زمانہ قدیم کی قابل قدر یادگار آتشدان کی بجھتی ہوئی آگ کے بھڑک اُٹھنے سے تھوڑی دیر کے لئے دور ہو جاتی۔ آتشدان کے سامنے فقیر اور اس کی بیوی بیٹھے ہوئے تھے۔ ایک کونے میں کئی آدمی گٹھریوں کی طرح لیٹے ہوئے آپس میں کانا پھوسیاں کر رہے تھے۔ پیپے کے بازو دو مزدور تھے۔ ایک کے ہاتھ میں شراب کی بوتل تھی اور دوسرا گلاس تھامے ہوا تھا۔ وہ بار بار ایک دوسرے کی صحت کا جام پیتے اور نیند بھری ہوئی آنکھوں سے ایک دوسرے کو دیکھ کر سر ہلاتے۔ کٹھرے کے پیچھے ایک سرخ موٹی عورت زور زور سے خراٹے لے رہی تھی۔ ان سب کے اوپر فضا میں شراب۔

سڑی ہوئی مٹی اور بدبودار پسینہ سے بھرے ہوئے کپڑوں کی ملی جلی تیز بُو قوت شامہ کی ضیافت کر رہی تھی۔

کبھی کمرہ میں یکایک ایسی خاموشی طاری ہو جاتی تھی کہ جنگل کی آوازیں بخوبی سنائی دیتی تھیں۔ بارش کی کھڑکی کے پٹوں پر بوندا بوندی۔ آتشدان میں سوکھی ٹہنیوں کے جلنے اور چرچرانے کی آواز صاف صاف سنائی دیتی۔ کٹھڑے کے پیچھے ایک نیچا دروازہ کھلا اور ایک بوڑھے یہودی کا بھورا سر نمودار ہوا۔ وہ اپنی عبادت کے لباس میں ملبوس دبی ہوئی آواز میں کوئی مذہبی گیت گا رہا تھا۔ کھلے ہوئے دروازہ میں سے چھوٹی پھیلی شمعوں سے منور ایک کمرہ نظر آتا تھا جس میں سے عود و عنبر کی بو اور غمگین مسلسل آواز گانے کی آ رہی تھی۔

جرنیک نے یکے بعد دیگرے چند جام چڑھائے۔ اور نیم بیہوشی کی حالت میں کھاری مچھلی کے ساتھ چمڑے کے جیسے سخت روٹی کے ٹکڑے چبانے لگا۔ بار بار وہ دروازہ اور کھڑکی کی طرف ایک نظر ڈال لیتا۔ اور پھر خاموشی سے کئی آوازوں سے ملا ہوا دھیما شور سننے لگتا۔

"شادی۔ لاحول ولاقوۃ۔ میں کبھی شادی نہ کرونگا" مزدوروں میں سے ایک نے دفعتاً چیخ کر کہا۔ اور بوتل کو میز پر پٹک کر نفرت سے زمین پر تھوکا۔

"مگر تم کو ضرور کرنی چاہئیے" دوسرے نے سرگوشی کی "یا نہیں تو لاؤ میرا روپیہ ادا کر دو"

"خدایا! جیو کا۔ سنو تو سہی۔ یہ اس لڑکی کی صحت ——— وہسکی آدھی پینٹ قیمت میں دونگا"

"میاں روپیہ بڑی چیز ہے۔ مگر عورت روپیہ سے بھی بڑی"

"نہیں لعنت ہے۔ میں کبھی شادی نہ کروں گا۔ میں خود کو فروخت کر دوں گا۔ قرض لوں گا اور روپیہ ادا کر دوں گا" "مگر اس بوڑھی قحبہ سے کبھی شادی نہ کرونگا"

"اچھا۔ ذرا میری صحت کا ایک جام اور پی لو۔ اینتھیک۔ مجھے تم سے کچھ کہنا ہے"

"تم مجھے کبھی اپنا طرف دار نہیں بنا سکتے۔ میں ایک مرتبہ "نہیں" کہہ چکا ہوں اور آخر دم تک اسی پر ثابت قدم رہوں گا اگر کوئی اور صورت بچاؤ کی نہ نکلی تو میں برازیل بھاگ جاؤں گا۔ ان لوگوں کے ساتھ جو اس کونے میں پڑے ہیں دنیا کی آخری حد تک چلا جاؤں گا۔"

"بیوقوف! لو یہ گلاس لو۔ آخر سنو تو سہی۔"

انھوں نے ایک دوسرے کی صحت کا جام کئی بار پیا پھر خاموش ہو گئے۔ کیونکہ کونے میں ایک بچہ رو رہا تھا۔ ساکت مجمع میں کچھ ہلچل پیدا ہوئی۔

ایک لانبا دُبلا مزدور اندھیرے میں سے ظاہر ہوا اور سرا کے باہر چلا گیا۔

جزیک آتشدان کے پاس گیا۔ کیونکہ سردی اُس کی ہڈیوں میں گھس رہی تھی۔ اور مچھلی کے ٹکڑے کو لکڑی کے سرے پر رکھ کر بھوننے لگا۔ "ذرا ہٹ جاؤ" اس نے فقیر سے کہا۔ جو اپنے دونوں پاؤں آتشدان کی منڈیر پر رکھے ہوئے تھا۔ اور جو اندھا تھا۔ مگر ہوشیاری سے اپنے پاؤں گرد لپٹے ہوئے بھیگے چیتھڑوں کو سکھا رہا تھا۔ اور اپنی بیوی سے جو اس کے بازو بیٹھی ہوئی تھی دھیمی آواز میں کبھی نہ ختم ہونے والی گفتگو کر رہا تھا۔ عورت کچھ پکا رہی تھی اور چولھے کے نیچے پتلی پتلی شاخوں کو ترتیب سے رکھ رہی تھی تاکہ آگ خوب بھڑکے۔ چولھے پر ایک برتن رکھا ہوا تھا جس میں سے گرم گرم بھاپ نکل رہی تھی۔

جزیک کو گرمی اور آرام محسوس ہوا۔ اس کے لانبے بھیگے ہوئے کوٹ سے چاردان کی طرح سے بھاپ نکلنے لگی۔

"تم بری طرح بھیگ گئے ہو" فقیر نے ناس لیتے ہوئے کہا۔

"ہاں" جزیک نے کانپتے ہوئے جواب دیا۔

باہر کا دروازہ کھلا۔ مگر صرف دبلا مزدور جو باہر گیا تھا واپس ہوا۔

"یہ کون ہے؟" جزیک نے فقیر کے کندھے کو ہلاتے ہوئے کہا۔

"اسے تو میں نہیں جانتا" مگر وہ لوگ چند بیوقوف گدھے ہیں جو برازیل جا رہے ہیں۔" فقیر نے زمین پر تھوکتے ہوئے جواب دیا۔

جزیک خاموش رہ گیا۔ اس نے آگ تاپتے ہوئے کمرہ کا نظری جائزہ لینا شروع کیا۔ جہاں وہ لوگ جو بظاہر بے چینی سے بڑھتی ہوئی آواز میں گفتگو کرنے لگے تھے۔ دفعتاً خاموش ہو گئے۔ بار بار ان میں سے ایک اُٹھ کر باہر جاتا اور اسی وقت واپس آجاتا۔ اندرونی کمرے سے درد بھرے لہجہ میں دھیمے سے گانے کی آوازیں اب بھی آرہی تھیں۔

ایک بھوکا کتا آگ کے قریب آکر فقیروں پر بھونکنے لگا۔ مگر لکڑی کی ایک مار پڑتے ہی کراہتا ہوا دور بھاگ گیا اور کمرہ کے بیچ میں بیٹھ کر بھوکی نظروں سے برتن کو دیکھنے لگا جس میں سے بھاپ نکل رہی تھی۔

جزیک کے کپڑے سوکھ گئے۔ اس نے اپنی روٹی اور مچھلی کھائی تھی۔ مگر اب اس کی بھوک پہلے سے زیادہ تیز ہو گئی تھی۔ اس نے اپنی جیبوں کو ٹٹولا۔ مگر وہاں ایک پائی بھی نہ تھی۔ وہ جھک گیا اور کاہلی کے انداز سے برتن اور آگ کی جلتی ہوئی لکڑیوں کو دیکھنے لگا۔

"تم کچھ کھانا چاہتے ہو۔ کیوں؟" فقیرنی نے فوراً سوال کیا۔

"مجھے..... بھوک تو ضرور لگ رہی ہے مگر ـــــ"

"کیوں ہے؟" فقیر نے عورت سے نرمی سے پوچھا۔

"حرص مت کرو۔" فقیرنی نے نفرت سے کہا۔ "وہ تمھیں کچھ دینے والا نہیں۔"

"کسان؟"

"ہاں جیسے کسان کہ تم ہو۔ جھولی لیے مارا مارا پھرنے والا۔" وہ چولھے پر سے برتن اتارنے لگی۔"

"دنیا میں بعض اچھے لوگ بھی رہتے ہیں۔ اور بعض وحشی درندے بھی... کیوں؟

"ہاں۔ ہاں۔" لڑکے نے یہ نہ جانتے ہوئے کہ وہ کیا کہہ رہا ہے جواب دیا۔

"اسوقت تم کسی فکر میں ہو۔ میں جانتا ہوں۔" فقیر نے آہستہ سے کہا۔

"ہوں" اس نے لاپرواہی سے جواب دیا۔

"خداوند یسوع نے کہا ہے۔ اگر تم بھوکے ہو تو کھاؤ۔ پیاسے ہو تو پیو۔ لیکن اگر

مصیبت میں ہو تو گفت گو مت کرو۔"

"تھوڑا سا تم بھی کھا لو" عورت نے جزیک سے کہا۔ "یہ فقیروں کی غذا ہے۔ مگر تمھارے لئے مفید ضرور ہے۔"

اس نے رکابی میں شوربہ ڈالا۔ اور جھولی میں سے روٹی کا ٹکڑا نکال کر اس پر رکھ دیا۔ پھر جب جزیک نے کھانے کے لیے منھ بڑھایا تو عورت نے دیکھا کہ اس کا چہرہ اترا ہوا۔ سفید محض ہڈی اور چمڑا ہے۔ رحم نے یہاں تک اسے مجبور کیا کہ اس نے جھولی میں سے تھوڑا سا بھونا ہوا گوشت نکالا اور اسے روٹی پر رکھ دیا۔

جزیک جلد جلد کھا رہا تھا۔ کبھی وہ کتے کے سامنے کوئی ہڈی ڈال دیتا جو التجا بھری ہوئی آنکھوں سے تک رہا تھا۔

فقیر خاموش بیٹھا رہا۔ پھر جب عورت نے برتن اٹھا کر اس کے ہاتھ میں دیدیا۔ تو اس نے چمچہ اٹھاتے ہوئے سنجیدگی سے یوں کہا "کھاؤ کھاؤ! خداوند یسوع نے فرمایا ہے کہ فقیر کو ایک پیسہ دو تو خدا تمھیں دس دیگا۔ خدا تمھارا بھلا کرے۔"

وہ دونوں خاموشی سے کھاتے رہے۔ کھانے کے بعد فقیر نے کہا۔

"کھانے میں تین چیزیں سب سے زیادہ پر لطف اور ضروری ہیں۔ شراب نمک اور روٹی۔ مجھے شراب دے۔ خاتون!"

دونوں نے پینا شروع کیا۔

جزیک اپنا خطرہ بھول چکا تھا۔ اور سہمی ہوئی نظروں سے ادھر ادھر دیکھنا بند کر دیا تھا۔ وہ کھاتا تھا۔ اور آگ تاپتا جاتا تھا۔ وہ اپنی چار روز کی بھوک مٹا رہا تھا اسے آرام و خوشی محسوس ہو رہی تھی۔

دونوں مزدور جا چکے تھے۔ اور کونے کا مجمع اپنی اپنی گٹھڑیوں کو سرہانے رکھے ہوئے گیلی زمین پر سو رہا تھا۔ اندرونی کمرے سے ابھی تک نیند سے متوالی گانے کی آوازیں آ رہی تھیں۔ بارش بھی ہو رہی تھی اور چھت کے بعض شکستہ مقامات سے پانی ٹپک رہا تھا۔ پانی قطروں کی صورت میں گرتا تھا اور نیچے جمے ہوئے کیچڑ اور پانی میں چمکتے ہوئے ہلکے دائرے بناتا تھا ہوا زور سے چل رہی تھی۔ جو سرا کو

ہلا دیتی آتشدان کی چمنی میں گھس کر طرح طرح کی آوازیں پیدا کرتی ۔جلتی ہوئی لکڑیوں کو بکھیر دیتی اور کمرہ کو دھوئیں سے بھر دیتی تھی۔

"تمھیں بھی کچھ ملنا چاہیئے" عورت نے بچا ہوا کھانا کتے کی طرف پھینکتے ہوئے کہا۔جو وہیں منڈلا رہا تھا۔پھر فقیر نے کہا "پیٹ بھرا آدمی دوزخ میں بھی کچھ نہ کچھ کر سکتا ہے۔" اس نے خالی برتن پٹکدیا۔

"خدا تمھیں اس کا اجر دے" جزیک نے کھانا ختم کرتے ہوئے کہا۔ اور فقیر کے ہاتھ کو تشکر سے دبایا۔فقیر نے اس کا ہاتھ تھامے رکھا۔اور اسے دیا کر دیکھنے لگا۔

"کچھ روز سے تم نے اپنے ہاتھوں سے کوئی کام نہیں لیا ہے" فقیر نے کہا "درست۔خداوند یسوع نے کہا ہے "خدا سے ڈرنے اور غریب اور یتیموں کی مدد کرنے والے لوگ جنتی ہیں" خوف مت کرو۔میں کچھ جوڈاس یا کوئی یہودی نہیں ہوں بلکہ ایک ایماندار عیسائی اور نادار و بیکس یتیم۔"

وہ کچھ دیر تک سوچتا رہا۔پھر دبی ہوئی آواز میں کہنے لگا۔

"تین چیزوں کو ہمیشہ پیش نظر رکھو۔خداوند یسوع سے محبت کرو۔کبھی بھوکے مت رہو اور غریبوں اور فقیروں کو جتنا تم سے ہو سکے خیرات دو۔باقی سب ہیچ ہے فضول اور وہم۔ عقلمند کبھی رنج و فکر کو پاس نہیں آنے دیتے۔اللہ بس باقی ہوس۔کیوں؟"

وہ جواب کا منتظر تھا۔مگر جزیک نے کچھ نہ کہا۔اس خیال سے کہیں باتوں باتوں میں وہ اپنے دل کا راز نہ کہہ بیٹھے۔فقیر نے جیب سے ناس کی ڈبیہ نکالی۔انگلیوں سے اوپر کے ڈھکنے کو جھٹکا۔اور کھول کر ناس لی۔اور جزیک کی طرف بڑھایا۔پھر اپنے چہرہ کو آگ کے سامنے کر کے اس نے دھیمے اور رنجیدہ لہجہ میں گفتگو شروع کی۔

"دنیا میں انصاف نام کو نہیں ہے۔ہر ایک دوسرے کو اپنے راستے سے ہٹانے۔دھوکا فریب دینے کی کوشش کرتا ہے۔مگر یہ منشا خداوندی نہیں۔اوہو! کسی زمیندار کے گھر جاؤ۔اپنی ٹوپی اتار لو اور گانا شروع کرو۔تمھارے حلق میں کانٹے ہی کیوں نہ پڑ رہے ہوں۔یسوع اور مریم اور کل بزرگوں کی تعریف کے راگ الاپو۔پھر انتظار کرو۔کچھ نہیں ملتا پھر اپنی امت کی نجات کی خاطر خداوند یسوع کے صلیب

بر چڑھ جانے کا واقعہ دردناک پیرایہ میں بیان کرو۔ تھوڑی دیر ٹھیرو ۔کوئی دکھائی تک نہیں دیتا ۔صرف چھوٹے شکاری کتے تم پر بھونکینگے اور لونڈیاں ادھر اُدھر پھرتی نظر آئینگی اب خیرات کی برکتیں گنانی شروع کرو ۔ممکن ہے اب دو ایک فارزنگ یا روٹی کا چھوٹا ٹکڑا مل جائے تو لعنت ہو ان لوگوں پر۔ خدا کی مار ۔کیا اچھا ہوتا جو اندھا بلکہ دست و پا شکستہ اور گندگی میں لتھڑا ہوا ہوتا کہ فقیروں کو بھی تیری حالت پر رحم آجاتا کیوں ؟ اتنی چیخ پکار پر جو بھیک ملتی ہے ۔اس سے دگنی کی بھی شراب سے میرا حلق تر نہیں ہوتا" اس نے نفرت سے زمین پر تھوکا ۔

"مگر کیا دوسرے کچھ اچھی حالت میں ہیں۔کبھی نہیں" اس نے ناس کی چٹکی سڑکی اور اپنا بیان جاری رکھتے ہوئے کہنے لگا ۔جینک کو اک ـــــ تم اس سے ضرور واقف ہوں گے ـــــ نے ایک سور کا بچہ چرایا ۔اور اس کا مزا اسے کیا ملا ؟ بالکل چھوٹا کتے کے برابر سور تھا ۔اور اس کے لیئے جنیک کو چھ مہینے کے لیئے جیل کی ہوا کھانی پڑی ۔اور کس پاداش میں ؟ ایک چھوٹے سے سور کے لیئے ۔گویا سور خدا کی مخلوق نہیں ہے اور گو بعض انسان تو بھوکوں مرنے کے لیئے پیدا کئے ہیں اور بعض سونے کو ٹھے کھڑا کرنے کے لیئے ۔حالانکہ خداوند یسوع نے کہا ہے" تم میرے لیئے غریبوں کو دو" آمین ۔کیا ایک گلاس اور نہ پیوگے ؟

"خدا تمھیں اجر دے ۔مگر میرا سر ابھی سے چکرا رہا ہے "

"بیوقوف ۔خداوند یسوع خود کئی مرتبہ دعوتوں میں پی چکے ہیں ۔پینا کوئی گناہ نہیں۔ البتہ یہ گناہ ہے کہ دمست بن جاؤ ۔یا جب کوئی گفتگو کر رہا ہے تو چپ سادھ لو مگر یہ نہیں کہ خدا کی عطا کی ہوئی نعمت کو مت چھوؤ ۔تم صرف میری صحت کا ایک جام پی لو" اس نے آہستہ سے کہا ۔

اس نے خود ایک بوتل منہ سے لگائی ۔اور ایک ہی سانس میں آدھے سے زیادہ ختم کر کے بوتل جزیک کے حوالے کر دی ۔اور خوشی میں آکر یوں کہنے لگا ۔

"یتیم بچے پیو ۔صرف تین چیزوں پر عمل کرو ۔پورا ہفتہ بھر کام کرو ۔خدا کی عبادت کرو ۔اور اتوار کے دن فقیروں کو کچھ خیرات دو ۔پھر تمھارے ہاتھ میں نجات کی کنجی ہے ۔

اگر تم ایک گیالن نہیں پی سکتے۔ تو کم از کم ایک پاؤ بھر تو پی لو"
اس وقت سب کے سب دفعتاً خاموش ہو گئے۔ عورت اپنا سر جھکائے ہوئے سو رہی تھی۔ مرد نے اپنی آنکھیں کھولیں اور دہکتے ہوئے کوئلوں کو دیکھ کر کئی مرتبہ زور زور سے سر ہلایا۔ کونے میں سرگوشیاں موقوف ہو چکی تھیں۔ صرف ہوا بار بار کھڑکی کے کواڑوں کو کھڑکھڑاتی اور مکان کو ہلائے دیتی تھی۔ اندرونی کمرہ سے رحم و یاس کی ملی ہوئی گیتوں کی آواز سرگرمی سے آنے لگی"۔

جزیک پر شراب کے نشہ نے اپنا اثر جما لیا تھا۔ اس کو نیند آنے لگی۔ اس نے اپنے دونوں پاؤں آگ کی طرف پھیلا دیئے۔ اور نیند کے خلاف کشمکش کرنے لگا۔ مگر آہستہ آہستہ نیند اس پر اپنا تسلط جما رہی تھی۔ آس پاس کی چیزیں اس کو موہوم نظر آنے لگیں۔ کبھی کبھی وہ یکایک چونک پڑتا اور جاگنے کی کوشش کرتا۔ کمرہ پر اڑتی ہوئی نگاہ ڈالتا۔ یا فقیر کی بجواس سنتا جو نیند میں بڑبڑا رہا تھا "خدا کے لیے — جنت میں — اے میرے —" "او لڑکے شخص! میں تجھ سے کہتا ہوں۔ اچھے فقیر کو صرف تین چیزوں کی ضرورت ہے۔ ایک لمبی نوکدار لکڑی۔ ایک بڑی زنبیل۔ اور ایک ایسی طویل دعا جو آدھے گھنٹہ تک ختم نہ ہو"۔ یہاں وہ چونک پڑا۔ اور جزیک کی آنکھوں کو اپنے چہرہ پر جمی ہوئی دیکھکر کہنے لگا۔

"سنو۔ ایک بوڑھا جہاندیدہ آدمی تم سے کیا کہتا ہے۔ میرے جام صحت کا ایک قطرہ پیو اور سنو۔ تم دور اندیش رہو۔ مگر دوسروں کو محسوس نہ ہونے دو۔ تم ہر چیز کو غور سے دیکھو۔ مگر اندھے بنے رہو۔ اگر تمہارا ساتھ ایک بیوقوف سے ہے تو تم اس سے بڑھ کر بیوقوف بن جاؤ۔ اگر تم لنگڑے کے ساتھ رہو تو ایسا ظاہر کرو کہ تمہارے دونوں پیر کٹ گئے ہیں۔ بیمار کے سامنے قریب الموت کا روپ بھرو۔ اگر کوئی تمہیں ایک فارذنگ دے تو تم روپیہ کے برابر شکریہ ادا کرو۔ اگر تمہارے پیچھے شکاری کتے چھوڑے جائیں تو تم انھیں خداوند یسوع کی بھیجی ہوئی نعمت سمجھو۔ اگر وہ تمہیں لکڑی سے پیٹنا شروع کریں تو تم نیکی، صداقت اور ہدایت کی ان کے حق میں دعا کرو۔
"میاں لڑکے! میں تم سے کہتا ہوں۔ میرے کہنے پر عمل کرو اور تمہاری جھولی ہمیشہ

بھری رہے گی اور تمھارا پیٹ پہاڑ کی طرح اونچا اور سخت ۔ اور دنیا کے کل آدمی تمھارے اختیار میں ایسے ہوں گے۔ جیسے چرواہے کے سامنے بکریوں کا گلّہ۔ اجی ہاں یہ میں کچھ کل کا لونڈا تو ہوں نہیں ؟ اور نہ میں نے اپنے بال دھوپ میں سفید کئے ہیں۔ وہ جو دنیا کو خوش رکھنے کا گر جانتا ہے خود کبھی مصیبت و تکلیف میں نہیں رہتا۔ زمیندار کے دروازہ پر مزدور کو گالیاں دیکر اپنا جی ٹھنڈا کرو۔ پھر ایک فارذنگ کا مل جانا یقینی ہے بلکہ شاید تھوڑا سا مکھن اور روٹی بھی پادری کے مکان پر مزدور اور زمیندار دونوں کو پانی پی پی کر کوسو۔ دو فارذنگ کہیں نہیں جاتے اور نجات کا پروانہ ملجاتا ہے۔ اور جب مزدوروں کی جھونپڑی پہنچ جاؤ تو دنیا کی کل موجودات زمین۔ بارش۔ زمیندار پادری سب کو گالیاں سنانی شروع کرو۔ روٹی گوشت بلکہ مسکہ اور شراب بھی مل جائیگی۔"

یہاں اُسنے اونگھنا شروع کر دیا۔ اور ایسی آوازیں بڑبڑانے لگا جو سمجھ میں نہ آتی تھی۔

"آدمی! میں تجھ سے کہتا ہوں ...... جولینا کی روح کے لیے .... آمیریا...."

اور وہ بینچ پر لڑھک گیا۔

"گریشیا پلینا .... ایک غریب لنگڑے کی مدد کرو" عورت نیند میں چیخ اٹھی۔ اس نے اپنا سر آتشدان سے اٹھایا مگر فقیر جاگ پڑا" بیوقوف چپ رہ" اس نے کہا دروازہ کے کواڑ بڑے زور سے کھلے اور وہی لانبا زرد رو یہودی نمودار ہوا۔

"چلو۔ باہر سڑک پر" اور دفعتاً سونیوالوں کا کل مجمع اُچھلکر اپنے پیروں پر کھڑا ہو گیا۔ اور سامان کی بقچیاں کنڈھوں اور پیٹھ پر لادی جانے لگیں۔ سب تیار ہونے لگے۔ ایک عام ہلچل اور اضطراب مچ گیا۔ لوگ دیوانے بنے ہوئے اِدھر سے اُدھر پھرنے لگے۔ سب کے سب بوکھلائے ہوئے تھے۔ مخلوط سمجھ میں نہ آنے والی آوازوں کا دھیما شور ـــ شکایتیں اور گالیاں ـــ سب کے منھ سے نکل رہی تھیں۔ گرم الفاظ چیخیں قسمیں۔ گالیاں اور بچوّں کے رونے کی آواز ایک دوسرے سے مخلوط ہو کر چھت پر مکھیوں کے بھنبھنانے کا سا شور پیدا کر رہے تھے۔ کمرہ۔ گھبراہٹ۔ جلد بازی۔ غمگین۔ اور خوف کی مخلوط فضا سے بھر گیا۔

جزیک پوری طرح جاگ اٹھا۔ اور بجھتی ہوئی آگ کی روشنی میں تعجب اور خوف سے اس ہنگامہ کو دیکھنے لگا۔ "یہ سب کہاں جا رہے ہیں؟" اس نے فقیر سے پوچھا۔

"برازیل۔"

"کیا وہ بہت دُور ہے۔"

"اوہو! وہ دنیا کے دوسرے سرے پر ہے۔"

"پھر یہ جا کیوں رہے ہیں؟"

"پہلی وجہ یہ ہے کہ وہ بیوقوف ہیں اور دوسری یہ کہ وہ بدقسمت ہیں۔"

"کیا وہ راستہ جانتے ہیں؟"

مگر فقیر نے اس کا جواب نہ دیا۔ عورت کو اپنی لکڑی سے ڈھکیلتے ہوئے وہ کمرہ کے بیچ میں آیا۔ زمین پر گھٹنوں کے بل گر پڑا اور التجا کے لہجہ میں یوں کہنے لگا۔

"تم دریا پار جا رہے ہو۔ جنگل پہاڑ سب سے پرے۔ دنیا کی آخری حد۔ خداوند یسوع تمھاری مدد کرے۔ اور زنسٹوچوا کی کنواری اور کل شہید اور دوسرے بزرگ مجھ غریب لنگڑے کو ایک پیسہ دینے کے صلہ میں تمھیں اپنی حفاظت اور اپنے سایہ میں لیں۔ خداوند یسوع کے لیے ...... ایک پیسہ آمیر یا ......"

"گریشیا پلینا! خدا تمھارے ساتھ رہے۔" عورت نے بھی شوہر کے بازو زمین پر گھٹنوں کے بل گر کے کہا۔

"ہم سب میں تو خوش قسمت ترین عورت ہے۔" مجمع نے آگے بڑھتے ہوئے کہا۔ سب نے خصتی دعا کے لیے اپنے گھٹنے زمین پر ٹیک دیے۔ اور سر جھک گئے۔ ایمان رکھنے والے خوش عقیدہ اور قانع دل اپنے معبود کی عبادت میں جوش بھرے ہوئے لفظوں کے ساتھ مشغول ہو گئے۔ بھروسہ اور ایمان کی چمک ان کی افسردہ آنکھوں اور اُداس چہروں پر علانیہ نظر آنے لگی۔ اور جب وہ اٹھے تو ان کے دل قوی اور عزم مضبوط ہو چکے تھے۔

"ہرزلیگ۔ ہرزلیگ۔" انھوں نے یہودی کو پکارا۔ جو اندرونی کمرہ میں غائب ہو چکا تھا۔ وہ دوسری اور نئی دنیا کو دیکھنے کی تمنا میں جلد باز اور بے تاب تھے۔ جو صرف اجنبیت کی وجہ سے اپنے اندر دل کشی رکھتی تھی۔

ہرزلیگ باہر آیا۔ اس کے ہاتھ میں ایک قندیل تھی۔ اس نے سب آدمیوں کا شمار کیا۔ سب کو دو دو کی جوڑیوں میں قطار در قطار کھڑا کیا۔ اور دروازہ کھولا۔ وہ تکلیف

اور غربت زدہ بھوتوں کی فوج کی طرح اس میں سے گزرنے لگے موہوم اور دھندلے عکسوں کا ایک عمود ـــــ وہ بارش اور تاریکی میں غائب ہو گئے۔ ایک لمحے کے لیے اندھیرے اور جھومتے ہوئے درختوں کے درمیان ان کے ابھر کیباتھ کی ایک روشنی جھپکتی نظر آتی تھی۔ اور تھیمی سی دعا کی آواز سنائی دیتی تھی "وہ خود کو اپنے خدا کے سپرد کر دیتا ہے۔ پھر طوفان شروع ہوا اور ایسی آوازیں آنے لگیں جیسے کئی سو آدمی ایک ساتھ دم توڑ رہے ہیں۔ اور ان کے رونے چلانے اور کراہنے کی آواز ایک ساتھ نکل رہی ہے"۔

"غریب انسان ...... قابلِ رحم" جنزیک نے کہا اور اس کے دل میں ہراس اور درد و غم شروع ہوا۔"

پھر وہ سرائے کی طرف مڑا جواب تاریک اور سنسان تھی۔ آگ بجھ گئی تھی۔ اور خادمہ روشنی بجھا کر سونے چلی گئی تھی۔ صرف فقیر جاگتا تھا۔ وہ اور اس کی بیوی بھیک کا شمار کر رہے تھے۔

"بالکل کم۔ دو تین پنّی والے سکّے اور پچیس فارذنگ۔ پورے تماشہ کا معاوضہ۔ ہا۔ ہا۔ خداوند یسوع کبھی ان کو یاد نہ کریں اور کبھی ان کی مدد نہ کریں"۔

وہ بڑبڑاتا ہی رہا۔ مگر جنزیک نے اس طرف کچھ توجہ نہ کی۔ وہ آتشدان کے قریب اپنے ہنوز نم لبادہ میں سمٹ کر گہری نیند سو گیا۔

"اے۔ ہو۔ اٹھو۔ اٹھو۔ تم کون ہو تمھارا پاسپورٹ کہاں ہے؟"

وہ فوراً اپنے ہوش میں آیا۔ دو پولس والے اس کے سر پر کھڑے تھے۔ مگر جواب میں جنزیک اُچھلا اور سامنے والے آدمی کی دونوں آنکھوں کے بیچ میں تاک کر ایک گھونسا رسید کیا۔ وہ گرا۔ قندیل لڑھکتی ہوئی دور جا کر بجھ گئی۔ جنزیک بے تحاشا دروازہ سے نکل کر جنگل کی طرف دوڑا۔ دوسرے نے تعاقب کیا مگر دوڑنا لاحاصل دیکھ کر فائر کیا۔

جنزیک پلٹا۔ ایک چیخ ماری۔ کیچڑ کے گڑھے میں گر پڑا۔ پھر اسی وقت اُچھلا اور تاریکی اور جنگل میں غائب ہو گیا۔

---

# فاتح

اطالوی افسانہ

صوفیا کی آنکھیں اپنے کام میں لگی ہوئی تھیں اور اس کی نازک انگلیاں نفیس کناری پر تیز چل رہی تھیں لیکن لولو نے تمام کمرہ ایک کر رکھا تھا۔ کبھی وہ الماری کو کھول کر جواہرات کو تتر بتر کرتی اور کبھی دروازہ کھول کر اس کے مشتملات کو غور سے دیکھتی تھی۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کچھ کہنا اور کرنا چاہتی تھی، لیکن اپنی بڑی بہن کی سنجیدگی مانع تھی۔ آخر کار تنگ آکر اس نے ایک غزل گائی، ایک شعر پڑھا، لیکن صوفیا ٹس سے مس نہ ہوئی۔ اب تو اس سے رہا نہ گیا، وہ بہن کے سامنے ڈٹ گئی اور پوچھنے لگی۔

"صوفیا! تمھیں یاد ہے کہ مجھے نٹ نے کچھ کہا تھا؟"

"کوئی دلچسپ بات تو نہ تھی۔"

"کیا ٹھنڈا جواب دے رہی ہو۔ یہ تو گرمیوں میں بھی کپکپا دیگا۔ میری برف کی بنی ہوئی بہن! سچ کہنا یہ باتیں کہاں سے سیکھیں؟"

"لو لو، کیسی نادان بچی بن رہی ہو۔"

"جان من! یہی تمھاری غلطی ہے۔ میں بچہ نہیں ہوں۔ اب تو میری شادی ہونے والی ہے"

"کیا؟"

"یہی تو مجھے نٹ نے کہا ہے۔"

"کیا بیہودہ بک رہی ہو۔ میں تو تمھارے ایک لفظ کو بھی نہیں سمجھ سکتی۔"

"خوب! لے اب میں سب کچھ بتا دیتی ہوں۔ کیا متانت مآب سرکار سے پوری

توجہ کی اجازت مل جائیگی۔"

"ہاں ہاں جلد کہہ ڈالو۔"

"شرط دوڑ کا دن اور مارس کے کھیت کا مقام تھا۔ تم کیوں آنے چلی تھیں تمھاری ہر دم کی ساتھن کتابیں تمھیں کہاں چھوڑتی تھیں۔"

"اگر اس طرح غیر متعلق گفتگو پر آجاؤ گی تو میں سننا نہیں چاہتی۔"

"تمھیں سنائے بغیر چھوڑتا کون ہے۔ یہ راز میرا گلا گھونٹ رہا ہے مجھے مارے ڈالتا ہے۔"

"کیا شروع نہیں کروگی؟"

"سنو، سنو! شرط دوڑ کے وقت ہم بڑے تماشائیوں کی پہلی صف میں بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں پادو تولونیو آیا اور اپنے ساتھی خوبرو نوجوان رابرٹو مانٹی فرانکو کا ہم سے تعارف کروایا۔ معمولی علیک سلیک کے بعد وہ دونوں آکر ہمارے پیچھے کھڑے ہوگئے۔ گھوڑوں کی روانگی کے اشارے تک ہم نے دو چار باتیں کیں۔ اب سنو۔ کارگان کو میں کسقدر پسند کرتی تھی۔ کاش یہ معلوم ہوتا کہ یہ دھوکا دیگی۔ گرد میں گھوڑے نظروں سے اوجھل ہوگئے میں نے کہا۔" کارگان جیت گئی" مانٹی فرانکو نے مسکراتے ہوئے جواب دیا " نہیں۔ لارڈ لیو یلو" مجھے اس مخالفت پر سخت غصہ آیا۔ لیکن وہ برابر مسکراتا اور مخالفت کرتا رہا آخر کار ہمارا جھگڑا شرط بند ھنے پر ختم ہوا۔ آدھے گھنٹہ کے اضطراب اور دھڑکن کے بعد معلوم ہوا کہ کارگان نے مجھے دھوکا دیا۔ اور میں ہار گئی اور مانٹی فرانکو جیت گیا۔ خیال تو کرو۔ میں اس سے کہتی ہوں کہ روپیہ ابھی ادا کرونگی۔ وہ تعظیم سے جھک کر کہتا ہے کہ اس کے لئے ابھی بہت وقت ہے میں اس سے پھر چھپا چاہ رہی۔ اور مستفسرانہ نظر ڈالی۔ وہ صرف تعظیماً جھکتا اور پراسرار ہنسی ہنستا رہا۔ یہی حال تھیٹر کیا ہر جگہ ہے۔ میں حیرت میں ہوں۔ رابرٹو خوشگل ہے نوعمر ہے صرف بیس اوپر چھ سال کی عمر ہے آج صبح میرے آئندہ شوہر، بوڑھے مانٹی فرانکو نے امی سے دو گھنٹے تک گفتگو کی تھی۔"

"ہوں۔"

"سامع خبردار رہے۔ ہاں، میں جے نٹ کے پاس اس کی آمد و رفت سے واقف

ہوں ۔ شادی ٹھیر گئی ہے ۔ صرف ایک اہم امر کا تصفیہ باقی ہے ۔ جب میں عقد کے لیے جاؤں گی تو مجھے بھورے رنگ کا گون پہننا چاہیے یا کاسنی ۔ ٹوپی میں پر خچے ہوں یا نہ ہوں ۔

"تم کدھر بہے جا رہی ہو؟"

"بہے! کیوں، کیا رکاوٹ درمیان میں ہے ۔ راآبرٹو اور میں ایک دوسرے سے بری طرح محبت کرنے لگیں گے ۔ ہمارے والدین بھی راضی ہیں ۔

"اور تم اس مرد سے اس طرح شادی کر لو گی؟"

"اس طرح کے کیا معنی؟ اس میں بڑی وسعت ہے ۔"

"اس کو جانے بغیر، اس سے مانوس ہوئے بغیر؟"

"میں تو اس کو جانتی ہوں ۔ شرما دو بڑیں میں نے اس کو دیکھا ہے ۔ یا پھر بھی اس سے ملاقات ہو چکی ہے اس کی پرستش کرتی ہوں ۔ پرسوں میں نے دو پہر کا کھانا کھانے سے انکار کر دیا کیونکہ وہ ملا نہیں تھا ۔ اور خودکشی کے ارادہ سے تین پیالے کافی کے پیے ۔

"اور اس کا کیا حال ہے؟"

"وہ بھی مجھ سے شادی کرنا چاہتا ہے ۔ اس لیے مجھ سے محبت کرتا ہے ۔" لوتو نے عقلمندانہ طریقہ سے جواب دیا لیکن صوفیا کا چہرہ زرد دیکھ کر وہ اس ناعاقبت اندیشانہ گفتگو پر متاسف ہوئی ۔ اور بہن پر جھک کر محبت سے پوچھا ۔

"کیا مجھ سے کوئی نامناسب بات سرزد ہوئی ہے؟"

"نہیں، پیاری بہن، نہیں تم درست کہہ رہی ہو ۔ جب کسی سے محبت ہو تو شادی کر لینی چاہیے ۔ محبت کا پیدا کرنا مشکل ہے ۔"

"محبت پیدا کرنا، محبت پیدا کرنا!" لوتو نے جوش سے دہرایا ۔ "صوفیا ۔ یہ بہت آسان ہے لیکن جب تمھاری طرح کسی کے چین پر جبیں، آنکھوں میں اداسی ہو اور لب پر ہنسی کا نام ونشان نہ ہو، اور وہ غور و فکر میں غوطہ زن گوشہ نشین رہے حالانکہ دوسرے اطراف ہنس بول اور کھیل کود رہے ہوں ۔ یا جب کوئی ہنسنے کے بجائے پڑھتے اور جاگنے کے بجائے سوتے رہے، یا کسی کی طبیعت دقیانوسی ہو جائے ۔ تو خواہ نوعمر ہی کیوں نہ ہو، لیکن اس کے ساتھ کوئی محبت نہیں کر سکتا ۔"

"صوفیا نے سر جھکا لیا۔ اور جواب نہ دیا۔ اس کے ہونٹ کچھ جنبش کر رہے تھے گویا وہ ضبط گریہ کر رہی ہے۔

"کیا تم رنجیدہ ہوئیں؟" لولو نے پوچھا "یہ اس لیے کیا کہ میں تم کو بھی محبوب اور محبت سے ملتی دیکھنا چاہتی ہوں۔ دلہن بنتے دیکھنا چاہتی ہوں، کیا ہی اچھا ہو اگر میں اور تم دونوں ایک ہی روز دلہن بنیں۔"

"یہ فضول ہے۔ میں 'بوڑھی کنواری' بنی رہونگی۔"

"نہیں، نہیں، شریر مخلوق ایسا نہ کہنا۔ اگر رابرٹو شریف النفس ہے، تو اس کے کوئی کنوارا بھائی بھی ہونا چاہیئے۔ میری یہی خواہش ہے۔"

اس قدر کہنے پائی تھی کہ لڑکیوں کی ماں چلنے پر تیار کمرے میں داخل ہوئی۔

"کیا امی تم باہر جا رہی ہو" لولو نے پوچھا

"ہاں بیٹی میں سکاک جا رہی ہوں۔"

"اچھا سکاک جا رہی ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی اہم کام ہے۔"

"ہاں جانمن، تم بھی اس کو جلد جان لو گی۔ صوفیا ذرے کی ذرے میرے ساتھ چلنا۔"

"تو کیا صوفیا کا بھی سکاک کے ہاں کوئی فضول معاملہ ہے؟"

"لولو، تم متانت کب سیکھو گی؟"

"جلد ہی، اماں، تم دیکھ لو گی۔"

لولو نے ماں اور بہن کے لیئے دروازہ کھولا۔ اور جب وہ گزرنے لگیں تو اس نے دو دفعہ بندگی کی "بیگم، صاحبزادی" کے الفاظ کہتے ہوئے۔ جب وہ چلنے لگیں تو اس نے دہلیز پر کھڑے ہو کر کھلکھلا کر ہنستے ہوئے کہا۔

"بولو، بولو، میں سمجھوں گی کہ میں کچھ نہیں جانتی۔"

رابرٹو مانٹی فرانکو کی عادت عام طور سے بے حد غور و فکر کی طرف مائل نہ تھی اور نہ ہی اس کو اتنی فرصت ملتی تھی۔ دعوتوں، گھوڑے کی سواری، ملاقاتوں اور جلسوں میں اس کی عمر گزرتی تھی۔ اور شام کا وقت اس کی محبوبہ لولو کے ہمراہ خوشگوار گزرتا تھا کبھی اس کو پیچیدہ معاملات کی مصروفیت درپیش ہو جاتی۔ وکیل سے ملاقات، معاہدات کی

یکسوئی اور کبھی قدیم قرضوں کا تصفیہ وغیرہ۔ یہ امور ایسے تھے کہ اس کو شادی کی تیاری اور مابعد تفریح کے انتظامات کی طرف توجہ کرنے کا موقع ہی نہ ملتا۔ گھنٹہ آدھا گھنٹہ پڑھنے کے لیئے اور چند منٹ گپنے تک جانے کو مشکل سے ملتے۔ اسی واسطے اس کو کسی سماجی سوال پر غور کرنے کی مہلت ہی نہ تھی۔ رابرٹو کے کردار میں کوئی چیز مجزوں یا شجاعانہ نہیں تھی۔ اس نے متین طبیعت پائی تھی۔ اور اسی پر اکثروں کے لیئے باعث رشک تھا۔

اپنی عادت کے خلاف وہ آج شام ایک آرام کرسی پر دراز تھا اور ایک پاؤں پر دوسرا پاؤں ڈالے ہوئے۔ ہاتھ میں ایک کتاب تھی، جس کو پڑھنے پر تلا ہوا تھا۔ کتاب تو دلچسپ تھی لیکن قاری اپنی عادت کے خلاف کھویا کھویا سا تھا۔ سچ تو یہ ہے کہ اس کی حالت اس سے بھی زیادہ عجیب تھی وہ پریشان اور مضطرب معلوم ہوتا تھا۔ ابھی اس نے ایک صفحے کو کھولکر دو ہی سطریں پڑھی تھیں کہ حروف مطبوعہ صفحے سے جگہ چھوڑتے ادھر اُدھر ناچتے اور غائب ہوتے معلوم ہونے لگے۔ رابرٹو اضطراری طور پر خیالات کی موہوم دنیا میں چکر لگانے لگا۔

"ابا مطمئن ہیں۔ پھوپھیوں نے دعائیں لکھی ہیں۔ میری رشتہ دار بہنیں خفا ہیں کفنے کے دوست طنزاً مبارک باد دے رہے ہیں سچے دوست خوش ہیں۔ اس لیئے میں شادی کرنے میں حق بجانب ہوں اس سے بھی انکار نہیں کہ تو تو بہت حسین ہے۔ جب وہ اپنی شریر آنکھیں میرے چہرہ پر گاڑ دیتی ہے، ہنستی اور اپنے چھوٹے چھوٹے سفید دانت دکھاتی ہے تو میں اس کے خوبصورت سر کو اپنے دونوں ہاتھوں کے درمیان لیکر چومنے کا کس قدر خواہش مند ہوجاتا ہوں۔ اس کی طبیعت کی خوبی کے تو کیا کہنے۔ اسکی سیرت فرشتوں جیسی ہے۔ ہر دم مسرور، نیک طینت، مذاق پر تیار، ذہین، شرارتوں سے لبریز، گویا غم اسے چھو بھی نہیں گیا۔ ہم میں خوب نبھیگی مجھے محبوب کی متانت کبھی پسند نہیں۔ اس میں ایک غم پنہاں نظر آتا ہے۔ جس سے میں واقف نہیں ہو سکتا اور جس کو میں غلط نہیں کہہ سکتا۔ یا جس کا میں نادانستہ سبب بنا ہوں۔ صوفیا، میری ہونے والی سالی اپنی بے حسی اور سرد مہری سے مجھے بہت رنجیدہ کرتی ہے۔ جب کبھی وہ میرے سامنے آتی ہے میرے حواس گم اور ہنسی لبوں سے غائب ہوجاتی ہے۔ اگر

یہ خوشی کا موقع بھی ہو تو غم سے تبدیل ہو جاتا ہے لولو سے بھی اس وقت مذاق کرنے کی ہمت نہیں ہوتی۔ صوفیا کیسی غارت گر مسرت ہے۔ ممکن ہے کہ خود اس نے میرے اس تاثر غم کو محسوس کرلیا ہو، کیونکہ بات کرتی ہے تو نظریں زمین سے نہیں اٹھاتی۔ مصافحہ نہیں کرتی۔ اور کم سے کم الفاظ میں جواب ادا کردیتی ہے۔ اس نے میری ناپسندیدگی کا بھی مشاہدہ کیا ہوگا۔ ممکن ہو کہ یہ اس کو ناگوار گزرا ہو۔

"لولو ہنس مکھ ہے۔ نو عمر ہے۔ میرے سامنے کبھی کوئی رنجیدہ لفظ زبان سے نہیں نکالتی۔ اور اگر ایسا کرے بھی تو معلوم ہوتا ہے کہ چڑا رہی ہے۔ اس کو مجھ سے محبت ہے گو مجنونانہ نہیں۔ اور میری محبت بھی مجنونانہ نہیں یہی مناسب بھی ہے۔ میرے دل میں دو نظریے خوب متمکن ہیں۔ ایک تو یہ کہ منسوب جوڑے میں یہی بات ہونی چاہئیے۔ دوسرے محبت کی ابتدا پرجوش نہ ہونی چاہئیے۔ اس سے توقع ہے کہ ہماری زندگی خوشگوار رہیگی ہم پورے اطالیہ کا سفر کریں گے۔ بغیر جلد بازی کے اور دھیرے دھیرے۔ ہر طرح کی آسائشیں اٹھاتے ہوئے۔ اور تمام چیزوں کا بغور مطالعہ کرتے ہوئے۔ اس کے لیئے کوئی تین ماہ کافی ہوں گے۔ نہیں یہ ناکافی ہیں۔ چار مہینے درکار ہیں۔ لولو کو صوفیا کی المرزا صحبت سے کچھ دنوں کے لیئے چھڑا لینے سے مجھے بیحد خوشی ہوئی۔ لیکن یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا ایک نوجوان لڑکی اس عمر میں اسقدر رتین ہو سکتی ہے؟ کوئی تیئس سال کی ہوگی وہ سادہ نہیں پرکار ہے۔ آنکھیں کیسی خوبصورت ہیں۔ چال ڈھال سے پوری ملکہ معلوم ہوتی ہے۔ اگر اسقدر سنجیدہ نہ ہوتی تو ضرور خوش کن تھی۔ میں شرط بدھتا ہوں کہ وہ بوڑھی کنواری ہی رہیگی۔ شاید یہ اس کی کوئی پوشیدہ خلش سے ہو۔ ہو نہ ہو کوئی عشق مایوس عشق کا اثر ہے۔ میں اس کی سنجیدگی کا سبب معلوم کرنے کا خواہشمند ہوں۔ تنہائی میں لولو سے پوچھونگا۔

"لولو بتاسوں پر مری ہوئی ہے۔ یہ اس نے دوسری رات ہی میں مجھ سے کہا تھا، جب میں اس کے مکان پر ملنے گیا۔ ان کو کیسا کترتی ہے! اس کے سرخ ہونٹوں میں وہ کیسے غائب ہو جاتے ہیں۔ ایک لمحہ کے بعد جب وہ ختم ہو جاتے ہیں وہ بناوٹی تاسف کا چہرہ کیسے بناتی ہے۔ بڑی پیاری ادائیں ہیں۔ اس نے دبی زبان سے

یہ راز بھی مجھے بتایا تھا کہ گرج سے اس کے ہوش اڑجاتے ہیں۔ اور وہ بھاگ کر تکیوں میں منہ چھپا لیتی ہے۔ ہمیشہ وہ سیاہ ریشم کے گون کی خواہش مند رہی جس کے طویل دامن ہو۔ اور جس کا گریبان اور آستینیں سفید ہوں کبھی وہ کہتی ہے کہ اس میں شک بہت ہے۔ اسلئے وہ ہسپانیوں کی طرح ایک چھوٹا خنجر رکھیگی تاکہ اس سے اپنا انتقام لے سکے۔ جب وہ ان معصومانہ خیالات کا اظہار بچوں کی طرح کرتی ہے، اس پر سے نثار ہوجانے کو جی چاہتا ہے۔ اس کی حرکات بعض وقت صوفیا کو بھی ہٹا دیتی ہیں۔ اس کا چہرہ شگفتہ ہوجاتا ہے۔"

اس محویت میں کتاب اس کے ہاتھ سے گر پڑی۔ وہ مضطربانہ اٹھ کھڑا ہوا۔

شام کی تاریکی آہستہ آہستہ بڑھ رہی تھی۔ صوفیا دریچہ میں کھڑی بالاخانہ سے گلی کے ہجوم اور شور وغل کا تماشہ دیکھ رہی تھی۔ دیا ٹالیدو اس وقت سواریوں کی آمد و رفت سے خطرناک ہو رہا تھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ صوفیا کی نظریں کسی کو ڈھونڈ رہی ہیں۔ یکا یک شرم اس کے چہرہ پر دوڑ گئی۔ اس نے سر جھکا لیا۔ اور چہرہ پھر زرد ہوگیا۔ وہ کمرہ میں واپس ہوگئی۔ ایک ہی منٹ گزرا ہوگا کہ لولو بھونچال کی طرح نازل ہوئی۔ کواڑوں کو زور سے دھکا دیتے اور کرسیوں کو الٹے پلٹتے وہ جلد کمرہ کے اندر داخل ہوئی۔

"کیا کر رہی ہو، صوفیا! کیا پڑھنا ابھی ختم نہیں ہوا؟"

"ہاں میں پڑھ رہی تھی۔"

"تمھیں بالاخانہ پر بھی نکلنے کی مہلت نہیں ملی؟"

"اگر ملی ہو تو؟"

"خوب! مجھے دیکھو کر چند لمحوں کے لیے اوپر ٹھہرنا پڑا۔ الینا درزی میرے آج شام کو پہننے کا گون لایا تھا۔ لیکن میں یہاں آنے کے لیے بے چین تھی۔" کل شام کو میں نے رابرٹو سے کہا تھا کہ وہ اپنا بھورا اور کوٹ پہن کر سلم کو گاڑی میں لگائے اور ساڑھے چھ بجے ادھر سے نکلے۔ کیا معلوم کہ اس نے تعمیل کی ہو۔"

"رابرٹو ابھی ادھر سے بھورا اور کوٹ پہنے ہوئے گزرا"

"سبحان اللہ! تمھیں یہ کیونکر معلوم ہوگیا۔ تم تو پڑھ رہی تھیں؟"

"میں دریچہ میں کھڑی ہوئی تھی۔"

"اور تم نے رآبرٹو کو پہچان بھی لیا۔ حالانکہ اس کو دیکھا بھی نہیں۔ تعجب ہے کیا اس نے تمھیں بندگی کی؟"

"ہاں"

"اس نے ٹوپی کس طرح اٹھائی؟"

"کیوں! جس طرح وہ ہمیشہ اٹھاتا ہے۔"

"اور تم نے بھی جواب دیا؟"

"تو کیا تم مجھے بدتہذیب سمجھتی ہو؟"

"کم ازکم تم مسکرائی تو ہوں گی؟"

"نہیں — اس کا مجھے علم نہیں"

"صوفیا! یہی تو بات اچھی نہیں۔ کل شام میں رآبرٹو نے مجھ سے تمھارے متعلق گفتگو کی تھی۔"

"کہا ہوگا کہ میں بدتہذیب ہوں؟"

"نہیں، تمھاری اکھل کھری طبیعت کا سبب پوچھا جو میری طبیعت سے بالکل مختلف ہے میں نے اس سے کہا کہ تم مجھ سے زیادہ خوش اخلاق، بڑی دوست پرست اور محبت کرنے والی ہو۔ اور تمھارا ایک ہی قصور ہے کہ تم ان تمام خوبیوں کو چھپاتی ہو یہ سنکر تم خوش ہونگی کہ وہ بڑی دلچسپی کے ساتھ سنتا رہا۔ اور آخر میں اس کا سبب پوچھا کہ تم اس سے کوری کیوں بنی رہتی ہو۔"

"کوری!"

"یہی تو اس نے پوچھا۔ اور تم جانتی ہو کہ وہ غلطی پر بھی نہیں ہے۔ تم اس کیساتھ دوستانہ برتاؤ نہیں کرتیں — لیکن اس معاملے میں بھی میں نے تمھاری حمایت کی۔ میں نے اس کو بتایا کہ تم اس کو بہت پسند کرتی ہو۔ اور عزت کرتی ہو —"

"لو لو!"

"میں جانتی ہوں کہ یہ جھوٹ ہے۔ لیکن رآبرٹو کا بھی تو خیال کرو۔ وہ تمھارا کسقدر شایق ہے۔ کیا یہ تمھاری ناشکری نہیں کہ تم اس سے اجنبی کی طرح برتاؤ کرتی ہو؟"

"صوفیا نے بائیں لولو کے گلے میں ڈال دیں۔ اور اس کا منہ چوم لیا۔ لولو اس کو تھوڑی دیر تک پکڑے رہی۔ اور محبت سے کہا۔

"تم کو رابرٹو سے ذری محبت بھی کیوں نہیں ہے؟"

"صوفیا نے جلدی سے اپنے آپ کو کھینچ لیا۔ اور ایک لفظ بھی نہ کہا۔

"خیر" لولو نے شانے ہلاتے ہوئے اور موضوع کو بدلتے ہوئے کہا "کیا تم حقیقت میں ہمارے ساتھ آج شام کو نہیں چلوگی؟"

"نہیں میرے سر میں درد ہے۔ تم امی کے ساتھ چلی جاؤ۔"

"یہ تو روز کی بات ہے۔ لیکن میں ضرور جاؤنگی کیونکہ وقت بڑا لطف سے گزریگا"

"کیا۔ رابرٹو بھی تمھارے ہمراہ جا رہے ہیں؟"

"نہیں وہ کلب جا رہے ہیں۔ وہاں نظامی مجلس ہے۔ میں اس سے فائدہ اٹھا کر رقص میں جا رہی ہوں۔ اور کل صبح تک ناچتی رہونگی۔"

"اگر وہ اس سے واقف ہو جائے"؟

"اور بھی اچھا ہے۔ اس کے بعد سے وہ مجھے زیادہ آزادی سے رہنے دے گا۔ میں نہیں چاہتی کہ وہ بدعادتیں سیکھے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ تم کو اس سے بہت تھوڑی محبت ہے؟"

"بہت زیادہ لیکن اپنے خاص انداز میں لیکن اب مجھے لباس پہننے کے لیے جلد چلنا چاہیئے۔ کوئی دو گھنٹے لگیں گے۔"

"صوفیا' گاڑی کے جانے کی آواز سنتی کھڑی رہی جس میں اس کی ماں اور بہن بیٹھی تھیں۔ وہ اکیلی اور بالکل اکیلی رہ گئی' جیسی وہ ہر وقت رہنا چاہتی۔ جب وہ بچہ تھی' تو تکلیف پہنچنے پر وہ اکیلی اندھیرے میں بستر پر پڑی رویا کرتی تھی۔ اب وسیع کمرہ ملاقات میں اکیلی' خوشنما روشن فانوس کے نیچے' ہاتھ بے حس اور سر کرسی کی پیٹھ پر رکھے ہوئے' اس کے چہرہ پر گہرے غم و اندوہ کے آثار تھے۔ جس سے اس کے دل کی کشمکش ظاہر ہو رہی تھی یقین ہے کہ ایسی قطعی تنہائی کے موقع پر' ایک ناقابل تسخیر غم اس پر مسلط ہو گیا۔ اور احساس حقیقت جو عرصہ سے دبا ہوا تھا' اس پر

واضح، روشن اور تکلیف دہ ہو گیا تھا۔

پیروں کی چاپ نے اسے چونکا دیا۔ رابرٹو آ رہا تھا۔ اس کو تنہا دیکھ کر وہ ٹھٹھر گیا اور پس و پیش کرنے لگا لیکن پھر یہ خیال کر کے کہ دوسرے لوگ اندر ہوں گے وہ آگے بڑھا۔ صوفیا فوراً اٹھ کر کھڑی ہو گئی۔ اس کے دل میں ہیجان تھا۔

"گڈ ایوننگ، صوفیا!"۔ دونوں منتشر تھے۔

"یا خدا! صوفیا کس قدر بے مہر ہے"۔ رابرٹو دل میں کہنے لگا۔

اس اثنا میں لڑکی ذرا سنبھلی۔ چہرے سے انتشار کے اثرات دور کرنے کی کوشش کی۔ پھر اس کے چہرہ سے سنجیدگی ٹپکنے لگی۔

"اماں اچھی ہیں؟"

"بہت اچھی ہیں۔ شکریہ"

"اور۔ لوکو"

"وہ بھی تندرست ہے"

تھوڑی دیر تک دونوں طرف خاموشی رہی۔ رابرٹو کے دل میں ایک عجیب احساس، خوشی اور رنج سے ملا ہوا، ابھرنے لگا۔

"کیا لوکو مصروف ہے"؟ اس نے پوچھا۔

"صوفیا نے اضطرار کو روک کر کہا۔

"وہ امی کے ساتھ ڈبی ناس کے رقص میں گئی ہوئی ہے" اس نے جلدی سے کہا۔ اس طرح کہ اب اس پر مزید سوالات ہونے والے ہیں۔

صوفیا تنہا تھی۔ اس لیے مہذب انسان کی طرح، اس کو وہیں ٹھیر کر اس کا دل بہلانا چاہئے تھا۔ اس خیال کے آتے ہی رابرٹو کے دل میں یکایک بھاگ چلنے کا خیال پیدا ہوا۔ لیکن وہ اٹھا نہیں۔

"میں یہاں اس لیے چلا آیا کہ کلب میں جلسہ کا نصاب پورا نہیں تھا" اپنے آنے کے عذر کے طور پر اس نے کہا۔

"لوکو کو آپ کے آنے کی توقع نہ تھی۔ افسوس ہے"

"نہیں۔ اس کا کیا مضایقہ" رابرٹو نے مداخلت کر کے کہا۔
"مداخلت ایسی بے وقت تھی کہ لوکو کے لیے خوش کن نہ ہوتی۔
"اور تم نہیں گئیں" رابرٹو نے سلسلہ گفتگو جاری کرتے ہوئے کہا۔
"نہیں۔ تم جانتے ہو کہ رقص کی میں زیادہ دلدادہ نہیں"
"کیا تم مطالعہ کی اہمیت زیادہ سمجھتی ہو"
"ہاں۔ بیحد"
"کیا تمھیں اس میں نقصان کا اندیشہ نہیں"
"میری آنکھیں اچھی ہیں" صوفیا نے انھیں سائل کے چہرہ کی طرف اٹھاتے ہوئے کہا۔
"اور خوبصورت بھی" رابرٹو نے دل ہی دل میں کہا "لیکن غمگین۔ میرے خیال میں ــــ"
"کوئی اخلاقی نقصان تو نہیں پہنچتا۔ ان کتابوں سے جن کا میں مطالعہ کرتی ہوں مجھے بڑا اطمینان نصیب ہوتا ہے"
"کیا تمھیں اطمینان قلب چاہیئے؟"
"ہم سب کو اطمینان قلب کی ضرورت ہے"
صوفیا کی آواز سنجیدہ اور گہری تھی۔ رابرٹو کو اس کے سننے میں دلچسپی معلوم ہو رہی تھی گویا وہ پہلی دفعہ اس کو سن رہا ہے۔ اس کو ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ اس کی مٹ بھیڑ ایک ایسی عورت سے ہو گئی ہے جس سے وہ اب تک ناواقف تھا۔ اور وہ اپنے دل کی گہرائیوں کو اس پر ہر لفظ اور ہر اشارہ سے ظاہر کر رہی تھی۔ اب صوفیا کی سرد مہری ختم ہو چکی تھی۔ وہ رابرٹو کی طرف نیچے بھی لیتی تھی۔ کبھی کبھی ہنس بھی دیتی۔ اور اس سے ایک دوست کی طرح گفتگو کر رہی تھی۔ اس سے پہلے ان کے درمیان کیا شے تھی؟ اب کیا پیش آ رہی تھی؟
"جب میں کوئی کتاب پسند کرتا ہوں" رابرٹو نے کہا "تو مجھے اس کے مصنف کو جاننے کی بڑی آرزو ہوتی ہے۔ اور یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ آیا وہ شخص یا خاتون

نیک نفس ہے۔ وہ کسی تکلیف میں تو مبتلا نہیں ہوا، آیا وہ بھی محبت کے دام میں گرفتار ہے؟

"شاید آپ دھوکے میں پڑ جائیں۔ مصنفین ہمیشہ دوسروں کے عشق کی داستان بیان کرتے ہیں۔ نہ کہ اپنی۔"

"شاید بغیر کسی ذاتی تاثر کے؟"

"ہاں سے۔ میرا خیال ہے۔ کئی صورتیں ایسی پیش آئی ہیں، جہاں صرف محبت ہی دل کا پوشیدہ راز تھا۔"

صوفیا کی آواز میں یہ الفاظ کہتے ہوئے کوئی تغیر نہیں پیدا ہوا۔ اس کے چہرہ پر ایسے بے تکلفی کے آثار اسقدر سادہ، پاک متیقن تھا کہ اس کے محبت کے موضوع پر یقین کے ساتھ گفتگو کرنے میں رابرٹو کو کوئی تعجب نہیں معلوم ہوا۔ اب اس کے لیئے کوئی امر تعجب زا نہیں بلکہ بالکل فطری اور متوقع معلوم ہو رہا تھا۔ یہ شام بھی جو اس نے اس عجیب لڑکی کے ساتھ گزاری، اس کو مقررہ اور متوقع معلوم ہو رہی تھی۔ جب وہ جدا ہوئے دونوں کی نظریں ایک دوسرے کے چہرہ پر گڑھی ہوئی تھیں۔ گویا وہ ایک دوسرے کو پہچاننے کی کوشش کر رہی ہیں۔ صوفیا نے ہاتھ مصافحہ کے لیئے بڑھایا۔ رابرٹو اس کو لیکر احتراماً اس کے سامنے جھک گیا۔ اس کے جانے کے بعد کیواڑ زور سے بند ہوئے۔ وہ جدا ہو گئے۔

جب صوفیا کی گفتگو اور ملاقات کا تسخیر کن اثر کم ہوا، تو رابرٹو کا دماغ منتشر ہونے لگا۔ اس کو خوشی اور غم توام تھے۔ وہ مرنے پر تیار تھا، لیکن پھر بھی رگ رگ میں روح دوڑ رہی تھی۔ وہ لولو، اپنے اور اپنے مستقبل کے متعلق کچھ نہیں جانتا تھا۔ صوفیا بشاش اور بیحد بشاش تھی۔ اس لیئے وہ روتی رہی اور ہچکیاں لے لیکر اس کا سر تکیوں میں دھنسا ہوا تھا۔

تین مہینے گزر گئے۔ لولو کی شادی ابھی تک بڑھتی جا رہی تھی۔ ماں جو اس تاخیر کی سبب سے ناآشنا تھی، اکثر بیٹی کو علیحدہ لیجا کر اس کا سبب پوچھا کرتی۔

لولو کہتی "میں ابھی ٹھیرنا چاہتی ہوں۔ میں رابرٹو سے اور زیادہ اچھی طرح واقف

ہونے کی ضرورت سمجھتی ہوں۔"

حقیقت یہ ہے کہ لڑکی غور کرنے لگی تھی۔ وہ بدستور پھرا کرتی۔ گاتی، ناچتی، مذاق میں شریک ہوتی۔ لیکن اکثر اس خوشگوار مصروفیت کو روک بہن کی حالت کا مطالعہ کرتی یا رآبرٹو کے الفاظ کو غور سے سنتی رہتی۔ لوسی نے اپنے اطراف دیکھا۔ اس کے اطراف عجیب عجیب امور پیش آ رہے تھے۔ رآبرٹو پہلے کی طرح مطمئن اور بشاش نہیں تھا بلکہ وہ اب غور و فکر میں منہمک تھا۔ اس کا چہرہ زرد اور خیالات میں تموّج برپا نظر آتا تھا اس کی گفتگو مختصر اور کھوئی کھوئی سی ہوتی۔ بہت سی چیزیں جن میں وہ پہلے دلچسپی لیتا تھا، اب ان سے لاپروا سا بن گیا تھا۔ کبھی کبھی بڑے ضبط سے کام لیکر وہ پہلے سا رآبرٹو بننے کی کوشش کرتا۔ لیکن یہ صرف تھوڑی دیر کے لیئے وہ جذبات کے چھپانے کا پہلے سے عادی نہ تھا۔ اس لیئے اس کی کوشش ناکام ہی رہتی اس کے جذبات اور دلی بےچینی چہرہ سے ٹپک پڑتی تھی۔

صوفیا میں بھی اب تغیر ہو گیا تھا۔ وہ منتشر اور بےچین سی ہو گئی تھی۔ بہن سے گلے ملتی۔ اور اکثر اس سے بچنے کی کوشش کرتی۔ چہرہ تمتایا رہتا۔ اور آنکھوں میں ایک شعلہ سا نمودار تھا۔ اس کی آواز کبھی عمیق اور جذباتی ہوتی۔ اور کبھی خشک اور اس کے ہاتھ مرتعش تھے۔ رات رات بھر وہ جاگتی رہتی۔ لوسی اکثر رات میں اٹھکر ننگے پاؤں چپکے سے اس کے کمرہ کے قریب جاتی اور سنتی اور اس کو کروٹیں بدلتے اور روتے پاتی۔ اگر کوئی سوال کرتا۔ صوفیا کہتی کہ یہ حالت اس کی نئی نہیں ہے۔

جب صوفیا اور رآبرٹو ملتے۔ تقریباً ہر روز ان دونوں کے تغیرات نمایاں ہو جاتے۔ یہ آپس میں بات چیت کم کرتے۔ اور ایک دوسرے کو عجیب نظروں سے دیکھتے۔ بعض وقت وہ بالکل خاموش ہوتے لیکن ایک دوسرے کی حرکات و سکنات کا مطالعہ کرتے رہتے۔ پہلو بہ پہلو بیٹھنے سے وہ گریز کرتے تھے۔ اس پر رآبرٹو صوفیا کی چیزوں یا کتاب کو چھونے کے لیئے کوئی نہ کوئی عذر تراش لیا۔ کبھی صوفیا کمرے میں نہ ہوتی۔ تو رآبرٹو بند کیواڑ کی طرف ٹکٹکی جمائے اور بےچین و مضطرب رہتا۔ اس کی گفتگو پریشان سی ہوتی۔ کبھی ایسا ہوتا کہ ادھر صوفیا نمودار ہوئی، ادھر رآبرٹو ٹوپی اٹھاکر

چلا دیا۔ لڑکی زرد پڑتی جا رہی تھی۔ آنکھوں کے اطراف سیاہ حلقے پڑ گئے تھے آخر کار صوفیا نے یہ انتظام کیا کہ رابرٹو اس کو دیکھنے نہ پائے۔ ایک ہفتہ تک شام ہی سے وہ کمرہ میں بند ہو جاتی۔ ناصبوری سے کانپتے اور غم کو غلط کرتے ہوئے۔

"ایک روز شام میں لولو اس کے کمرہ میں آپہنچی۔ اور کہا۔ "کیا تم مجھ پر ایک عنایت کرو گی"؟

"کیا چاہتی ہو"؟

"مجھے ایک چھٹی لکھنی ہے۔ رابرٹو چاندنی پر تنہا ہے۔ کیا تم جا کر اس کی رفاقت کرو گی"؟

"لیکن میں ـــــ"

"کیا تم اس طرح بند پڑی رہنے کو پسند کرتی ہو؟ میری خاطر یہ ذری سی عنایت کرو گی تو تمھارا ایسا کونسا نقصان ہو جائیگا"؟

"کیا تم جلد لوٹ آؤ گی"؟

"مجھے صرف چار سطر لکھنے کا وقت درکار ہے"۔

صوفیا ہمت کر کے چاندنی کی جانب چلی۔ دہلیز پر پہنچ کر وہ ٹھٹھک گئی۔ رابرٹو ٹہل رہا تھا صوفیا اس کے قریب گئی اور کہا۔

"لولو نے مجھے آپ کے پاس بھیجا ہے"۔

"تم جبراً چلی آئیں"۔

"جبراً؟ نہیں"۔

اس کا پورا جسم کانپ رہا تھا۔ رابرٹو اس کے قریب ہی تھا۔ اس کے چہرہ پر جذبہ کی وجہ سے سختی پیدا ہو گئی تھی۔

"میں نے تمھارے ساتھ کیا برائی کی ہے۔ صوفیا"؟

"نہیں کچھ نہیں۔ میری طرف اس طرح نہ دیکھو"، صوفیا دہشت ناک ہو کر درخواست کرنے لگی۔

"صوفیا تم کو معلوم ہے کہ میں تم سے بڑی محبت کرتا ہوں"!

"رابرٹو" خدا را چپ رہو، چپ رہو۔ لولو سن لیگی"۔

"مجھے لولو سے محبت نہیں، صوفیا۔ مجھے تم سے محبت ہے"۔

"یہ دغا ہے"!

"یہ میں جانتا ہوں لیکن مجھے تم سے محبت ہے۔ میں چلا جاؤں گا۔"

"اچھا" لولو نے دُور سے پکارا۔ اور دوسرے دروازے سے داخل ہوتے ہوئے کہا" اچھا۔ کیا تم دونوں میں مصالحت ہو چکی ہے؟"

لیکن وہاں جواب کون دیتا۔ صوفیا ہاتھوں میں منہ چھپا کر بھاگی۔ اور رآبرٹو خاموش، بے حس کھڑا رہا گویا وہ سکتہ کے عالم میں ہے۔

"رآبرٹو" لولو نے پکارا۔"

"لولو"

"کیا ہوا"

"کچھ نہیں میں جا رہا ہوں۔"

اس سے اجازت لیئے بغیر وہ بھی مایوسانہ باہر چلا گیا۔ لولو وہیں خیالات میں غوطہ زن کھڑی رہی اور نظریں رآبرٹو کے تعاقب میں دور تک گئیں۔

"ایک یہاں اور ایک وہاں" وہ بڑبڑانے لگی" اور اس سے پہلے؟ بس مجھے اس میں ہاتھ ڈالنا چاہیئے۔"

"--- اس لیئے ان موجہ وجوہات کی بنا پر میں رآبرٹو مانٹی فرانچے سے شادی نہیں کر سکتی" لولو نے آخر کار اپنی ماں سے کہا۔"

"یہ وجوہات، میری بیٹی سب بیہودہ ہیں" ماں نے سر ہلاتے ہوئے کہا۔

"مختصر یہ کہ میں تم سے صاف اور بے تکلف کہتی ہوں کہ رآبرٹو سے مجھ کو خوشی نہیں ہوتی۔ اور یہ کہ میں اس سے شادی نہیں کرونگی۔"

"یہ کم از کم بے تکلفی تو ہے۔ لیکن اس کی اہمیت ایک خبط سے زیادہ نہیں۔ رآبرٹو تم کو چاہتا ہے"

"اس کی تسلی ہو جائیگی۔"

"تم نے اس سے وعدے وعید کر لیئے ہیں۔"

"ہم ان کا استرداد کر سکتے ہیں ہم اب ان ایام میں بسر نہیں کر رہے ہیں، جب لوگ مجبوراً شادی کر لیا کرتے تھے۔"

"دنیا کیا کہیگی؟"

"امی! دنیا کی تجدید تو کیجیے۔"

"لوگ۔"

"اور یہ جناب لوگ کون ہے۔ میں اس کو نہیں جانتی۔ میں جناب لوگ کی خاطر اپنی خوشی کو برباد کرنے پر مجبور نہیں ہوں۔"

"تم بڑی سخت لڑکی ہو۔ لیکن اب میں رابرٹو کو کس طرح سمجھاؤں؟ اس سے کیا کہوں؟"

"جو تم چاہتی ہو۔ اور پھر تم کس دن کے لئے ہو؟"

"ہاں ٹھیک ہے۔ میں ہوں اسی لیئے کہ تمھاری غلط کاریوں کا خمیازہ بھگتوں۔ کیسی بدنامی ہوگی۔"

"میں ایسا نہیں سمجھتی۔ یہ کام تم سلیقہ سے کرسکتی ہو۔ تم میری شکایت بھی کرسکتی ہو کہ وہ الہڑ متلون ہے سبک ہے اور کہنا کہ اس میں بیوی بننے کی ابھی قابلیت نہیں۔ اس میں سنجیدگی نام کو نہیں، اور اس میں متانت مفقود ہے جو میری بہن کے حصے میں آئی ہے۔"

"تمھاری بہن؟ تو کو کیا عقل ماری گئی ہے؟"

"ہش! یہ تو تم آسانی سے کہہ سکتی ہو۔ اب تو رابرٹو اور صوفیا ایک دوسرے سے نامانوس ہیں۔ اگر وہ ایک دوسرے کو اچھی طرح سمجھ جائیں تو کون کہہ سکتا ہے کہ کیا ہو؟ تمھاری تعریف ہوگی کہ اچھی ماؤں کی طرح تم نے بڑی بیٹی کو پہلے بیاہ دیا۔"

"کیا حقیقت ہے؟"

"مجھے تو شوہر مل ہی جائیگا۔ ابھی میرا سن ہی کیا ہے۔ بمشکل اٹھارہ سال۔ ابھی مجھے آزادی کا لطف اٹھانا ہے میں رقص کی بڑی شیدائی ہوں۔ میں اپنی کمسنی کا لطف 'اپنی پیاری' عزیز امی جان کے ساتھ اٹھانا چاہتی ہوں۔"

"تم بڑی مکار ہو۔" ماں نے جوش میں آکر بیٹی کو گلے لگاتے ہوئے کہا۔

"تو ہم میں سمجھوتہ ہوگیا۔ رابرٹو کو یہ خبر بد ذرا دلجوئی کے ساتھ سنانا۔ لیکن یہ بھی سمجھا دینا کہ ہماری دوستی میں کچھ فرق نہیں آئیگا۔ اور ہم اس سے روز ملتے رہنے کے متوقع ہیں۔ اگر یہ آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ محبت کرنے لگیں تو کوئی انوکھی بات نہیں۔ یہ پیش بینی ہے۔"

"لیکن شریر تو تو کیا تمھیں یقین ہے کہ معاملات آسانی کے ساتھ طے ہو جائیں گے تم کو

معلوم ہے کہ میں لڑائی جھگڑے سے پرہیز کرتی ہوں۔"

"اجی بے بھروسہ امی جان۔ تمہیں کس طرح یقین دلاؤں۔ میرے وسیع تجربہ کی بنا پر میں تم کو قول دیتی ہوں کہ کچھ بدنامی نہ ہوگی۔ ر آبر تو شریف انسان ہے۔ بغیر محبت کے مجھ سے وہ شادی کی توقع نہیں رکھ سکتا۔"

"مجھے جس بات کا ڈر ہے وہ صوفیا کی طبیعت ہے۔"

"ناممکن سے زیادہ کوئی چیز ممکن نہیں۔" لولو نے سنجیدہ پن کے ساتھ جواب دیا۔

"عزیز من! یہ پیش بینیاں۔ بس۔ اس کو وقت پر موقوف رکھو۔ شاید وقت ان معاملات میں کسوئی کی صورت پیدا کر دے۔ لیکن ایک بات جو تم سے چھوٹ نہیں سکتی، وہ بد دماغی ہے۔"

"اور

"معاملہ فہمی بھی نہیں۔"

"اور خبطی انسان۔ مجھے جو چاہو کہو۔ خطبہ دے جاؤ۔ مجھے اس کا اعتراف ہے۔ ہاں کیا ختم کر دیا۔ دیکھو میں منتظر ہوں۔"

"مجھے ایک پیار دو۔ اور جا کر سو رہو۔ بچی خدا حافظ!"

"شکریہ امی۔ خدا حافظ۔"

نیک بخت ماں نے سوچا "یہی مناسب ہے۔ لولو کا ابھی سن ہی کیا ہے۔ اس قسم کی مصلحت کی شادیوں کے برے نتائج آئے دن سامنے آتے رہتے ہیں۔ خداوندا! ہمیں ان سے بچانا یہی مناسب ہے۔"

"اف!" لولو نے گہری سانس لیتے ہوئے کہا "کسقدر ریاکاری سے مجھے کام لینا پڑا۔ امی کو سمجھانے کے لیے کتنی ترکیبیں استعمال کرنی پڑیں۔ کیسی شاندار فتح ہے۔ یہ محبت کی فتح نہیں بلکہ لولو کی فتح ہے۔"

سونے جاتے ہوئے، وہ بہن کے کمرہ کے دروازے پر رکی۔ اور سننے لگی۔ اسکو تھوڑی دیر سے زیر لب آہیں سنائی دیتی تھیں۔ غریب صوفیا کا اطمینان قلب رفو چکر ہوگیا تھا۔

"سو رہو۔ صوفیا۔ سو رہو" لولو نے آہستہ آہستہ گنگنایا۔ زنجیر در کو بوسہ دیتے ہوئے گویا وہ بہن کے سلسلہ زلف کو بوسہ دے رہی ہے۔ "قلب کو تسکین دو۔ سو جاؤ۔ میں نے آج شام کو تمہاری گرگا

بنادی ہے ۔"

"فیاض لڑکی بھی سورہی ۔ نہایت بشاش اور مطمئن ۔ اپنی محبوب بہن کی مسرت کے خیال میں اسکی آنکھ لگ گئی ۔ وقت کا بوڑھا، ہوشیار کارساز اپنا کام کر گیا تو تو مذاق سے سوچنے لگی کہ اب "بوڑھی کنواری" بہن جو عروس کی سہیلی کی خدمت انجام دینے والی تھی، ریشم کا گون پہنیگی یا سادہ تو ردار ۔ اس نے راٰبرٹو سے پوچھا کہ وہ کسقدر بتاسے لائیگا ۔ اور صوفیا سے کہا کہ وہ اپنی شادی میں نئے جانے والے رومال کا تحفہ تیار رکھے ۔

صوفیا اور راٰبرٹو لڑکی کی باتیں سنکر ہنستے ۔ اور اس سے اپنے سازگار کی طرح محبت کرتے ۔

راٰبرٹو نے اپنے ایک دوست سے شادی کے متعلق بعد میں یہ کہا "میں ہمیشہ اس کا معتقد رہا ہوں کہ ایک جوڑا کتنا ہی مختلف الخیال مختلف المذاق اور افراط و تفریط پر کیوں نہ ہو، اگر دونوں آپس میں ایک دوسرے سے اچھی طرح واقف ہوجائیں، تو یگانگت کے رنگ میں رنگ جاتے ہیں"۔ اور ددہم خیال اور ہم مذاق دو متوازی خطوط کی مانند ہیں ۔ دونوں ساتھ ساتھ چلتے ہیں لیکن مل نہیں سکتے ۔ اور سب بھر جب آپس میں محبت ہو ۔ ! میں ہمیشہ یہی کہتا رہا ہوں "



# بے نام و نشان

(۱)

(جناب ام، اسلم صاحب)

اٹک کے اس پار دامن کوہسار میں پٹھانوں کی ایک بستی تھی۔ یہ لوگ کھیتی باڑی تو برائے نام کرتے لیکن اکثر مویشیوں کی تجارت میں مشغول رہتے تھے پنجاب کے اضلاع سے مویشی سستے داموں پر خرید لاتے اور سرحدی علاقے میں منافع پر فروخت کر دیتے۔

لعل خاں ایک بوڑھا زمیندار تھا۔ اس کا گھر ایک چھوٹی سی چٹان کے دامن میں گاؤں سے کچھ فاصلہ پر ایک ایسے مقام پر واقع تھا جس کے پاس سے دریائے اٹک کی ایک چھوٹی سی شاخ سانپ کی طرح بل کھاتی ہوئی اور لہراتی ہوئی بہتی تھی۔ لعل خاں اپنے ڈھور ڈنگر فروخت کر کے آج ہی گھر واپس آیا تھا۔ اس کا گھر کیا تھا پتھروں کی چار دیواری کے اندر ایک معمولی سا مکان تھا۔ اس کی نہ بیوی تھی نہ اور کوئی بچہ۔ دونوں وقت کا کھانا وہ نان بائی کی دکان پر کھا لیا کرتا۔ رات کو گھر آ کر پڑ رہتا۔ بستی میں وہ بہت بخیل مشہور تھا۔

آج لعل خاں کے پاس کچھ کم دو ہزار روپے تھے۔ یہ روپے اس نے چمڑے کی ایک تھیلی میں رکھے ہوئے تھے۔ شام کا وقت تھا اور وہ ابھی ابھی کھانا کھا کر واپس آیا تھا۔ اور اس فکر میں تھا کہ اس دولت کو کہاں ٹھکانے لگائے۔

---

دور فاصلہ پر بے برگ و گیاہ پہاڑوں کی چوٹیوں پر جو بادل جمع ہو رہے تھے اب گرجتے ہوئے آبادی کی طرف بڑھے۔ ہوا بھی تیز ہو گئی۔ لعل خاں نے چراغ روشن کیا اور چارپائی دیوار کے ساتھ کھینچ کر بیٹھ گیا۔ اس وقت طیور کے قافلے نہایت تیزی کے ساتھ پرواز کرتے ہوئے طوفان برق و باد سے بچنے کے لیے دامن کوہسار کی جانب جا رہے تھے۔ لعل خاں کے گھر کے آس پاس جو درخت تھے ان پر بھی طیور نے بلّر مچا رکھا تھا۔

نیلے نیلے بادلوں پر کلنگ کا ایک قافلہ کہیں سے اڑتا چلا آ رہا تھا۔ ان کا سردار آگے آگے تھا۔

اور باقی ماندہ پرندے قینچی کی طرح دو قطاروں میں پیچھے پیچھے اڑے چلے جا رہے تھے معلوم ہوتا تھا کہ یہ بد نصیبی بھی کوئی پناہ کا آسرا ڈھونڈ رہے ہیں۔

لعل خاں کھاٹ پر بیٹھا اپنی گزشتہ زندگی کے واقعات پر غور کر رہا تھا۔ کاش اس کی جورو نہ مرتی یا کوئی بچہ اپنی یادگار چھوڑ جاتی۔ افسوس اس نے تمام عمر یوں ہی رائگاں ضائع کر دی۔ کیا اچھا ہوتا کہ وہ دوسری شادی کر لیتا۔ اور آج اس کا گھر یوں سونا پڑا نظر نہ آتا..... پھر اس نے خیال کیا کہ زندگی کے جنجال سے جتنا بھی انسان بچا رہے اتنا ہی غنیمت ہے۔ بال بچے ہوتے تو ہزاروں تفکرات بھی دامنگیر رہتے۔ پھر وہ ایک آہ بھر کر بولا۔

دنیا میں بے نام و نشان رہنا ہی اچھا ہے

---

بارش موسلا دھار ہونے لگی تھی۔ ہر طرف گھٹا ٹوپ اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ ہوا درختوں کے پتوں میں سائیں سائیں کر رہی تھی۔ بادل کی گرج اور بجلی کی کڑک سے دل دہل جاتا تھا۔ اس شب طوفان خیز میں ایک گرانڈیل آدمی لعل خاں کے دروازے کے پاس ہی دیوار سے چمٹا کھڑا تھا۔ اس کے ہاتھ میں ایک خنجر تھا اور کمر کے ساتھ ایک پستول لٹک رہا تھا۔

کچھ دیر بعد لعل خاں چارپائی سے اٹھا بستر ٹھیک کیا اور پھر کیواڑ بند کرنے کے لیے دروازہ کی طرف آیا دروازہ بند کرنے سے بیشتر اس نے سر باہر نکال کر آسمان کی طرف دیکھا۔ ساتھ ہی اجنبی بجلی کی طرح تڑپ کر اپنی کمین گاہ سے نکلا۔ اور جھٹ لعل خاں کے سینے میں خنجر گھونپ دیا۔ لعل خاں نے ایک چیخ ماری اور دروازہ میں گرا۔ یہ اس کی زندگی کی آخری آواز تھی۔ قاتل اس کی تڑپتی ہوئی لاش پر سے گزر کر گھر میں داخل ہوا اور وہ تھیلی جس میں روپے رکھے تھے کھاٹ پر سے اٹھا کر اپنی کمر کے ساتھ باندھ لی اور پھر چپکے سے گھر سے نکل کر چار دیواری پھلانگ کر دریا کی شاخ کے پاس پہنچ گیا۔ یہاں ایک مقام پر اس نے سرکنڈوں میں ایک چھوٹی سی کشتی چھپا کر باندھ رکھی تھی۔ قاتل جلدی سے کشتی میں سوار ہو کر چپو چلانے لگا۔ اور کوشش کرنے لگا کہ کشتی کو دریا کے اس پار لیجا اور پھر دوسرے کنارے پر اتر کر سرحدی علاقے میں بھاگ جائے۔

---

قاتل پوری قوت کے ساتھ چپو چلا رہا تھا۔ اس کی جان کی سلامتی کے خوف سے اس وقت نہ تو سردی کی فکر تھی اور نہ بارش اور برق و باد کا خیال تھا چپو چلاتے چلاتے وہ تھک چکا تھا اور اندھیرے میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ادھر ادھر دیکھتا تھا۔ وہ حیران تھا کہ دریا تو لعل خاں کے مکان سے کچھ بہت دور تھا۔ اور

اس وقت تک تو اسے دوسرے کنارے پر پہنچ جانا چاہیے تھا۔ لیکن وہ ابھی تک دریا کی چھوٹی چھوٹی شاخوں میں ہی پھر رہا تھا۔ کبھی کبھی چپو کی آواز سے ڈر کر مرغابیاں ایک جگہ سے دوسری جگہ پر چلی جاتی تھیں۔ کبھی اس کی کشتی سرکنڈوں میں سے گزرنے لگتی تھی۔ کبھی پانی کا پاٹ بہت کم ہو جاتا تھا۔ گاہے دھار کی تیزی کے باعث اسے بہت قوت سے چپو چلانا پڑتا تھا۔ چونکہ اسے دریا کے بہاؤ کے خلاف جانا تھا۔ اس لیے اسے بہت تگ و دو کرنی پڑتی تھی۔

---

قاتل اب تھک کر چور ہو چکا تھا۔ سردی سے ہاتھ پاؤں شل ہونے لگے تھے۔ اور اس کے تمام بدن میں رعشہ تھا۔ گو طوفان تھم چکا تھا اور آسمان پر کہیں کہیں ستارے بھی چمکنے لگے تھے۔ لیکن تاہم اندھیرا اسقدر تھا کہ ہاتھ کو ہاتھ نہ سوجھتا تھا۔ وہ حیران تھا کہ کشتی کدھر جا رہی ہے۔ وہ اس خیال سے بہت بے چین ہو رہا تھا کہ اسوقت تک وہ دریا کے پار کیوں اتر نہیں گیا۔ تھکاوٹ اور کوفت کے باعث اب وہ آہستہ آہستہ کھینے لگا۔ اچانک چپو اس کے ہاتھ سے چھوٹ کر پانی میں گر گیا۔ اور پانی کے بہاؤ کے ساتھ ہی بہہ گیا۔

وہ اپنی دست وپائی پر بہت پریشان ہوا۔ لیکن مرتا کیا نہ کرتا۔ اب وہ جان کے خوف سے ہاتھوں سے کشتی کھینے لگا۔ لیکن اب کشتی کو قابو میں رکھنا اس کی طاقت سے باہر تھا۔ وہ اسی کشمکش میں تھا کہ کشتی ایک پایاب مقام پر آکر رک گئی۔ اور ساتھ ہی اسے اور فاصلہ پر سے مرغ سحر کی آواز سنائی دی۔ یہ آواز قاتل کے لیے پیغام قضا سے کم نہ تھی۔

---

اب رات کی ظلمت سیماب پا تھی۔ اور آہستہ آہستہ دور فاصلہ پر کچھ کالے کالے سے سائے بھی نظر آنے لگے تھے۔ قاتل گرد و پیش کے مناظر کو آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے لگا اور اس کا دل ایک نامعلوم خوف سے دھڑکنے لگا۔ آخر وہ مجبور ہو کر کشتی سے اترا۔ اور جس طرف سائے نظر آ رہے تھے ادھر پانی میں آہستہ آہستہ قدم اٹھاتا ہوا چلنے لگا۔ ابھی پانچ سات گز گیا ہو گا کہ اس کے پاؤں دلدل میں دھنسنے لگے۔ اور پھر یہ حالت ہوئی کہ دلدل سے قدم نکالنا دوبھر ہو گیا۔

اب اسے اونچے اونچے شجر صاف صاف نظر آنے لگے تھے۔ اور اس خیال سے کہ کنارہ قریب ہی ہو گا اسے کچھ اطمینان سا پیدا ہو گیا۔ لیکن ساتھ ہی وہ ہر قدم پر دلدل میں نیچے دھسا چلا جا رہا تھا جبقدر کشمکش سے وہ ایک پاؤں نکالتا دوسرا پاؤں اتنا ہی اور زیادہ نیچے دھس جاتا۔ اور اس تگ و دو کا آخری

نتیجہ یہ تھا کہ وہ گھٹنوں تک دلدل میں دھنس گیا۔ اسے خیال ہوا کہ ہو نہ ہو تھیلی کا بوجھ اس مصیبت کا باعث ہو رہا ہے۔ کنارہ صاف صاف نظر آ رہا تھا۔ وہ کنارے سے کچھ دُور نہ تھا۔ اس نے کمر سے تھیلی کھولی اور اپنا بوجھ ہلکا کرنے کے لیے اُسے دونوں ہاتھوں سے اچھال کر کنارے کی طرف پھینکا۔ سخت زمین پر روپے کے گرنے کی جھنکار سے اسے کچھ اطمینان ہوا لیکن اس کے ساتھ ہی وہ کمر تک دلدل میں دھنس گیا۔ اب اس نے خنجر اور پستول بھی کمر سے کھولا اور اسے بھی کنارے کی طرف پھینک دیا لیکن اب وہ سینہ تک دلدل کے اندر تھا۔

---

سپیدۂ سحر نمودار ہو چکا تھا۔ اور ہر درخت کے ڈالی ڈالی پہ سے پرندوں کے الاپنے کی آوازیں آ رہی تھیں۔ اچانک قاتل کی نظر ایک دیوار پر پڑی۔ یہ پتھروں کی ایک چھوٹی سی دیوار تھی اور اس دیوار سے کچھ فاصلہ پر اسے ایک چھوٹا سا گھر نظر آ رہا تھا۔

یہ گھر لعل خاں کا تھا اور قاتل اس وقت اسی مقام پر کھڑا تھا جہاں وہ بوڑھے کو قتل کرنے کے بعد دیوار پھلانگ کر آ کر کھڑا ہوا تھا وہ رات بھر دریا اٹک کی چھوٹی چھوٹی شاخوں میں ہی چکر کاٹتا رہا۔ اور صبح ہوتے ہی اجل اسے اسی مقام پہ لے آئی جہاں اس نے ایک بے گناہ کا خون بہایا تھا۔

قاتل اس دلدل سے نکل بھاگنے کی دیوانہ وار کوشش کر رہا تھا لیکن اب وہ بے بس تھا اور لحظہ بہ لحظہ دلدل میں نیچے دھنسا چلا جا رہا تھا۔ سورج کی پہلی سنہری کرن کے ساتھ ہی اسے کنارے پر وہ تھیلی نظر آئی جس کے لیئے اس نے اپنے ہاتھ ایک بے گناہ کے خون سے رنگے تھے۔ اس کے منہ سے ایک خوفناک چیخ نکلی۔ اور یہ اس کی زندگی کی آخری آواز تھی۔ دریائے اٹک کی خوفناک دلدل اس کی قبر بن گئی۔ جس طرح لعل خاں اس جہان سے بے نام و نشان رخصت ہوا۔ وہی حشر اس کے قاتل کا ہوا۔ ع

"کیا خوب سودا نقد ہے اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے"

---

# ایقانِ روح

(از جناب حکیم آزاد انصاری صاحب)

ایک دن ہر سازِ سر تا پا صدا ہو جائے گا — ایک دن ہر راز، رازِ بر ملا ہو جائے گا۔

---

ایک دن ہر جزو و کل کا امتیاز اٹھ جائے گا — ایک دن ہر قطرہ دریا میں فنا ہو جائے گا۔
ایک دن ہر خار و گل کا امتیاز اٹھ جائے گا — ایک دن ہر ذرہ مہر جلوہ زا ہو جائے گا۔

---

ایک دن ہر رنج راحت انتہا بن جائے گا — ایک دن ہر دکھ ہم آغوشِ دوا ہو جائے گا
ایک دن ہر زہر لطف جانفزا بن جائے گا — ایک دن ہر زہر تریاقِ شفا ہو جائے گا

---

ایک دن ہر کفر و دیں کی کشمکش ہٹ جائیگی — ایک دن ہر شبہ و شک کا فیصلہ ہو جائے گا
ایک دن ہر این و آں کی چپقلش مٹ جائیگی — ایک دن ہر پیش و پس کا خاتمہ ہو جائے گا

---

ایک دن ہر سو نشانِ دوست پایا جائیگا — ایک دن ہر بتکدہ قبلہ نما ہو جائے گا۔
ایک دن ہر گھر مکانِ دوست پایا جائے گا — ایک دن چاروں طرف سجدہ روا ہو جائیگا

---

ایک دن ہر ساز سے اس کی صدائیں آئینگی — ایک دن نغمات کا طوفاں بپا ہو جائے گا۔
ایک دن ہر سمت آنکھیں اُس کو پیدا پائینگی — ایک دن عالم کا عالم ہی نیا ہو جائے گا

---

ایک دن ہر بابِ الطاف و کرم کھل جائیگا — ایک دن ہر روک ہٹ کر راستہ ہو جائے گا
ایک دن ہر لن ترانی کا بھرم کھل جائے گا — ایک دن ہر پردہ اُٹھ کر سامنا ہو جائے گا

---

ایک دن ہر گفتگو کی ہمتیں بڑھ جائینگی ‏ ‏ ‏ ایک دن ہر مطلب بے جا بجا ہو جائے گا۔
ایک دن ہر آرزو کی ہمتیں بڑھ جائینگی ‏ ‏ ‏ ایک دن ہر امر ناجائز روا ہو جائے گا۔

---

ایک دن ہر رنج الفت کا صلہ مل جائیگا ‏ ‏ ‏ ایک دن ہر وعدۂ الفت وفا ہو جائے گا۔
ایک دن ہر شوق منھ مانگیں مرادیں پائے گا ‏ ‏ ‏ ایک دن ہر حسرت دل کا بھلا ہو جائے گا

---

ایک دن ہر دوری قانی کے غم مٹ جائیں گے ‏ ‏ ‏ ایک دن ہر صدمہ باقی فنا ہو جائے گا۔
ایک دن ہر بُعد جسمانی کے غم مٹ جائیں گے ‏ ‏ ‏ ایک دن ہر قرب روحانی عطا ہو جائے گا

---

ایک دن تقدیر بالکل راہ پر آجائے گی۔ ‏ ‏ ‏ ایک دن بخت رسا بخت رسا ہو جائے گا
ماحصل یہ ہے کہ ہر امید بر آجائے گی۔ ‏ ‏ ‏ مختصر یہ ہے کہ ہر فضل خدا ہوا جائیگا

بس اب اے آزاد تصریح مزید اچھی نہیں
جا، اور اطمینان رکھ جو کہہ دیا ہو جائے گا

---

# دلِ مادر

( از جناب ابوالافتخار فخر حیدرآبادی مدرس مدرسہ مفید الانام )

"منظوم افسانے" کی یہ جدت مکتبہ کی اس افسانوی اشاعت کے ساتھ مخصوص ہے۔ منظوم افسانہ نگاری "ارتقائے افسانہ" کا اولین مرحلہ ہوتا ہے۔ لیکن اب بھی اس قسم کی چیزوں سے عوام اور خواص کو سیری نہیں ہوئی فخر صاحب کی یہ مثنوی سادہ اور سلیس ہے۔ قصے میں انتہا کا موقع ذرا اگراں معلوم ہوتا ہے لیکن جہاں خاتمہ پر پہنچتے ہیں طبیعت میں ایک عجیب احساس احترام پیدا ہو جاتا ہے۔ (مجلہ مکتبہ)

شب تجلی ریزیوں پر ماہ پرتنویر تھا
سر بسر سارا جہاں اک نور کی تصویر تھا

عاشق و معشوق اک بیٹھے کنار آب جو
کر رہے تھے پیار کی پر لطف باہم گفتگو

دختر نوخیز وہ مست غرور حسن تھی
جس کی مستانہ اداؤں میں تھی شان دلبری

وہ جوان جو عاشق روئے جہاں افروز تھا۔
لذت سوز و گداز عشق سے تھا آشنا۔

دلپذیر الفاظ میں اس داغ خوردہ نے کہا
اے حسین اے نازنیں اے مہ جبیں اے مہ لقا!

عمر کے سرمایہ کو صرف محبت کر دیا۔
دل کے گوہر کو نثار راہ الفت کر دیا

کیا نہ تیرے ساتھ کیں میں نے وفائیں آج تک
کیا تجھے اب بھی مری سچی محبت میں ہے شک

بے رخی سے تیری کچھ اس کا نہیں چلتا پتا
آخر اس کا کیا سبب یہ بات کیا ہے سچ بتا

یہ گلہ عاشق کا سنکر یوں ہوئی وہ گلفشاں
آپ نے بھی واہ کیا اچھی سنائی مہرباں۔

دل کا دینا راہ الفت میں تو ہے پہلا قدم
ناز اس پر آپ کو بے کار ہے کھائیں نہ غم

بیش قیمت آپ کے گوہر سے بھی ہے ایک چیز
آپ کو جو جان سے اپنی زیادہ ہے عزیز

قیمتی شے سے کیا عبارت وہ دل مادر سے ہے
چاہتی ہوں آپ سے میں مجھکو لا دیجے وہ شے

پھر تو میں پابستۂ مہر و وفا ہو جاؤں گی
ظلم سے توبہ کرونگی جور سے باز آؤں گی

گر ثبوت الفت صادق کی ہے تاب و تواں
پھر ارادہ کیجیے بسم اللہ دیجیے امتحاں

دعوے الفت کو ثابت کر کے پھر دکھلائیے
جائیے اور سینۂ مادر سے دل لے آئیے

ورنہ ہی یہ ادعا الفت کا دم بھرئیے نہ اب
ملے گلوں سے کب ہوا ہے جادۂ راہ طلب

سنتے ہی تقریر یہ اس پر قیامت آگئی
اڑ گیا چہرہ کا رنگ اور دل پہ ہیبت چھا گئی

ہاتھ کے طوطے اڑے آئی نظر تصویر یاس
نام کو باقی رہے اس میں نہ کچھ ہوش و حواس

یہ اثر لیکن ذراسی دیر میں جاتا رہا۔
الفت مادر پہ جوش عشق غالب آگیا

اٹھ کھڑا پڑھتے ہوئے مصرع یہ وہ شوریدہ سر
این ہم اندر عاشقی بالائے غمہائے دگر۔

جب اسی دھن اور اسی حالت میں وہ پہنچا مکاں
گو بہت بے چین کردیں اس کو دل کی چٹکیاں

اس سے بچنے کی مگر صورت نہ کچھ آئی نظر
دیکھا جب ہوتی نہیں تدبیر کوئی کارگر

بس اسی جوش جنوں میں خنجر خونخوار سے
چیر ڈالا ماں کا سینہ خاطر دلدار سے

یہ جنون عشق تھا جو کچھ نہ کرنا تھا کیا
کام اس کے ہاتھ سے جو کچھ نہ ہونا تھا ہوا

لے کے دل ماں کا وہاں سے یوں ہوا ہی وہ رواں
جس کی شرح تیز رفتاری میں قاصر ہے زباں

سوجھتا تھا اس کو تیزی میں نہ کچھ پست و بلند
راہ پیما تھا عجب سرعت سے وہ زار و نژند۔

دوڑنے میں یک بیک ٹھوکر جو کھائی گر پڑا
لاکھ کوشش کی سنبھلنے کی نہ سنبھلا جا سکا۔

اس کا گرنا ہی غضب تھا ہاتھ سے دل چھوٹ کر
مرغ بسمل کی طرح تڑپا وہ روئے خاک پر

پھر اسی حالت میں یہ دل سے صدا آنے لگی
جو زمین و آسماں کے دل کو تڑپانے لگی۔

میں ترے صدقے گئی اے میری جان مجھکو بتا!
میرے بیٹے! میرے فرزند جواں! مجھ کو بتا!!!

"تیرے جسم نازنیں نے چوٹ تو کھائی نہیں
صدمہ جانکاہ تو تجھ کو نہیں پہنچا کہیں"

---

# تنقیدیں

**عروس غربت** میاں محمد اسلم صاحب لاہور کے ان قدیم انشاپردازوں میں ہیں جو ایک عرصہ دراز سے خاموش طور پر اردو ادب کی خدمت میں مشغول ہیں۔ مخزن کے دور اول سے لیکر جب کہ سر عبدالقادر رکن عدالت عالیہ لاہور اس کے مدیر تھے اس وقت تک وہ متعدد مضامین اور افسانے لکھ چکے ہیں جن میں سے اکثر و بیشتر کتابی صورت میں شایع ہوئے ہیں۔ میاں صاحب کی طرز تحریر کی دلاویزی اور پاکیزگی کی وجہ سے ان کی کتابیں باوجود اس کے کہ وہ کبھی ان کی تشہیر ودعایہ کی کوشش نہیں کرتے عام مقبولیت رکھتی ہیں اور کئی کتابیں ایسی ہیں جو ایک سے زاید بار چھپ چکی ہیں۔

'عروس غربت' فرانس کے مشہور ادیب وکٹر ہیگو کے ناول کا ترجمہ ہے جو چھوٹی تقطیع کے (۱۹۸) صفحات پر اچھی طباعت و کتابت کے ساتھ شایع کیا گیا ہے۔ اس کے ساتھ پنجاب کے مشہور مصور عبدالرحمن چغتائی کی دلکش تصویریں بھی ہیں اور سرورق بھی حسن کارانہ انداز میں بنایا گیا جس سے کتاب کی ظاہری آب و تاب میں خاصا اضافہ ہو گیا ہے۔

متن سے پہلے پروفیسر میاں محمد دین صاحب تاثیر ایم۔ اے کی مختصر سی تمہید بھی ہے جس میں انہوں نے اردو ادب میں ناول اور ڈراموں کی حالت پر بحث کرتے ہوئے اس ناول کے محاسن بھی بیان کیے ہیں جب کہ وہ کہتے ہیں

"یہ افسانہ گویا سرگزشت گل ہے۔ کس طرح ایک ناشگفتہ کلی جو غلیظ ماحول میں کچلی جا رہی تھی کھلی فضا میں نشو و نما پا کر ایسا رنگین پھول بن جاتی ہے کہ اس کے سامنے سورج کی روشنی ماند پڑ جاتی ہے۔ کس طرح نیکی مصائب کے مقابلے میں کامیاب ہو کر پہلے سے زیادہ قوی ہو جاتی ہے۔ کشمکش دنیا سے زندگی پایندہ تر ہو جاتی ہے۔"

میاں صاحب نے جیسا کہ ان کا خاص انداز ہے اس کو اصل لفظی ترجمہ تک محدود نہیں رکھا بلکہ یورپ کی ایک چیز کو اپنا لیا ہے وہ ناول کے تمام کردار اور ذیلی ماحول کو اپنے سماج کے موافق بنا کر اس طرح پیش کرتے ہیں کہ یہ چیز باہر کی نہیں معلوم ہوتی بلکہ اس پر ہندی ہونے کا گمان ہوتا ہے۔ جیسا کہ تمہید نگار نے بتایا ہے یورپ والوں کے رہنے سہنے کے طریقے ہم سے زیادہ آزادانہ ہیں اور یہ واقعہ ہے کہ جو چیزیں وہاں تہذیب میں داخل ہیں وہ ہندوستان میں معیوب اور مخرب اخلاق سمجھی جاتی ہیں۔ اس نکتہ کو پیش نظر رکھ کر میاں صاحب نے کوشش کی ہے کہ ان کی عروس غربت میں وہ بے اعتدالیاں نہ آنے پائیں جو وکٹر ہیوگو کے اصل ناول میں ہیں۔ اس طرح یہ کتاب اب اس قابل ہو گئی کہ بلا کھٹکے مستورات اور بچوں کے مطالعہ میں دی جا سکے۔ ہم میاں صاحب کی اس ادبی کوشش کو بہت کامیاب

سمجھتے ہیں اور عمدہ سیرت کی پیدائش جو اکثر میاں صاحب کی تالیفات کا مقصود رہتی ہے اس میں بھی بہ احسن الوجوہ پیش نظر رکھی گئی ہے ۔ اس کی قیمت (۱۲؍) ہے

**پیغام سروش** یہ میاں صاحب کے آٹھ دلکش افسانوں، بارہ دلچسپ مضامین اور آٹھ چھوٹی بڑی دلسوز نظموں کا مجموعہ ہے ۔ عروس غربت کی طرح اس کی طباعت و کتابت اور سرورق نہایت دیدہ زیب اور دلکش ہے ۔ کتاب کے شروع میں پنجاب کے مشہور شاعر جناب حفیظ جالندھری مدیر مخزن کا دیباچہ ہے ۔ اس مجموعہ کے افسانوں اور مضامین کے ساتھ مختصر سی تمہیدیں بھی ہیں جن میں ان کی شان نزول بیان کی گئی ہے ۔ یہ بڑی مفید چیز ہیں ۔ ان سے مولف کے دماغ کی رفتار کار اور اس کے تخیل کی تدریجی بلندی و ترقی کا پتہ چلتا ہے ۔ افسانے اور مضمون اکثر انگریزی سے ماخوذ ہیں ۔ بعض تو ترجمے ہیں مگر ایسے جنھیں آزاد ترجمہ کہنا چاہیئے ۔ افسانوں میں رادھا کی کنٹھی بڑا پاکیزہ افسانہ اور مولف کی اعلے قوت تخیل کا بہترین مظہر ہے ۔ رویا کے مرزا ؔ ادیسن مشہور انگریزی مضمون نگار کے ویژن آف مرزا کا ترجمہ ہے ۔ یہ عجیب دلچسپ مضمون ہے ۔ اردو میں کئی لوگوں نے اس کا ترجمہ کیا ہے ۔ میاں صاحب کا ترجمہ بھی بہت ہی دلکش ہے ۔ نظمیں بعض چھوٹی اور اور بعض بڑی ہیں لیکن سب کی سب حزن و ملال اور یاس و امید کے مخلوط جذبات کی حامل ہیں ۔ وسط ایشیا نامی نظم سنہ ۱۹۱۰ء کی کہی ہوئی اور شاعر کے زمانہ طالب علمی کی یادگار ہے تو پیغام اصغری وغیرہ پختہ عمر کا کارنامہ ہیں ۔ ان کے باہمی مقابلے سے شاعر کے خیالات میں رفتہ رفتہ جو ترقی اور تبدیلی ہوئی ہے اس کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے ۔ میاں صاحب کی ایک کمسن دختر معصوم اصغری ۲۸؍ اگست سنہ ۱۹۲۶ء کو چھ گھنٹہ کی مختصر سی علالت کے بعد انتقال کر گئی ۔ اس حادثہ نے میاں صاحب کے دل کو وہ صدمہ پہنچایا کہ ان کے خیالات میں حزن و ملال کچھ دائمی سا ہو گیا ۔ اسی نے ان کو حیات بعد الممات کی طرف متوجہ کیا ۔ آج کل وہ اس کھوج میں لگے ہوئے ہیں اور بقا، دوام وغیرہ کئی کتابیں اس موضوع پر لکھ چکے ہیں پیغام سروش جو (۲۹۱) صفحات کا قابل مطالعہ مجموعہ ہے (۲؍) میں ملتا ہے ۔

**خطا تقدیر** یہ یورپ کی گزشتہ جنگ عظمیٰ کی ایک عبرتناک اور سبق آموز کہانی ہے ۔ میاں صاحب نے اس کو بھی اپنے سادہ اور دلکش طرز تحریر میں لکھا ہے اور کردار نگاری میں بڑی کامیاب چیز ہے ۔ اس کے تمام کردار یورپی ہیں اور مولف نے حتی المقدور کوشش کی ہے کہ ان میں اس طریقہ پر روشناس کرائے کہ ہندوستانی قارئین جو کم سواد اور انگریزی سے ناواقف بھی ہوں، بلا دقت کہانی سے پورے طور پر لطف اندوز ہو سکیں ۔ اس کا حجم (۶۴) اور طباعت کتابت پاکیزہ ہے قیمت ۸؍

**ساربان** یہ بھی ایک دلچسپ کہانی ہے جس کے کرداروں کا میدان عمل عرب کی ارض مقدس ہے ۔ اس کے کرداروں میں عربیت پیدا کرنے کی کوشش کی گئی ہے اور بالخصوص ساربان کا کردار خاصا دلچسپ ہے ۔ یہ کہانی بڑی مقبولیت

حاصل کر چکی ہے۔ اور اب تک چار اڈیشن شایع ہوے ہیں۔ قیمت ۱۲/

میاں صاحب کی تمام کتابوں کے ملنے کا پتہ نسیم بک ڈپو، بازار بارود خانہ لاہور

(سس۔ م)

**دنیا کے بہترین افسانے** تقطیع اوسط۔ کتابت و طباعت نہایت اچھی۔ قیمت (عمار) مجلد (عمار)

یہ مولوی منصور احمد صاحب جائینٹ اڈیٹر ہمایوں کے قصوں کا پہلا مجموعہ ہے جو دنیا کی کئی زبان کے بہترین قصوں پر مشتمل ہے۔ ان میں اکثر قصے تو وہی ہیں، جو اس سے پہلے ہمایون لاہور میں شایع ہو چکے ہیں۔ اور اب دوبارہ اس مجموعہ میں شایع ہوئے ہیں۔

انگریزی میں دنیا کے بہترین قصوں کے نام سے اب تک کئی مجموعے شایع ہوئے جن میں سے میکسم لائیر اور...... کا مجموعہ اور دوسرا مجموعہ "اسٹوریز آف ال نیشنز" خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ منصور احمد صاحب نے بھی غالباً انہیں نمونوں کو پیش نظر رکھ کر اور ایک بڑی حد تک ان سے مدد لیکر، یہ مجموعہ اردو میں شایع کیا ہے۔

غیر زبانوں کے شاہکاروں سے زبان اور ادب کو کئی فائدے پہنچتے ہیں۔ ایک طرف تو زبان کا دائرہ وسیع ہوتا ہے، دوسرے غیر زبانوں کے باکمالوں کی تصنیفات بھی اپنی زبان میں منتقل ہو جاتی ہیں۔ جو بذات خود کئی مخصوص فائدوں پر مشتمل ہے۔ ان سے اس خاص شعبے میں کام کرنے والوں کی رہبری ہوتی ہے۔ اگر یہ شاہکار نہایت احتیاط اور خوبی کے ساتھ اپنی زبان میں منتقل کئے جائیں تو یہ خود ادبیات کا ایک جزو بن جاتے ہیں۔

انہیں امور کو مد نظر رکھ کر ہم منصور احمد صاحب کی اس کوشش کو نہایت مستحسن سمجھتے ہیں۔ اس میں دنیا کے اکثر ممالک کے مقبول اور مشہور مختصر قصے آ گئے ہیں۔ منصور احمد صاحب کو انگریزی قصص کے ترجمہ کرنے میں خاص مہارت ہے وہ کچھ عرصہ سے برابر قصوں کا ترجمہ کرتے رہے ہیں۔ ادبیات کے ترجمے میں جو خصوصیات ہونی چاہئیں وہ منصور احمد صاحب کے ہاں موجود ہیں، وہ مفہوم کا اپنے طور پر ترجمہ کرتے ہیں۔ مکھی پر مکھی مار کر زبان کو گرا نبار اور غیر مانوس نہیں بنا دیتے۔ یہ ایک بڑی وجہ ہے ان کے ترجموں میں دلچسپی پیدا ہونیکی۔ عموماً دنیا کے بہترین افسانوں کے جتنے مجموعے شایع ہوتے ہیں، وہ ہر ملک کے افسانوں کے تاریخی ارتقا اور تنقیدی نوٹس پر مبنی ہوتے ہیں لیکن منصور احمد صاحب نے غالباً اختصار کے خیال سے ہر ملک کے صرف ایک ایک افسانے پر ہی اکتفا کیا ہے۔

(س،

# فہرست مضامین مجلّہ مکتبہ

(جلد چہارم)

## ۵. دکھنیات

| مضمون | مضمون نگار |
| --- | --- |
| ہمت حیدرآبادی | عمر یافعی |
| شر حیدرآبادی | ״ |
| درگاہ قلی خان | ״ |

## ۶. منظومات

| مضمون | مضمون نگار |
| --- | --- |
| کلام بیگم | عابد مرزا بیگم |
| عنقا | نصیر الدین خان |
| نیرنگ زبان | ابوالضیا گل |
| پردۂ قدرت | محمد اقبال صدیقی |
| غزل | صفی اورنگ آبادی |
| ثبوت عشق | ثامن علی نیساں |
| نقش عمل | علی اختر |
| سیر و تفریح | محسن خان متین |
| رباعی | مودود احمد تشنہ |
| طوطے آتوریان | عبدالرحمن خان صدر کلیہ عثمانیہ |
| رباعی | محمد علی قتیل |
| چاندنی | فخر حیدرآبادی |
| رباعی | رضی دہلوی |
| غزل | عبدالحمید خیالی |
| پند بے سود | صفی اورنگ آبادی |
| غزل | سالار حیدرآبادی |
| شب برات و آتش بازی | ابوالضیا گل |
| غزل | اخگر حیدرآبادی |
| سوال و جواب | قادر حسین قادر |
| غزل | محبت |
| غزل | توفیق الحسن |
| محرم سے بقرعید | راز قاسمی |
| مشاہدات | راز چاندپوری |
| غزل | صفی اورنگ آبادی |
| غزل | تشنہ حیدرآبادی |
| غزل | آزاد انصاری |

## ۷. متفرقات

| مضمون | مضمون نگار |
| --- | --- |
| خود اعانتی | مرزا ناصر علی بیگ بی۔ اے |

## ۸. تنقیدیں

| مضمون | مضمون نگار |
| --- | --- |
| فرہنگ عثمانیہ | پردہ |
| سالنامہ رہبر دکن | تاریخ |
| دی اسٹار | القضا فی الاسلام |
| دیوان اثر | عالم حیات |
| مسلمان اور شادی | چاند |
| طبیبہ | متعلم |
| ہمدرد اطفال | جونیر سلف ٹیچنگ ٹرانسلیشن |
| ادب | دروس الادب |
| جن | خمکدۂ سرور |
| دیوان تاباں | ارنسٹ |
| ہونہار | روضۃ البہیہ |
| ہندی اردو مالا | ہونہار |

# کردار اور افسانہ

## اردو کے موقر رسالوں کی رائیں

یہ دنیائے افسانہ کا دوسرا حصہ ہے۔ اس کے تین حصے ہیں۔ پہلے حصے میں اشخاص قصہ، دوسرے حصے میں کردار نگاری، اور تیسرے حصے میں اردو کے بعض مشہور افسانوں کے کردار پر بحث کی ہے۔ اگرچہ کوئی ہدایتوں سے افسانہ نویس نہیں بن سکتا تاہم ان ضروری باتوں کا جاننا اس کے لئے ضرور مفید ہے۔ تیسرے حصے میں سحر البیان اور نجم النساء کے کردار اور عمرو عیار کی سیرت کو تفصیل اور خوبی سے بیان کیا ہے۔ جو لوگ افسانوں کو غور سے پڑھنا چاہتے ہیں یا جن کو فسانے لکھنے کا شوق ہے ان کے لیے بہت کار آمد ہے۔

کردار اور اس کا بیان فسانے کا سب سے بڑا اہم جز ہے۔ اس سے وہی عہدہ برآ ہو سکتے ہیں جن میں بیان کی خداداد قابلیت اور مشاہدے کی قوت ہے۔ بڑی بات یہ ہے کہ انسان کے اعمال وافعال میں سے صرف انہیں پر نظر پڑے جو کردار کو نمایاں کر کے دکھا سکتے ہیں۔ یہ مصنف کی ذہانت اور ذوق پر منحصر ہے۔ اس کتاب کے پڑھنے سے اس کے تمام پہلو سامنے آجاتے ہیں۔ اگرچہ پڑھنے والے کو بعض باتوں میں مولف سے اختلاف ہوگا لیکن اس مضمون پر اردو میں یہ پہلی کتاب ہے اور اس میں شبہ نہیں کہ قابل مولف نے اس کے لکھنے میں پوری کوشش اور محنت کی ہے۔ (اردو جنوری سنہ ۱۹۳۰ء)

جناب عبدالقادر سروری ام۔ اے۔ اس سے قبل "دنیائے افسانہ" لکھ کر کافی شہرت حاصل کر چکے ہیں۔ اب انہوں نے یہ دوسری کتاب پیش کی ہے جسے "دنیائے افسانہ" کا تتمہ سمجھنا چاہیئے۔ اس میں سیرت نگاری سے بحث کر کے مثالاً مثنوی سحر البیان کے "نجم النساء"، مراثی انیس کے "عون و محمد"، نذیر احمد کے "نصوح و نعیمہ" اور داستان امیر حمزہ کے "عمرو عیار" کے کردار سے بحث کی ہے۔ کتاب بہت دلچسپ، مفید اور پر از معلومات ہے۔

پاکیزہ کتابت طباعت دیدہ زیب چھوٹی تقطیع خوبصورت جلد قیمت (۱عہ) (نگار اپریل سنہ ۱۹۳۰ء)

پتہ:- مکتبہ ابراہیمیہ امداد باہمی اسٹیشن روڈ حیدر آباد دکن

# قاعدہ فارسی

## ملک کے وقیع رسالوں کی نظر میں

یہ فارسی کا ایک جدید قاعدہ ہے جو نئے اسلوب میں جدید طریق تعلیم یعنی سے طریق راست (DIRECT METHOD) کے اصول پر مرتب کیا گیا ہے جو غالباً ہندوستان میں فارسی زبان کے لئے سب سے پہلی کوشش ہے۔ رسالہ (۲۱) درس پر منقسم ہے۔ پھر مختلف درس مختلف مشق میں مشق کرائے گئے ہیں۔ ہر درس میں الفاظ کی تعبیر تصویروں سے کی گئی ہے۔ نیز قدیم فارسی الفاظ کے پہلو بہ پہلو جدید الفاظ بھی استعمال کیے گئے ہیں۔ پھر ہر درس کی تعلیم کے لیے ہدایتیں الگ درج ہیں۔ آخر میں ایک فرہنگ منسلک ہے جس میں مشکل الفاظ کے اردو معنے بتائے گئے ہیں۔ جناب مولف اس تالیف کے لئے شکریہ کے مستحق ہیں۔ توقع ہے کہ یہ رسالہ طلبہ کے لئے نہایت مفید ثابت ہوگا۔ (معارف اپریل ۱۹۳۰ء)

یہ کتاب ان چھوٹے بچوں کے لئے مفید ہے جو جدید طریقے سے فارسی پڑھنا چاہیں۔ اس کے مولف ابوالمحاسن محسن خاں متین ہیں۔ یہ کتاب ان خصوصیات کی حامل ہے۔

(۱) (DIRECT METHOD) کے اصول پر لکھی گئی ہے۔ (۲) ہر درس میں تصویر ہے تاکہ طلبہ کو پڑھنے اور سمجھنے میں آسانی ہو۔ (۳) فارسی قدیم کے ساتھ فارسی جدید کا نمونہ بھی اس میں ہے۔ (چاند اپریل ۱۹۳۰ء)

یہ فارسی زبان کی پرائمر بجنسہ انگریزی پرائمروں کی شکل وصورت میں شایع ہوئی ہے جس کے ہر سبق کے ساتھ اس کے مضمون سے متعلق تصاویر دی گئی ہیں۔ حروف تہجی کے ساتھ بھی آج کل کے اردو قاعدوں کی طرح تصاویر دی ہیں۔ اور ظاہر ا نئے مگر بالکل صحیح طریق سے تعلیم دینے اور بندیوں کی دلچسپی قایم رکھنے کا انتظام کیا گیا ہے۔ آخر میں ہر سبق کے متعلق ترجمہ کی مشق کرائی گئی ہے اور خاتمے پر فرہنگ دیا گیا ہے۔ جو ایک نئی جدت ہے۔ مولوی ابوالمحاسن محمد محسن خاں صاحب متین کے مذاق کی داد دینا شائقین کا کام ہے جنہوں نے فارسی زبان میں تعلیم جدید یہ طریق راست کی پہلی کتاب لکھ کر دنیائے ادب میں ایک خاص اضافہ کیا ہے۔ (رہنمائے تعلیم لاہور اپریل ۱۹۳۰ء)

چھوٹی تقطیع، کتابت ایرانی طرز میں، پاکیزہ طباعت، حجم (۶۴) صفحے۔ **قیمت** (۶/)

مکتبہ ابراہیمیہ امداد باہمی، اسٹیشن روڈ حیدرآباد دکن۔

# مجلّہ مکتبہ
## کی
# خریداری میں مزید سہولت



جو حضرات مکتبۂ ابراہیمیہ سے ایک سال میں چالیس روپے کے مطبوعات مکتبہ یا ساٹھ روپے کی عام مذاق کی اور درسی کتابیں یکمشت یا بدفعات نقد خرید فرمائینگے اُن کے نام رسالہ سال بھر کے لئے بلا قیمت جاری ہو سکے گا اور وہ حضرات بھی جو چھ ماہ میں پچیس روپے کے مطبوعات مکتبہ یا پینتیس روپے کی درسی و دیگر کتابیں بدفعات یا یکمشت نقد خرید کرینگے اُن کی خدمت میں چھ ماہ کی مدت کیلئے مجلہ مکتبہ بلا قیمت حاضر ہوگا۔ یکمشت خریدنیوالے حضرات کے نام رسالہ فوراً جاری کر دیا جائے گا۔ جو حضرات بدفعات کتابیں خریدینگے اُن کو ایک رسید دیجائیگی جس میں خریدی ہوئی کتابوں کی مجموعی قیمت درج ہوگی۔ خریدار صاحبین کو چاہیئے کہ وہ اس رسید کو اپنے پاس محفوظ رکھیں جس وقت حسب احکام بالا رقم معینہ کی تکمیل ہو جائے وہ رسیدیں منتظم مجلہ مکتبہ کے پاس بھیجدیں رسالہ انکے نام جاری کر دیا جائے گا۔ رسیدیں دوسروں کے نام منتقل بھی ہو سکتی ہیں اس طرح سے کئی اشخاص مل کر بھی اس رعایت سے استفادہ کر سکتے ہیں۔

دارالاشاعت مکتبۂ ابراہیمیہ امداد باہمی محدود حیدرآباد دکن

کا

ماہوار علمی و ادبی مجلّہ

# مکتبہ

مدیر

عبدالقادر سروری ایم اے ال ال بی

شرکا

سید محمد ایم اے

عمر یافعی

# مجلّہ مکتبہ

جلد (۵) بابتہ ماہ تیر سنہ ۱۳۳۹ف م مئی سنہ ۱۹۳۰ع شمارہ (۲)

تصویر :- حکیم سید شمس اللہ صاحب قادری

## فہرست مضامین

# شذرات

برطانوی ہند میں اُردو زبان کو سرکار دربار کی سرپرستی سے محروم ہوکر ایک عرصہ دراز ہوگیا اور وہ تمام ذرایع جو سرکاری توجہ سے ایک زبان کی ترقی کے لئے پیدا ہوجاتے ہیں اُردو زبان کے لئے گم ہوگئے۔ علاوہ بریں خالص ہندی کے پرستار جو اردو کی بجائے دیوناگری رسم الخط اور سنسکرت سے قریب ہندی کو ہندوستان کی عام زبان بنانے کے آرزومند ہیں ہر طرح اس کو نقصان پہنچانے میں جائز و ناجائز طور پر دوڑ دھوپ کر رہے ہیں۔ ان مخالفانہ کوششوں کے باوجود اردو کو جو روز افزوں ترقی ہو رہی ہے وہ اس کی خوش بختی کا نتیجہ ہے۔ اس سلسلے میں یہ خبر بڑی مسرت سے سنی جائے گی کہ مصر جیسے دور دراز ملک میں بھی اردو کا چرچا ہونے لگا ہے۔ وہاں سے ایک پرچہ اسلامی دنیا نامی جناب محمود احمد صاحب عرفانی کی ارادت میں شائع ہوا ہے۔ جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہے، یہ پرچہ ممالک اسلامیہ کے اخبار و آثار، مشاہیر مسلمانانِ عالم کے حالات اور ان کے افکار و خیالات کی اشاعت کیلئے وقف ہے۔ ٹائپ پر چھپتا ہے اور مصور ہے۔ مصر جیسے دور دراز ملک سے ایک اردو پرچے کا اجراء اس امر کی بین دلیل ہے کہ اردو اگر حقیقی معنوں میں بین الاقوامی پوزیشن اختیار نہیں کر رہی ہے تو بلاشبہ اقطاع عالم کے مختلف نسل کے مسلمانوں میں تبادلہ خیالات کا ذریعہ بننے کی خاص صلاحیت رکھتی ہے۔

اس پرچہ کے دوسرے نمبر میں حیدرآباد کی دو مشہور شخصیتوں نواب سالار جنگ بہادر اور خان بہادر احمد علاءالدین کے حالات اور تصویریں درج ہیں۔ اور عظماء اسلام کے عنوان سے ایک خاص باب مختلف ممالک اسلام کے مشہور بزرگوں قائدوں اور قابل قدر ہستیوں کے لئے مستقلاً وقف ہے۔ جن اچھے مقاصد کو پیش نظر رکھکر یہ پرچہ جاری کیا گیا ہے ان کی تکمیل بہت زیادہ تعاون و اشتراک عمل کی محتاج ہے اور ہم مدیر "اسلامی دنیا" کے بالکل ہم خیال ہیں کہ جب تک مسلمانانِ ہند دامے درمے قدمے سخنے اس کی طرف توجہ نہ کریں گے یہ کام چلنا مشکل ہے۔

ہر ہائی نس سلطان جہاں بیگم صاحبہ فرمانروائے بھوپال کی افسوسناک وفات پر اسلامی ہند جس قدر اظہار رنج و افسوس کرے بجا ہے۔ ریاست حیدرآباد کے بعد یہی ایک دوسری اسلامی ریاست ایسی ہے جہاں سے برطانوی ہند کے چھوٹے سے لے کر بڑے تک کم و بیش تمام اسلامی اداروں

جامعوں اور مدرسوں وغیرہ کو وقتاً فوقتاً امداد ملتی رہتی ہے۔ بالخصوص مرحوم مادر ریاست بھوپال
نیز اسلامی درد رکھتی تھیں۔ ان کا دست کرم ہر وقت مسلمانانِ ہند کی امداد کے لئے کھلا رہتا تھا۔ انکی
وفات ایک اور حیثیت سے بھی حزن آگین ہے۔ ان کے انتقال سے اردو کی ایک بلند پایہ خاتون
مصنف دنیا سے اٹھ گئیں۔ تعلیم نسواں کی حمایت اور عورتوں کی ضرورت کی متعدد کتابیں ان کے
قلم سے شائع ہوئیں اور ہندوستان کے طبقہ اناث کے لئے بڑی فائدہ مند ثابت ہو رہی ہیں۔ یہ نہ صرف
بھوپال بلکہ اسلامی ہند کی خوش قسمتی ہوگی اگر مرحوم کے تخت نشین فرزند ہز ہائی نس نواب حمید اللہ خاں بہادر
اپنی بزرگ ماں کے نقش قدم پر چل کر اسلام اور مسلمانوں کے حق میں ان کے سچے جانشین ثابت ہوئے۔

یہ خبر بھی اردو دنیا میں بڑے رنج و ملال سے سنی جائے گی کہ مولانا قاضی محمد سلیمان صاحب سلمان نے
جن کی تصنیف "رحمت اللعالمین" اردو کی مقبول ترین سیرت نبوی اور مدارس اسلامیہ اور جامعہ عثمانیہ کے
نصاب تعلیم میں شریک ہے۔ حج بیت اللہ سے واپس ہوتے ہوئے جہاز پر داعی اجل کو لبیک کہا۔
قاضی صاحب ہندوستان کے چیدہ علماء میں سے تھے۔ انکی وفات سے اردو کو بڑا نقصان پہنچا۔ اگرچہ
اردو میں سیرت پر متعدد کتابیں لکھی جا چکی ہیں اور چھوٹی بڑی ہر طرح کی سیرت نبوی ملتی ہے لیکن مرحوم
کی تالیف "رحمت للعالمین" صحت واقعات طرز بیان اور دیگر متعدد حیثیتوں سے اپنی نوع کی واحد کتاب ہے۔

جامعہ عثمانیہ کے ایم۔ اے میں ابتداً اردو اور فارسی کی جدا جدا جماعتوں کی بجائے بعض مجبوریوں سے
صرف ایک جماعت قائم کی گئی تھی اور اردو و فارسی دونوں کی تعلیم ایک ہی مضمون کی حیثیت سے دی جاتی تھی
اب یہ سن کر ہر ہوا خواہ اردو کو مسرت ہوگی کہ صدر صاحب کلیہ جامعہ عثمانیہ اور اردو اور فارسی کے لائق پروفیسر
کی کوششوں سے اردو اور فارسی دونوں کی علحدہ علحدہ جماعتوں کے قیام کی تحریک بار آور ہوئی۔ عنقریب
تعلیم کا انتظام بھی ہو جائے گا۔ نئی تنظیم میں دونوں زبانوں میں مقالہ نویسی بھی لازمی کر دی گئی ہے۔ اور غالباً
ادب کی تعلیم کے ساتھ صوتیاتی اور لسانیاتی پہلو سے زبان کا مطالعہ بھی اس کے نصاب میں شامل ہوگا۔ ترقی
کی طرف جامعہ عثمانیہ کا یہ قدم اس کی کامیابی کا ایک اور ثبوت ہے۔

ابتدائے دنیا سے افسانہ ہر قوم میں مقبول عام رہا ہے۔ ہر قدیم و جدید قوم میں قصوں اور افسانوں کا ذخیرہ
کثیر موجود ہے۔ انگریزی میں متعدد افراد کی منفرد اور مجتمع کوششوں سے دنیا کے بہترین افسانوں کے متعدد
مجلدات شائع ہو چکے ہیں۔ انگریزی کو جہاں یہ فخر حاصل ہے کہ اس میں دوسری مشرقی اور مغربی زبانوں کا

مجلہ مکتبہ



حکیم سید شمس اللہ صاحب قادری

مصنف ''اردوئے قدیم'' و مدیر رسالہ تاریخ

مطبع کوہ نور

اعلیٰ لٹریچر اور علوم وفنون کا ذخیرہ ترجمے کے ذریعہ منتقل ہوتا جارہا ہے۔ یہ امتیاز بھی حاصل ہے کہ ہر قوم اور ہر زبان کے چیدہ افسانے اس میں منتقل کر لیئے گئے ہیں۔

اردو میں اب سے پہلے اس قسم کی کوشش نہیں کی گئی۔ چند ہی روز ہوئے کہ پنجاب کے مولوی منصور احمد صاحب شریک مدیر ہمایوں نے "دنیا کے بہترین افسانے" کے نام سے (۳۳) افسانوں کا ایک اچھا مجموعہ شائع کیا ہے۔ دارالاشاعت مکتبۂ ابراہیمیہ نے اس خصوص میں ایک عظیم الشان سلسلہ شروع کیا ہے جو امید ہے کہ ہندوستان کے طول وعرض میں غیر معمولی پسندیدگی حاصل کرے گا۔ یہ سلسلہ حسب تفصیل ذیل چودہ جلدوں پر مشتمل ہے۔

(۱) قدیم افسانے (۲) برطانوی قصے (۳) جرمن قصے (۴) فرانسیسی قصے (۵) اطالوی قصے (۶) ہسپانوی قصے (۷) چینی اور جاپانی افسانے (۸) ولندیزی، سوئس اور دیگر قصے (۹) روسی مختصر قصے (۱۰) یورپی اور دیگر افسانے (۱۱) بلجیمی قصے (۱۲) جدید اسلامی قصے (۱۳) امریکی افسانے (۱۴) بہترین اردو قصے۔

پہلا حصہ جس میں مصر، یونان، روم، ہندوستان، ایران اور عرب کے (۲۵) چیدہ افسانے ہیں شائع ہو چکا ہے۔ دوسرے اور دو حصے تقریباً مکمل ہو چکے ہیں ہفت عشرہ میں شائع ہو جائیں گے۔

باقی گیارہ حصے زیر طبع ہیں۔ حیدرآباد کے سات مشہور انشاپرداز اس سلسلے کی تکمیل میں مشغول ہیں۔ پہلے حصے کے متعلق ہمارے پاس جو حوصلہ افزا رائیں وصول ہوئی ہیں ان کو دیکھتے ہوئے ہماری یہ امید بے جا نہیں معلوم ہوتی کہ یہ سلسلہ اردو ادب میں ایک خاص نوعیت کا اضافہ کرے گا

ہماری فیاض حکومت نے حکیم سید شمس اللہ قادری مدیر رسالہ ''تاریخ'' کی علمی مساعی کے اعتراف میں ایک سو پچاس روپیہ ماہوار صلہ تصنیف و تالیف جاری فرمائی ہے اس کے علاوہ پانچ ہزار روپیہ عطیہ بھی مرحمت فرمایا ہے۔ آئندہ سے حکیم صاحب کی جو کتابیں لکھی جائیں گی اُن کے لئے سرکاری امداد دی جایا کرے گی۔

حکیم صاحب کی یہ علمی خدمات کا حکومت کی جانب سے یہ اعتراف علمی حلقوں میں احساس تشکر کے ساتھ دیکھا جارہا ہے۔ حکیم صاحب کی اب تک کئی کتابیں جو تمام کی تمام تاریخ کے موضوع پر ہیں، شایع ہو چکی ہیں اور ملک میں تحقیق و استناد کے لحاظ سے بڑی وقعت کی نظروں سے دیکھی جاتی ہیں۔

حکیم صاحب کی تصویر اس رسالہ میں کسی اور مقام پر شائع کی جارہی ہے۔

# خود اعانتی

(از جناب مرزا ناصر علی بیگ صاحب بی۔ اے (عثمانیہ)

(گذشتہ سے پیوستہ)

دیگر مفید ایجادات کی طرح جن میں کہ اکثر ہوا کرتا ہے ہلت کوٹ کے حق ایجاد کے نسبت لوگ معترض ہوئے۔ حق ایجاد کے مفروضہ عدم جواز کی بنا پر جہالر سازوں نے BOBBIN-NET مشن کو اختیار کر کے موجد کو مقابلہ کا چیلنج دیا۔ لیکن ہلت کوٹ کی مشن میں خاص اصلاح ہونے سے جن لوگوں کو حق ایجاد دیا گیا تھا وہ واپس لیا گیا اور جب یہ لوگ اپنی کوشش میں ناکام رہے اور باہمی تنازع کی وجہ عدالت میں رجوع ہوئے تو عدالت نے ہلت کوٹ کے حقوق تسلیم کئے ہر صناع نے دوسرے کے مقابلہ میں اپنے حق ایجاد کی بد خلت کی نالش کی اس پر جوری نے مدعی علیہ کے موافق فیصلہ کیا اور منصف نے بتلایا کہ ہر دو مدعویہ کلوں سے ہلت کوٹ کے حق ایجاد کی خلاف ورزی ہوتی ہے دوران مقدمہ میں سر جان کوپلے جو (جو لندن میں لارڈ لنڈ ہرسٹ کے نام سے موسوم ہوئے ہیں) اور جو مسٹر ہلت کوٹ کی جانب سے وکیل مقرر ہوئے تھے ایجاد زیر بحث کے جملہ تفصیلی واقعات سے واقفیت حاصل کرنے کی غرض سے BOBBIN NETMACHINE کو چلانا سیکھا۔ خلاصہ مثل پڑھنے کے بعد انھوں نے اس بات کو تسلیم کیا کہ مقدمہ کی اصلیت ان کے سمجھ میں نہیں آئی لیکن مقدمہ چونکہ انکی رائے میں نہایت اہم تھا اس لئے انھوں نے ناٹنگھم جا کر مشن کے بالمشافہ معائنہ کا ارادہ ظاہر کیا اور جب انھوں نے مشن کا معائنہ کر کے اس کی ساخت وغیرہ کو اچھی طرح سمجھ لیا تو کہا کہ "میں تمہاری جانب سے حتی الامکان جواب دہی کروں گا" چنانچہ وہ اسی شب میل میں سوار ہو کر ناٹنگھم پہونچے۔ لایق وکیل نے کل کا معائنہ شروع کیا اور جب تک خود اپنے ہاتھوں سے BOBBIN-NET کا ایک ٹکڑا تیار نہ کیا اور مشن کے تمام پرزوں اور اس کی ساخت کے اصول سے پوری طرح واقفیت حاصل نہ کی وہاں سے واپس نہ ہوئے جس وقت مقدمہ عدالت میں پیش ہوا تو لایق وکیل عدالت کے روبرو نہایت آسانی اور عمدگی سے BOBBIN-NET کا ایک نمونہ تیار کر دکھایا اور اس ایجاد کی اصلیت کو اس خوش اسلوبی اور عمدگی سے بیان کیا کہ منصف جوری اور تمام تماشائی محو حیرت ہو گئے نیز جس کامل دیانت داری اور راست بازی سے اس نے مقدمہ میں بحث کی اس کا عدالت کے

فیصلہ پر خوب اثر پڑا مقدمہ کا فیصلہ ہونے کے بعد ہلٹ کوٹ کو بعد دریافت معلوم ہوا کہ اس کے حق ایجاد کی وجہ تقریباً چھ سو شن پر سرکار ہو گئے ہیں مشنوں کے مالکوں سے ہلٹ کوٹ لحق ایجاد کے استعمال کا محصول وصول کرنا شروع کیا جو کافی مقدار میں وصول ہوا لیکن اس سے تور کے صناعوں کو جو منافع حاصل ہوا وہ بہت کثیر تھا اور یہ مشینیں بڑی کثرت سے استعمال ہونے لگیں لیکن (۲۵) سال کے عرصہ میں تور کی قیمت پانچ پونڈ فی مربع گز سے گھٹ کر تقریباً پانچ پنس ہو گئی اسی زمانہ میں تور کی صنعت کا سالانہ اوسط منافع قریب قریب چار لاکھ اسٹرلنگ (ASTERLEN) ہوا اور تقریباً ۱۵ لاکھ مزدور اس کی وجہ برسر روزگار ہو گئے۔

اب مسٹر ہیت کوٹ کے ذاتی حالات کا ذکر کیا جاتا ہے۔ سنہ ۱۸۰۹ء میں ہم اس کو بمقام نوبرج بحیثیت تور کے صناع کے پاتے ہیں وہاں اس کا کاروبار کئی سال تک نہایت کامیابی کے ساتھ جاری رہا اور کاریگروں کی ایک کثیر تعداد اس کے کارخانہ میں اپنا پیٹ پالتی رہی مزدوروں کو ہفتہ وار انکے کام کی نوعیت کے لحاظ سے پانچ تا دس پونڈ اجرت دیجاتی تھی جدید مشنوں کی ایجاد کی وجہ اگرچہ کہ تور کی صنعت کے کاریگروں کی تعداد میں معتدبہ اضافہ ہو گیا تاہم کاریگر حلقوں میں یہ کانا پھوسی ہونے لگی کہ یہ مشینیں دستی صنعت پر غالب آگئی ہیں اس لئے ایک زبردست سازش اس مقصد سے کی گئی کہ جہاں کہیں یہ مشین پائے جائیں انھیں تباہ کر دیا جائے۔ سنہ ۱۸۱۱ء کے اوائل میں ناٹنگہم کے جنوب مغربی حصوں ڈربی شیر اور لیسٹرشائر کے اطراف واکناف اور قرب وجوار کے پاٹا بہ بافی کے کارخانوں اور تور کی صنعت میں کام کرنے والے مالکوں اور ملازمین کے مابین تنازعات پیدا ہو گئے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ آرش فیلڈ میں بمقام ٹن ایک مجمع اٹھ کھڑا ہوا اور دن دھاڑے صناعوں کی پاتا بہ بافی اور تور سازی کی قیمتوں کو توڑنا شروع کیا بعض سرغنے گرفتار ہوئے اور ان کو سزا دی گئی جس سے غیر متاثر اشخاص ایک حد تک باخبر ہو گئے لیکن جہاں کہیں موقع ہاتھ آیا مخالفین پوشیدہ طور پر مشنوں کو تباہ کرتے رہے مشنوں کی ساخت اس قدر نازک تھی کہ صرف ہتوڑے کی ایک ضرب میں وہ ناکارہ ہو جاتے تھے اور چونکہ مشنوں کی صنعت شہر سے دور علحدہ عمارات اور عموماً خانگی مقامات پر ہوا کرتی تھی اس لئے مخالفین کو ان کی تباہی کے موقع بہت آسانی سے ہاتھ آتے تھے۔ ناٹنگہم کے قرب وجوار میں جو شور وفساد کا مرکز بنا ہوا تھا سازشیوں نے اپنی باقاعدہ جماعتیں قائم کر لی تھیں اور راتوں میں پوشیدہ جلسے منعقد

کرکے مشنوں کی تباہی کے مختلف تدابیر سوچا کرتے تھے ۔ انھوں نے غالباً اعتماد پیدا کرنے کے خیال سے اس بات کا اعلان کیا کہ وہ جنرل لڈ نامی رہنما کے ماتحت ہیں اور یہی وجہ ہے کہ لڈئیٹ کے نام سے موسوم ہیں ۱۸۱۱ء کے سرما میں بہت سارے مشین تباہ کر دیے گئے جس کی وجہ سخت پریشانی رونما ہوئی اور کاریگروں کی کثیر جماعتیں بے روزگار ہوگئیں اس اثنا میں مالکوں نے اپنی مشنوں کو دیہات اور تنہا مقامات سے شہر میں منتقل کرنا شروع کیا اور انکی مناسب حفاظت کے خیال سے انھیں شہر کے گوداموں میں رکھوایا۔

گرفتار شدہ مفسدین کو معمولی سزائیں دیجانے سے لڈئیٹ کی ہمت بڑھ گئی اور چند ہی روز بعد مشنوں کو برباد کرنے کا جنون از سر نو تازہ ہوکر بہت جلد شمالی اور وسطی صنعتی اضلاع میں پھیل گیا ۔ مفسدین کی جماعت خفیہ طور پر کام کرنے لگی اور اس جماعت کے ارکان سے اس امر کی قسم لیجاتی تھی کہ وہ سازش کے سرغنوں کے اجرا کردہ احکام کی اطاعت و فرمانبرداری کریں گے ۔ عہد شکنی کرنے والوں کو سزائے موت سنائی جاتی تھی ۔ تمام کلیں جن میں پارچہ بافی چھینٹ یا قور سازی کی مشنیں بھی شامل تھیں تباہ کر دی گئیں اور ہنگامہ اور پریشانی کا زمانہ دس سال تک جاری رہا۔ یارک شائر اور لنکا شائر کی گرنیوں پر مفسدہ پردازوں کے مصلح حملے ہوتے تھے اور اکثر موقعوں پر گرنیاں تباہ ہوئیں اور انھیں آگ لگا دی گئی اس لئے فوج اور YEO-MANRY کے ذریعہ انکی محافظت کی ضرورت لاحق ہوئی ۔ گرنیوں کے مالکوں کو موت کی دھمکی دی گئی اکثروں پر زبردست حملے ہوئے اور بعض قتل کر دیے گئے آخر کار قانون کا عمل سختی سے شروع ہوا اکثر مفسد لڈئیٹ گرفتار ہوئے بعضوں کو سولی دی گئی اور کئی سال کے زبردست شور و فساد کے بعد مشنیں توڑنے کے ہنگامے فرو ہوئے

جن صناعوں کے کارخانوں پر لڈئیٹ نے حملہ کیا ان میں BOBBIN-NET مشن کا موجد بھی شامل تھا ۱۸۱۶ء کے گرما میں ایک روز فتنہ انگیزوں کی ایک جماعت مشعلیں لیے ہوئے اس کے کارخانہ میں جو بمقام لوبرو واقع تھا گھس کر اس کو آگ لگا دی جس سے ۲۷ قور سازی کی مشنیں تباہ ہوئیں اور دس ہزار پونڈ سے زائد مالیت کا نقصان ہوا ۔ جماعت کے دس آدمی اس جرم میں گرفتار ہوئے اور آٹھ آدمی قتل کر دیے گئے ۔ مسٹر ہلت کوٹ نے قصبہ والوں کے مقابلہ میں نقصان کی تلافی کا دعویٰ کیا اس دعوے کی مخالفت ہوئی لیکن عدالت نے ہیت کوٹ کی موافقت میں مقدمہ کا تصفیہ کرکے

یہ فیصلہ صادر کیا کہ قصبہ کو ہیت کوٹ کے دس ہزار پونڈ کے نقصان کی تلافی کرنی چاہیے۔ منصفین نے نقصان کی تلافی کی ادائی کے ساتھ یہ شرط لگائی کہ مسٹر ہیت کوٹ وہ روپیہ شہر تھاٹن میں صرف کرے لیکن ہیت کوٹ نے اس بات سے ناراضی ظاہر کی ناراضی کی وجہ یہ تھی کہ وہ اپنے کاروبار کو کسی دوسرے مقام پر منتقل کرنے کا ارادہ کر چکا تھا۔ ڈیون شائر میں بمقام ٹیورٹن اس کو ایک بڑی عمارت دستیاب ہو گئی جہاں اس سے بیشتر ایک اونی پارچہ بافی کا کارخانہ قائم تھا لیکن ٹیورٹن کی پارچہ کی تجارت کو زوال ہونے سے عمارت خالی پڑی ہوئی تھی اور قصبہ بھی نہایت ابتر حالت میں پڑا تھا۔ مسٹر ہیت کوٹ نے قدیم گرنی خریدی اس کو از سر نو قائم کیا اور اس میں توسیع کر کے پہلے سے زیادہ وسیع پیمانہ پر فیتہ کی صنعت دوبارہ شروع کی اس مقام پر تین سو شخص پوری طرح چالو ہو گئے اور کاریگروں کی ایک کثیر تعداد برسر روزگار ہو گئی اور انھیں معقول اجرتیں دی جاتی تھیں۔ اس نے صرف فیتہ کی صنعت کو ہی جاری نہیں کیا بلکہ اس کے ساتھ ساتھ اس سے متعلقہ YARN-DOU-BLING ریشم بافی (SILKSPI-NNING) جال بافی (NET-MAKING) اور FINISHING کی مختلف شاخیں بھی جاری ہو گئیں۔ اس نے بمقام ٹیورٹن ایک لوہا خانہ اور زرعی آلات سازی کے کارخانے بھی قائم کئے جو ضلع کے لئے بیحد مفید ثابت ہوئے۔ اس کا یہ خیال کہ تمام وزنی کاروبار اور ایسے کام جن میں شدید محنت درکار ہو بھاپ کی قوت کے ذریعہ انجام پا سکتے ہیں نہایت مبارک تھا ایک عرصہ تک ہیت کوٹ دخانی ہل ایجاد کرنے کی کوشش میں لگا رہا اور ۱۸۳۲ء میں اس نے اپنی ایجاد کو پایہ تکمیل کو پہنچا کر اس کا حق پیٹنٹ بھی حاصل کر لیا۔ ہیت کوٹ کا ایجاد کردہ ہل اگرچہ کہ اس سے قبل فولر نے دخانی ہل تیار کیا تھا ایسا بہترین آلہ مقرر کیا گیا جو اس وقت تک ایجاد نہیں ہوا تھا۔

مسٹر ہیت کوٹ زبردست خداداد قابلیتوں کا آدمی تھا وہ فراست زود فہمی۔ اور اعلیٰ درجہ کی کاروبار میں قابلیت رکھتا تھا اس کے ساتھ ساتھ اس کی ذات میں دیانت اور راستبازی کے وہ صفات جمع ہو گئے تھے جو انسانی کردار کی حقیقی شان ہیں۔ جفاکش اور اپنا معلم آپ ہونے کی وجہ وہ اپنے ہونہار ملازمین کی حوصلہ افزائی کرتا اور ان کے قابلیتوں کو ابھارا کرتا تھا مصروفیت کے زمانہ میں بھی اس نے فرانسیسی اور اطالوی زبانوں پر حاوی ہونے کی غرض سے تھوڑا وقت بچانے کی کوشش کی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان زبانوں میں اسے کافی معلومات حاصل ہو گئے۔ علم ادب کے

گہرے مطالعہ کی وجہ اس کا دماغ وسیع معلومات کا مخزن بن گیا تھا اور بہت کم مضامین ایسے تھے جن کے ٹھیک اور کافی معلومات اس نے حاصل نہ کئے ہوں اس کے دو ہزار ماتحت کاریگر اس کو اپنا باپ تصور کرتے تھے اور وہ بھی ان کے عیش آرام اور فلاح و بہبود کے ذرائع بہم پہنچانے میں کوئی کسر باقی نہ رکھتا تھا۔ مرفہ حالی سے جیسا کہ عموماً ہوا کرتا ہے نہ تو اس پر تباہی آئی اور نہ مفلس و جفاکش آدمیوں کے حقوق کی شنوائی کے لئے جنہیں اس کی ہمدردی اور معاونت کا ہمیشہ یقین رہتا تھا اس کے دل کا دروازہ بند ہوا۔ اپنے کاریگروں کے بچوں کی تعلیم کے لئے اس نے تقریباً ۶ ہزار پونڈ کے صرفہ سے مدرسے تعمیر کروائے۔ نیز اس کی طبیعت فطرتاً زندہ دل اور بشاش واقع ہوئی تھی اور وہ سب میں ہر دلعزیز تھا۔ جو لوگ اس سے بخوبی واقف تھے اس کو بڑی قدر و منزلت اور عزت کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔

۱۸۳۲ء میں ٹیورٹن کے انتخاب کنندوں نے جہاں مسٹر ہیت کوٹ خود کو ایک زبردست اور سچا محسن اور خیر خواہ ثابت کر چکا تھا پارلیمنٹ میں اپنا نمائندہ بنا کر بھیجا اور تقریباً تیس سال تک وہ ان کے نمائندہ کی حیثیت سے کام کرتا رہا۔ اس زمانہ میں لارڈ پامرسٹن اس کے شریک نائب تھے اور انھوں نے ایک سے زائد پبلک موقعوں پر ان کے معزز دوست ہیت کوٹ کی انکی نظر میں جو وقعت اور قدر تھی اس کا اظہار کیا۔ ۱۸۵۹ء میں پیری اور بڑھتی ہوئی کمزوری کی وجہ نمائندگی سے علحدہ ہونے پر اس کے تیرہ سو کاریگروں نے ایک نقروی دواستے اور طلائی قلم بطور تحفہ عطا کیا۔ صرف اور دو سال آرام سے بسر کرنے کے بعد ہیت کوٹ نے ۷۷ سال کی عمر میں جنوری ۱۸۶۱ء میں انتقال کیا اور اپنی راستبازی صداقت شعاری۔ نیک روی۔ مردانگی اور مکان کی قابلیت کے کردار کی ایسی نظیر چھوڑی جس پر اس کی اولاد بجا ناز کر سکتی ہے۔

اب ہم مشہور لیکن بدقسمت جاکارڈ کی مختلف النوع طرز زندگی کے حالات قلمبند کرتے ہیں جس کی زندگی سے یہ بات بالکل واضح ہوتی ہے کہ ادنیٰ درجہ کے لیکن ذکی اور تیز طبع یا زود فہم اشخاص کا بھی قومی صنعت پر اثر پڑتا ہے۔ جاکارڈ لائنس کے محنتی والدین کا بیٹا تھا اس کا باپ ایک جلاہا اور اس کی ماں ایک (PATTERN READER) تھی انتہائی عسرت و تنگدستی کی وجہ ماں باپ جاکارڈ کو معمولی تعلیم دلانے سے بھی قاصر تھے جب اس کی عمر کام سیکھنے کے قابل ہوئی تو جاکارڈ کے باپ نے اس کو ایک صحاف کے پاس ملازم رکھوا یا ایک ضعیف العمر منشی نے جو صحاف کے ہاں محاسب کی خدمت

انجام دیا تھا جاکارڈ کو علم ریاضی کی کسی قدر تعلیم دی چندہی روز میں جاکارڈ کی طبیعت کا رجحان میکانکس کی طرف پایا گیا اور اس کے بعض تدابیر نے ضعیف منشی کو محو حیرت کر دیا منشی نے جاکارڈ کے باپ کو یہ مشورہ دیا کہ وہ اپنے بیٹے کو کسی ایسی تجارت میں لگائے جس میں اس کو صحافی کی نسبت اپنی عجیب و غریب قابلیتوں کے اظہار کا موقع مل سکے چنانچہ وہ ایک لوہار (CUTLER) کے پاس بحیثیت کارآموز رکھوایا گیا لیکن اس کے استاد نے اس کے ساتھ ایسا برا برتاؤ کیا کہ جاکارڈ نے چندہی روز میں اس کی ملازمت ترک کر دی اس کے بعد وہ ایک (TYPEFOUNDER) کے پاس ملازم رکھوایا گیا۔

والدین کے انتقال پر جاکارڈ کو اپنے باپ کے پارچہ بافی کے دو (LOOMS) سے مجبوراً چلا ہے کا کام اختیار کرنا پڑا اس نے جلد پرچہ بافی کی مشینوں میں اصلاحات کیں اور اپنے ایجادات میں اس قدر محو ہو گیا کہ اس کے ذہن سے اس کا کاروبار فراموش ہو گیا اور ذرائع آمدنی بہت جلد مسدود ہو گئے۔ ادائی قرض میں اپنی بیوی کی پرورش کی غرض سے اس نے (LOOMS) فروخت کر ڈالے اس پر بھی اس کی مفلسی دور نہ ہوئی قرض خواہوں کو مطمئن کرنے کے لئے اس نے اپنا مکان فروخت کر ڈالا پھر ملازمت کی کوشش کی لیکن محنت اکارت ہوئی کیوں کہ لوگ اس کو ایک کاہل شخص سمجھتے تھے اور ان کا خیال تھا کہ جاکارڈ اپنے ایجادات کے متعلق صرف خیالی پلاؤ پکانے یا ہوائی بنگلے بنانے میں مصروف رہا کرتا ہے آخر کار ایک (LINEMAKER) کے ہاں اس کو ملازمت مل گئی اور وہ اپنی بیوی کو لائنس میں چھوڑ کر چلا گیا جہاں اس کی بیوی گھاس کی زنانی ٹوپیاں بنا کر ان سے جو کچھ غیر معین آمدنی وصول ہوتی اس سے زندگی بسر کیا کرتی تھی۔

اس کے بعد جاکارڈ کے چند سال کے حالات کا پتہ نہیں چلتا لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اس اثنا میں وہ رنگین پارچہ کی مفید صنعت کی دہن میں اس کے (DRAWLOOM) کی اصلاح میں مصروف تھا کیوں کہ سنہ ۱۷۹۰ء میں تانے کے تاروں کے انتخاب کے لئے اس نے ایک آلہ تیار کیا جس کو مشین میں لگانے سے ایک (DRAWBOY) کا کام انجام پاتا تھا۔ اس مشین کا استعمال بتدریج لیکن مستقل طور پر ہوتا رہا اور اس کی ایجاد کے دس سال بعد لائنس میں ۴ ہزار مشین بر سر کار پائی گئیں جاکارڈ کی مصروفیتوں میں انقلاب فرانس سے بڑی مزاحمت واقع ہوئی اور سنہ ۱۷۹۲ء میں ہم اس کو لین کے رضاکاروں کے ساتھ کنونشن کی فوج کے مقابلہ میں جو ڈوباش کرانس کے زیر کمان تھی لڑائی میں مصروف پاتے ہیں شہر مفتوح ہونے پر

